کوئی دکھ اور مصیبت ایسی نہیں جس کا میں مہمان نہ رہا ہوں'

(۳)

ایک اون کا جبہ اور سر پہ چھوٹا سا خرقہ اوڑھے رہتے تھے' پاؤں بھی برہنہ رہتے تھے' جن کی تواضع ہمیشہ کانٹے اور ذک دار پتھر کرتے رہتے تھے جب بھوک معلوم ہوتی تھی' تو تھوڑے' سوکھے ساگ پات' اور ندی کنارے کی گھاس میرے لیئے کافی ہو جاتے تھے' یہاں تک کہ اللہ تعالےٰ کی جانب سے میرا حال درست کیا گیا'

(۴)

مجھ پر کبھی یہ حالت بھی وارد ہوتی تھی' کہ میں بے تاب ہو کر چلاتا اور غل شور مچاتا تھا' اور جدھر منہ اٹھ جاتا تھا ناک کی سیدھ بھاگتا پھرتا تھا

(۵)

مجھ کو ضرورت کبھی گونگا کر دیتی تھی کبھی بہرہ' لوگ مجھ کو بہرہ سمجھکر شفاخانوں میں لے جاتے تھے' میں دیوانوں کی طرح رہتا تھا۔

(۶)

## ایک دفعہ

ایسی حالت وارد ہوئی کہ لوگوں نے مجھ کو مردہ یقین کر لیا' غسال بھی کفن آ گیا' غسل کے لیے مجھکو تختہ پر لٹا دیا گیا' کہ یکایک مجکو ہوش آیا' اور میں اٹھ بیٹھا'

(۷)

ایک مرتبہ کئی دن سے کچھ کھانے پینے کا اتفاق نہیں ہوا تھا' ایک شخص سے ملاقات ہوئی۔ اس نے مجکو ایک تھیلی دی اسمیں چند درہم تھے' میں نے وہ لے لی اور فوراً چند میدہ کی روٹیاں اور کچھ روغن کا حلوہ خریدا' اور کھانے

بیٹھا ہی تھا، منہ تک ہاتھ نہ گیا تھا، کہ ہوا سے ایک پرچہ اڑتا ہوا مرے آگے آپڑا، اسمیں یہ تنبیہہ تحریر تھی،

**تنبیہی تحریر**

اللہ تعالیٰ نے اپنی بعض آسمانی کتابون میں ارشاد فرمایا ہے، کہ خواہشیں تو میں نے اپنے مخلوق میں کمزوروں کیلیے بنائی، تاکہ طاعتون میں ان سے مدد لیں، جو زور آور ہیں، ان کو خواہشوں سے کیا واسطہ؟ چنانچہ میں کھانے سے دست بردار ہوگیا۔

(۸)

**عراق کے میدان اور کھنڈر**

انہی کا بیان ہے، کہ پچیس سال تک جنگلون اور غیر آباد مقامات ویرانون میں پھرا ہون، نہ مجھے کوئی خبر ہوتا تھا نہ میں کسی سے واقف ہوتا تھا، مردان غیب، اور جنوں سے ملاقات ہوسکتی تھی، جب میں پہلے پہل عراق کے میدانوں میں پہنچا تو خضر علیہ السلام سے ملاقات ہوئی، میں ان کو پہچانتا نہ تھا، موافقت اس بات پر ٹھہری کہ میں ان کی مخالفت نہ کروں، میں نے اقرار کرلیا، ایک جگہ مجھکو بٹھلا گئے، اور یہ کہگئے کہ میں جبتک نہ آؤں یہاں سے نہ اٹھنا، چنانچہ میں سال بھر تک وہیں بیٹھا اور حاضر رہا، حضرت ایک سال بعد تشریف لائے، میں نے کہا کہ آپ بہت جلد آگئے، چنانچہ وہ سال میں ایک دفعہ اسی مقام پر آیا کرتے تھے، اور ہر دفعہ یہ کہ جاتے تھے، کہ جب تک ہم نہ آئیں یہاں سے نہ اٹھنا، اپنی جگہ پر بیٹھے رہنا، چنانچہ پورے تین سال اسی حال میں مجھکو وہیں گذر گئے،

(۹)

**مداین کے کھنڈروں میں تین سال**

انہیں کا بیان ہے، ایک سال مداین کے کھنڈروں میں مجاہدت سے اپنے نفس کو درست کرتا رہا، دوسرے سال، خیمہ کی سبزی کھائی پانی ترک کردیا تھا۔

دوسرے سال صرف پانی پیتا تھا اور کچھ نہ کھاتا تھا'
تیسرے سال نہ کچھ کھاتا تھا نہ پیتا تھا'

۱۰

**موسم سرما کی ایک رات**

خدا جانے کس تقریب اور کس وقت ایک دفعہ آپ ایک امیر کے محل میں شب باش ہوئے' احتلام ہو گیا آپ اٹھے اور دریا پر غسل کرائے پھر یہیں آئے اور سو گئے' پھر بدخوابی ہوئی پھر اٹھے اور نہا آئے' یہاں تک کہ پورے چالیس دفعہ یہی واقعہ گذرا' پریشان ہو گئے' کہ الٰہی یہ کیا غلبہ ہے آخر فرط خوف سے مکان کی چھت پر بقیہ رات ٹہلتے رہے'

(۱۱)

## کثرت عبادت

**ابو الفتح ہروی رح** کا بیان ہے کہ میں ۴۰ سال تک شیخ عبد القادر جیلی کی خدمت میں رہا' ہمیشہ یہی دیکھا کہ برابر عشاء کے وضو سے صبح کی نماز پڑھتے تھے' یہ بات عادت میں داخل تھی کہ جب وضو ساقط ہوتا' فوراً اس کو قائم کر لیتے تھے اور دو دو رکعتیں صلٰوۃ الوضو پڑھا کرتے تھے' عشاء کی نماز سے فارغ ہو کر اپنی خلوت میں چلے جاتے تھے' صبح نمودار ہوتی تو جماعت کی نماز میں شامل ہو جاتے تھے' ایک دفعہ مجھ کو ان کی خلوت میں حاضر رہنے کی عزت حاصل ہوئی میں نے دیکھا کہ اول حصہ میں تھوڑی نماز پڑھتے تھے' تہائی رات گذرنے کے بعد ذکر میں مشغول رہتے تھے جب رات کا دوسرا ثلث شروع ہوجاتا' تو نماز میں قرآن کی تلاوت کرتے' اور سجدے بہت طویل کیا کرتے تھے گھنٹوں سر نہ اٹھاتے تھے' پھر تیسرے ثلث میں صبح تک مشاہدہ و مراقبہ میں مصروف رہا کرتے تھے' دعائیں بہت ہی عاجزی کرتے تھے' بے حد گڑگڑایا کرتے تھے

# تلاشِ عیش

(سلسلے کے لیے اکتوبر نمبر ملاحظہ ہو)

بلقیس:- جب تم ہر بات کا اسقدر اثر لینے کے لیے تیار ہو تو اس سے بدتر حالت ہوگی۔ آخر یہ کیا تمھارے لیے ہر چیز آفت کیوں ہو جاتی ہے۔

حسینہ:- میں کیا جانوں۔ یہی تو میں کہتی ہوں کہ ہر چیز میرے لیے مصیبت کی شکل میں نمودار ہوتی ہے۔

بلقیس:- جس چیز کو آدمی چاہے مصیبت سمجھ لے۔ ورنہ مصیبت کی کون سی بات ہے۔

حسینہ:- پیٹ بھرا بھوک کی تکلیف کیا جانے۔ تم پر میری ایسی گذرتی تو تم کو معلوم ہوتا۔

بلقیس:- ایک بھوک کی تکلیف ہوتی ہے۔ دوسرے ندیدہ پن کی کہ جو چیز سامنے آئی اُسکو دل چاہنے لگا اور تڑپنے لگے۔ میں ہمیشہ سے کہتی ہوں کہ تمھیں عیش کی بے انتہا خواہش ہے اسی لیے اس کے نہ حاصل ہونے سے اسقدر تکلیف ہے۔ جس قدر عیش کی تلاش کم کروگی اسی قدر تکلیف کم ہوگی۔

حسینہ:- یہ خوب کہا۔ زیادتی کمی کا تو اُس وقت ذکر ہو جب کوئی شے موجود ہو جب سرے سے وہ ہے ہی نہیں تو پھر اس کا کیا کہنا۔ زندگی بھر میں کون گھڑی میری عیش میں گذری۔ میرا دل یہ معلوم ہوتا ہے کہ خالی ہے۔ مجھے نہیں معلوم میں کیا چاہتی ہوں عیش یا مصیبت۔

بلقیس:- اچھا جو کچھ ہوا اپنے دل کی خالی جگہ ان خیالات سے نہ بھرو تمھیں یاد نہیں کہ چچا جان سے تم نے کہا تھا کہ مردوں کے ظلم کا میں مقابلہ کروں گی کیا مقابلہ اسی طرح کروگی ایک کی لونڈی نہ بنیں دوسرے کی بن جاؤگی۔

حسینہ:- دوسرے کی کس کی؟

بلقیس:- جن کے واسطے بیتاب ہو رہی ہو۔ یہی تو ہم عورتوں کی کمزوری ہے کہ مرد کا

ذرا رجحان اور محبت کی نگاہ دیکھی اور ہم بیتاب ہو گئے۔

حسینہ :- مرد تو عورت کا رجحان نہیں بھی دیکھتے جب بھی بیقرار ہو جاتے ہیں۔ آخر انھوں نے میرا کیا رجحان دیکھا۔

بلقیس :- تم پر تو عشق کا بھوت چڑھا ہوا ہے۔ تم سے کون تقریر کرے۔ اگر یہی بات ہے تو مقابلہ کرنے کا نام اب نہ لینا۔

حسینہ :- عشق وشق نہیں۔ مَیں یہ سوچتی ہوں کہ بڑے میاں سے طلاق ہو جائے تو وقار سے مَیں شادی کر لوں۔ یہ مجھے چاہتے بھی ہیں خوب چین سے گذرے گی۔

بلقیس :- یہ ہی تو مَیں کہتی ہوں کہ چین عیش پر تمھاری اسقدر کیوں رال ٹپکتی ہے اسکے پیچھے کیوں مری جاتی ہو۔ اور پھر کوئی بات دل میں نہیں رکھ سکتیں منھ سے کہہ دینا ضرور ہے۔

حسینہ :- پھر ایسے قصے کیوں چھیڑتی ہو۔ تم جانتی ہو جو میرے دل میں آتا ہے وہ بغیر کہے نہیں رہ سکتی۔

بلقیس :- اچھا تمھارا دل ہے۔

حسینہ :- تو اسے مَیں کیا کروں۔ کیا تمھارے دل میں کوئی ایسی باتیں ہیں جو تم نے کسی سے نہیں کہیں۔

بلقیس :- سیکڑوں ہزاروں ایسی باتیں ہیں۔ دل اپنے قابو میں ہے یا ہم دل کے قابو میں۔

حسینہ :- اچھا جو حالت آج کل میری ہے ویسی تمھاری حالت کبھی ہوئی تھی؟

بلقیس :- تم سڑن ہو اللہ نے مجھے ہوش وحواس دیے ہیں میری یہ حالت کیوں ہونے لگی تھی۔

حسینہ :- تمھیں کسی سے آج تک محبت نہیں ہوئی؟

بلقیس :- ہوگا۔ مجھ سے سڑن پن کی باتیں نہ کرو۔ اچھا حسرت کی وہ غزل تو گاؤ۔

بام پر آنے لگے وہ سامنا ہونے لگا     اب تو اظہار محبت برملا ہونے لگا

حسینہ نے اس غزل کے دو تین شعر قوالی کی دُھن میں گائے۔ اس کا گلا نور کا بنا ہوا تھا۔ جو چیز گاتی تھی کلیجہ معلوم ہوتا تھا کھینچے لیتی ہے۔ اپنی عادت کے موافق یکایک گانا چھوڑ کے کہنے لگی "میں حسرت کی عاشق ہوں۔

بلقیس:۔ اگر حسرت کی عاشق ہو تو اُن کی جاں فروشی اور ایثار بھی تو سیکھو۔ اس قدر دُھن کا پکا کون ہوگا کہ صرف اپنے ایک خیال کے پیچھے قید کی سختیاں برداشت کر رہے ہیں۔ تم تو فقط مُنہ سے کہتی ہو میں بیشک حسرت پر عاشق ہوں مجھے اُس عورت پر رشک آتا ہے جو اُس کی بیوی ہے۔

حسینہ:۔ تمھارے میاں تو حسرت کے بہت خلاف ہیں۔

بلقیس:۔ وہ تو اس لیے خلاف ہیں کہ اُس کو انگریزیت ناپسند ہے اور آزاد طبیعت رکھتا ہے۔ تمھارے شوہر صاحب تو انگریزیت کے دلدادہ ہیں وہی اُن کا قبلہ ہے اور وہی اُن کا کعبہ اس کے سوا نہ اُن کا کوئی اُصول ہے اور نہ کوئی دین و مذہب

باتیں کرتے کرتے دونوں عورتیں کچھ چپ ہوئیں بلقیس کو اپنے میاں کا خیال آیا اس کی حرکتوں پر غور کرنے لگی حسینہ کے دل میں کوئی خیال نہ تھا وہ تھک کے خاموش ہو گئی تھی۔ جذبات کی گرمی بھی انسان کو تھکا دیتی ہے دس پانچ منٹ تک کوئی بات چیت نہیں ہوئی۔ اسی حالت میں دونوں بیٹھی تھیں کہ یکایک اکبر اندر آئے آتے کے ساتھ ہی اپنے کپڑوں کا ذکر چھیڑ دیا۔ بلقیس کو بیگم کہا کرتے تھے بولے "بیگم تم آدمیوں سے اچھی طرح کام نہیں لیتیں۔ مسز ریڈ کو دیکھو ان کے آدمی اشارے پر کام کرتے ہیں مہینہ بھر ہو گیا میرے کپڑوں کو ہوا نہیں دی گئی۔ ڈرسنگ گاؤن معلوم نہیں کس طرح رکھا ہے۔ اسموکنگ جیکٹ پر برش میں نے دیکھا تھا نہیں کیا گیا۔ یہ کلام پوری طرح ختم بھی نہیں ہوا تھا اور منہ سے جواب بھی نہ دینے پائی تھی کہ یکایک زور سے آواز دی "بوائے" باہر سے جواب آیا "صاحب" (انگریزی لہجہ میں) دیکھو ایسی غلطی مت کیا کرو یہ پہلی خطا تھی اس لیے معاف کر دی گئی۔ پھر ایسی غلطی ہو گی تو سخت سزا دی جائے گی"

بلقیس:۔ کیوں کیا ہوا۔ آج بیرا پر عتاب کیوں ہے۔

اکبر:۔ آج اُس نے غضب کیا۔ مسٹر ریڈ مجھ سے ملنے آئے۔ سگار میں نے جو مانگا تو مدراس کے لغو سگار لاکر سامنے رکھدیے۔ ایک بکس ان سگاروں کا منگوا لیتا ہوں کہ ہندوستانی آدمی آتے جاتے ہیں ان کو دیا کروں۔ یہ کمبخت انگریز کے سامنے وہی لے کر چلا آیا حالانکہ ہیک ہیوانہ اور اسپاٹلڈ ڈاگ کثرت سے رکھے ہوے ہیں۔ مجھے سخت ذلت ہوئی۔

بلقیس کا دل جل کے خاک ہو گیا۔ چونکہ ابھی اسی قسم کا ذکر ہو رہا تھا اور اکبر کے چھچھورے پن پر وہ غور کر رہی تھی اس لیے بلقیس کے دل پر اس گفتگو نے خاص طور پر بُرا اثر پیدا کیا۔ کہنے لگی " تمھارا بس نہیں ہے نہیں تو تم اپنا نام اور اپنی ولدیت تک بدل دیتے اور یوروپین بن بیٹھتے۔ اس ذلت کی کوئی انتہا ہے کہ خود اپنے آپ کو کوئی ذلیل سمجھے۔

اکبر:۔ یہ کیا معنے۔

بلقیس:۔ تم ہندوستانی کو ذلیل سمجھتے ہو حالانکہ خود ہندوستانی ہو۔ تمھارے ذلیل سمجھنے سے ہندوستانی تو ذلیل نہو گا البتہ اپنی ذلت کا تم اقرار کر لیتے ہو۔ تمھاری ان باتوں سے مجھے سخت نفرت ہوتی ہے۔ خدا کے واسطے میرے سامنے آکر تو ایسی باتیں نہ کیا کرو۔ دیکھو تمھاری ضد میں میں میموں سے ملنا جلنا ترک کر دوں گی تمھیں معلوم ہے میرا قصد ہے کہ دیسی چیزوں کے سوا کوئی غیر ملکی چیز جہاں تک ممکن ہو نہ استعمال کروں

اکبر:۔ یہ بیہودہ خیال تمھارے دماغ میں کس نے بھر دیے۔ خیر میں تم سے پالیٹکس پر بحث کرنے نہیں آیا تھا۔ میں دو دن کے لیے باہر جا رہا ہوں شکار کے واسطے۔ میری چیزیں درست کر دو۔

اکبر اس قسم کی باتوں کو ہمیشہ پالیٹکس کہا کرتے تھے۔ اور کسی انگریز کی بُرائی کو بغاوت سمجھتے تھے۔

جب اکبر چلے گئے تو حسینہ نے بلقیس سے کہا " تم اپنے میاں کو سخت سُست کہہ لیتی ہو مگر وہ تمھیں اتنا چاہتے ہیں کہ بُرا نہیں مانتے جواب تک نہیں دیتے"

بلقیس:۔ (جھنجھلا کے) ان کو اپنے چاہنے سے کب فرصت ہے کہ دوسرے کو چاہیں گے۔

حسینہ :- مجھے تو ان کی باتیں بہت اچھی لگتی ہیں - خود چین سے رہتے ہیں بیوی کو چین کراتے ہیں - سب سے ملنا جُلنا - بیوی کو ملانا - سیر تفریح کرانا - ہر طرح کا لطف اور عیش یہ ہی زندگی کا مزا ہے -

بلقیس :- بالکل تمہاری ایسی طبیعت ہے تمہیں کیوں نہ اچھے لگیں گے تم ان کی بیوی ہوتیں تو تم سے خوب بنتی - اچھا اب مجھے خوب یاد آیا تم کو وقار بھائی سے جو محبت ہے اُس کو اپنے دل سے نکال ڈالو وہ اس منش کے آدمی نہیں ہیں عیش پرستی تو ان میں چھو نہیں گئی ہے میں جانتی ہوں کہ وہ دھوکے میں ہیں تمہارے سمجھنے میں انھوں نے غلطی کی - تم کو وہ اگر جان جائیں تو تمہاری طرف رُخ بھی نہ کریں -

حسینہ :- تو میری قسمت سے وہ بھی بڑے میاں کے ایسے بپا نہیں وہ ایسے نہوں گے

بلقیس :- اچھا انھیں آلینے دو - میں اس معاملہ کو صاف کر دوں گی -

(۱۰)

وقار حسینہ کی صورت ہی پر عاشق تھا - اس کے مزاج اور طبیعت سے اس کو بالکل واقفیت نہ تھی - حسینہ کے حُسن اور دل آویز شوخی نے اُس کے دل پر غیر معمولی اثر ایسا ڈالا تھا کہ وہ اپنے اصلی رجحان طبیعت کو بھول گیا تھا - وہ محبت میں گرفتار نہ تھا بلکہ ازخود رفتہ سا ہو گیا تھا حُسن کی چمک دمک نے اس کی آنکھوں کو اس درجہ چکا چوند میں ڈالا کہ وہ کچھ دیکھ نہ سکا - اس اثر کے زائل ہونے سے قبل چونکہ وہ چلا آیا تھا اس لیے نقش دل پر وہی قائم رہا اور یہ ہی اُسے بے چین کیے ہوئے تھا - وہ صرف یہ ہی جانتا تھا کہ حسینہ ایک حسین عورت ہے اس کی ذات کا وہ شیدا نہ تھا صرف حُسن کا شیدا تھا - دو مہینے بیچینی کے اُس نے بمبئی میں کاٹے رخصت ختم ہونے پر وطن واپس آیا - بلقیس کے گھر بلقیس سے سمجھو یا حسینہ سے ملنے گیا - اور اِدھر اُدھر کی باتیں ہوئیں ایک کا ذکر آیا - اُن کے انداز اور طریقوں سے اپنی نفرت کا اظہار کیا - کسی عورت کا ذکر بلقیس نے کیا جس کی عادتیں ہُو بہو وہی تھیں جو حسینہ کی تھیں - وقار نے سخت ناپسندیدگی ظاہر کی - بلقیس نے یہ ذکر حسینہ کو سُنانے کے لیے کیے تھے کہ وقار کی طبیعت کو اچھی طرح

وہ جانچ نے بلقیس کو تعجب ہوا۔ کہ حسینہ کی طبیعت ان باتوں سے ہٹی نہیں بلکہ برخلاف اس کے اس نے یہ اندازہ کیا کہ حسینہ کے دل میں وقار کی عزت کچھ زیادہ ہو گئی۔

دو تین روز بعد وقار سے تنہائی میں بلقیس نے حسینہ کے سب حالات بیان کیے اس کے مزاج کی کیفیت اس کی خواہشات رجحان طبیعت وغیرہ کوئی بات اس نے چھپائی نہیں من و عن کہہ دی۔ کہنے کے بعد اس نے جانچنا شروع کیا تو یہ معلوم ہوا کہ اس پر مطلق اثر نہ ہوا۔ حسینہ کے نام سے وہ ہی بحالی اور بشاشی اس کے چہرہ پر آیا کی۔ گفتگو ختم ہونے کے بہت دیر بعد اس نے بلقیس سے کہا "مجھے ایک بات یہ بتلاؤ کہ میرے ساتھ حسینہ کو کچھ اُنس ہے"۔

بلقیس:۔ اُنس تو ضرور ہے بلکہ مجھے تعجب ہے تمہاری طبیعت کی کیفیت سن کے بھی وہ کچھ گھبرائی نہیں حالانکہ تمہاری طبیعت اسکے مزاج کے بالکل خلاف ہے۔

وقار:۔ وہ محبت کی بھوکی ہے جو کچھ بُرائیاں اس میں ہیں وہ صرف اس وجہ سے ہیں کہ اس کا کوئی چاہنے والا نہ تھا اور وہ کسی کو نہیں چاہتی تھی۔ محبت جانور کو آدمی بنا دیتی ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ ایسی حسین عورت بُری کیونکر ہو سکتی ہے۔

بلقیس:۔ خیر یہ تو تمہاری حماقت کی باتیں ہیں حسن سے اور مزاج و طبیعت سے کیا تعلق ہاں محبت کو جو کہا اسکو میں نہیں جانتی ممکن ہے ایسا ہی ہوتا ہو۔

آٹھ دس روز کے اندر حسینہ کی حالت میں ایسا تغیر ہوا کہ کوئی دیکھتا تو کبھی نہ کہہ سکتا کہ یہ وہی شخص ہے۔ نہ اس میں وہ شوخی اور تیزی باقی رہی تھی نہ بیباکی۔ یکایک ایک سنجیدہ اور بردبار عورت ہو گئی جسم کی آراستگی کی پرواہ اُسی وقت ہوتی تھی جب وقار آتا تھا وہ بھی اسی قدر کہ اگر وقار کی نظر پڑے تو صورت بھنگم نہ معلوم ہو اب وہ پہلے کی طرح دروازہ کے پاس آکر اس سے گفتگو بھی نہ کرتی تھی البتہ یہ ضرور کرتی تھی کہ اپنی صورت وقار کو کسی نہ کسی طرح دکھلا دیتی تھی یہ بھی اس وجہ سے کہ جس دن وقار اُس کو نہ دیکھتا تھا تو بہت ملول واپس جاتا اور اس کو ناخوش کرنا وہ گوارا نہ کر سکتی تھی دوسرے

یہ کہ خود بھی دل چاہتا تھا کہ اپنے چاہنے والے سے آنکھیں دو چار کر لیا کرے۔

وقار کو یہ معلوم کر کے کہ حسینہ کے مزاج میں تغیر ہوا ہے اس بات کا یقین ہو گیا کہ اس کو میرے ساتھ محبت ہے۔ کیونکہ وہ بلقیس سے کہہ چکا تھا کہ محبت جانور کو آدمی بنا دیتی ہے۔ انسان تو پھر انسان ہے۔ اس کو اب حقیقی طور پر حسینہ سے محبت ہو گئی جس طرح دنیا کی ہر حقیقت کی توضیح کرنا ایک امر ناممکن سا ہے اسی طرح اس بات کی وجہ بتانا کہ فلاں شخص کو فلاں کے ساتھ کیوں محبت ہو گئی سخت دشوار ہے کہنے کو تو یہ کہہ سکتے ہیں کہ وقار حسینہ کے حسن پر فریفتہ ہوا اس لیے محبت ہو گئی۔ لیکن سوال یہ ہے کہ کیوں فریفتہ ہوا بہت سے اس کے عزیزوں نے اس کو دیکھا تھا۔ بہتوں کی صورت اچھی بھی معلوم ہوئی ہوگی مگر کوئی از خود رفتہ نہ ہو گیا۔ اس کے حواس کیوں جاتے رہے حالانکہ یہ پڑھا لکھا سمجھدار دنیا کی اونچ نیچ دیکھنے والا اوروں سے زیادہ تھا۔ علم النفس کے ماہرین نے سب کچھ کیا مگر یہ راز اسی طرح اب بھی سربستہ ہے جیسے پہلے تھا۔ وقار کی یہ حالت ہے کہ کسی کام میں جی نہیں لگتا۔ حسینہ کا نام آ جاتا ہے تو قلب کی حرکت دوگنی ہو جاتی ہے۔ چہرہ بشاش ہو جاتا ہے۔ دن بھر اس کے خیال میں ہزارہا منصوبے باندھتا ہے۔ کمرہ میں اکیلا لیٹا ہے سوچنا شروع کیا فوراً حسینہ کی صورت سامنے آ گئی۔ اس سے عالم خیال میں کہا "کیا میری زندگی اسی طرح کٹے گی تو میری نہ ہو گی" وہ شرما گئی۔ بار بار پوچھا کوئی جواب نہ ملا۔ خفا ہو کر منھ پھیر لیا۔ یہ اس پر گراں ہوا بے اختیار اس نے گلے میں ہاتھ ڈال دیئے اور ایک رخ سے چہرہ سینہ پر رکھ دیا۔ آنکھیں چار نہ کیں۔ اور جواب اب تک نہ دیا۔ پھر اصرار سے پوچھا۔ جھنجھلا کے بولی آخر کیا چاہتے ہو اور کس طرح تمھاری ہو جاؤں۔ اسی نتیجہ پہنچنے کے لیے پھر دوسرا خیال بندھتا ہے۔ اسی طرح تیسرا چوتھا غرض کہ ایک سلسلہ لامتناہی ہے کہ ختم نہیں ہوتا۔

غور سے دیکھو تو یہ بھی ایک عجیب تماشا ہے بلا وجہ ایک اچھے خاصے ذی عقل و ذی فہم شخص کو ایک دوسرے شخص کی صورت حسین معلوم ہوئی اپنی ذات کو اس پر قربان کرنے لگا یہ تو ایک بات ہوئی دوسرا تماشہ یہ کہ سلسلۂ محبت قائم ہونا تھا کہ یہ معلوم ہوا کہ دونوں کے

قالبوں میں بجلی کی بیٹریاں رکھ دی گئیں اور ایک دل دوسرے سے براہ راست پیام سلام کرنے لگا۔ ادھر وقار بیقرار ہوا اُدھر حسینہ کا دل بےچین ہونے لگا۔ صرف یہ ہی نہیں بلکہ یہاں تک کہ حسینہ کی طبیعت ناساز ہوئی اس کا فوراً اثر وقار پر بھی ہوا وہ بھی بیمار ہو گیا۔ اس سے انکار کرنا مشکل ہے کہ انسانی بلکہ کہنا چاہیے جوانی دماغ میں ایک دوسرے کے درمیان ایک رابطہ ہے جس کی تحقیق اسیقدر ضروری ہے جتنی کہ دوسری معلوم کی ہوئی قوتوں کی۔

بلقیس بھی بیٹھے بیٹھے ان تماشوں کو دیکھتی تھی اور زیادہ متعجب اور حیران حسینہ کی کایا پلٹ سے تھی۔ مُنھ سے نہ بولتی تھی مگر دل ہی دل میں کہتی تھی کہ واقعی مرد کا اثر عورت پر بہت قوی ہوتا ہے شاید عورت کا اثر مرد پر اتنا زوردار نہ ہوتا ہو۔ ممکن ہے کہ بلقیس کا یہ خیال صحیح ہو لیکن اثر زیادہ تر اثر لینے والے کی اہلیت اور استعداد پر منحصر ہے۔ حسینہ میں اثر قبول کرنے کی استعداد بدرجۂ کمال موجود تھی۔ وہ بقول وقار "محبت کی بھوکی تھی" شوخی بیبا کی یا عیش پرستی انسانی چال چلن کا اتنا استوار جز نہیں ہے کہ بڑے بڑے اثرات کا مقابلہ کر سکے۔ دیگر جذبات کے وفور میں اس کا دب جانا یا فنا ہو جانا غیر ممکن نہیں ہے۔

کون ہے جس کو عاشقوں کی نیرنگیوں کا تماشا اچھا نہ معلوم ہوتا ہو۔ بلقیس بھی ان عاشق معشوقوں کی کیفیات سے بیحد دلچسپی لیتی تھی۔ چونکہ حسینہ اب اپنی حالت کو چھپاتی تھی۔ اس لیے اب اس کے متعلق اس سے وہ گفتگو نہیں کرتی تھی بیٹھے بیٹھے خالی سیر دیکھتی تھی۔ ایک روز ایک نظارہ بہت پُرلطف تھا۔ وقار کمرہ میں تھا حسینہ باہر صحن میں لیٹی تھی۔ بلقیس کمرہ کے مقابل والے دالان میں تھی۔ وقار دروازے کی دراز سے دیکھ رہا تھا حسینہ کی نظر بھی اُسی پر جمی ہوئی تھی ہر ایک کی نگاہ پوشیدہ آرزوؤں کا دفتر تھی۔ بلقیس کو دل لگی سوجھی پھیر کھا کے کمرے میں اس طرح چپکے سے گئی کہ دونوں میں سے کسی کو خبر نہ ہوئی۔ آہستہ آہستہ دبے پاؤں جا کے وقار کے عین سر پر کھڑی ہو گئی۔ وقار کو مطلق خبر نہ ہوئی۔ حسینہ کا سامنا تھا اس کو اشارا کیا اس نے مسکرا کے مُنھ پر ہاتھ رکھ لیا۔ وقار اب بھی کچھ

نہ سمجھا۔ دو ایک منٹ اسی حالت میں گذر گئے۔ آخر حسینہ کو تاب نہ ہوئی بے اختیار ہنسنے لگی۔ اب وہ چونکے تو دیکھا بلقیس سر پر کھڑی ہے کہنے لگی کیوں بھائی صاحب اب آپ چوروں کی طرح جھانکا کرتے ہیں۔ یہ شرط کہ میں مولوی صاحب سے کہدوں یہ کہہ کر ادھر تو وقار جھینپے اودھر حسینہ شرما گئی۔ بلقیس نے کہا: محبت میں آدمی بہت ذلیل ذلیل باتیں کرنے لگتا ہے" وقار اس وقت مذاق کی طرف مائل نہ تھا ممکن تھا جس طرح مذاق میں بلقیس نے کہا تھا وہ بھی اسی طرح کوئی جواب دیتے لیکن بجائے اس کے وہ بالکل سنجیدہ ہو کر لجاجت سے کہنے لگے: میں کیا کروں حسینہ کو دیکھ کر میرے حواس بجا نہیں رہتے۔ میں مجبور ہوں" یہ بات اس قدر فریاد کے لہجے میں کہی کہ بلقیس کو ترس آگیا زیادہ اس نے نہ چھیڑا وہ بھی سنجیدہ ہو گئی اور کہنے لگی آخر آپ سوچتے نہیں کہ اس کا انجام کیا ہوگا۔ میں آپ دونوں کا حال دیکھ کے پریشان ہوں۔ اگر اس کی خبر مولوی صاحب کو ہو گئی تو سب سوچتی ہوں میرے واسطے کیا ہوگا پہلے ہی مجھ پر الزام کیا کم تھا اس حالت میں تو منہ دکھانے کے لائق نہ رہونگی۔

عالت عشق میں مرد عورت سے زیادہ عاجز و مجبور رہتا ہے وقار نے جواب دیا "تو تمہیں بتاؤ میں کیا کروں"

**بلقیس:**- تو آپ ہر مصیبت کا مقابلہ کرنے کے لیے تیار ہیں۔ آپ سمجھ سکتے ہیں حسینہ کا مولوی صاحب سے طلاق لینا اور آپ سے شادی کرنا کوئی آسان کام نہیں ہے۔

**وقار:**- اس میں کیا شک ہے مگر میں ہر کام کے واسطے تیار ہوں۔

**بلقیس:**- اگر آپ کسمسائے تو پھر آپ سے زیادہ ذلیل کوئی شخص نہ ہوگا۔

**وقار:**- تم نے مجھے کیا سمجھا ہے۔

**بلقیس:**- اچھا میں حسینہ کو بھی جانچ لوں اور پکا کر لوں تو آپ سے کہوں گی

آپ سمجھ لیجیے جو کچھ میں کروں گی جان پر کھیل کے کروں گی۔ اگر آپ لوگوں میں سے کسی نے کچھ بھی پہلوتہی کی تو سمجھ لیجیے زندگی بھر میں صورت نہ دیکھوں گی۔

وقار:۔ تم تو اس طرح کہہ رہی ہو کہ معلوم ہوتا ہے کہ تمھارا کام ہے تم میرا کام کروگی میں یا حسینہ ایسے کمینے ہو جائیں گے کہ تمھیں پھنسا کر خود نکل جائیں گے۔

(باقی آیندہ) عبدالوالی

# غزل

نہ سمجھو رند بلا نوش و بادہ خوار مجھے
مئے محبت ساقی کا ہے خمار مجھے

ستم ہے روکے وہ کہتے ہیں لاش دشمن پر
ملے گا اب نہ کوئی تجھ سا جاں نثار مجھے

پلائی پیر مغاں نے مئے محبت دوست
رہے گا حشر تک اس نشے کا خمار مجھے

نہ لے کے جاؤں غم خلق دل میں اے ساقی
پلا شراب فقط وقت احتضار مجھے

بُرا ہو عشق کا دونوں کو کر دیا برباد
نہ صبر یار کو اب ہے نہ ہے قرار مجھے

عدو کا ہو گیا جب تو تو کیا ہو زیست کا لطف
اجل کا شام و سحر اب ہے انتظار مجھے

بہار باغ جوانی ہے تیرے حُسن کی عید
دکھا دے شکل ذرا اے سمن عذار مجھے

قفس میں میں کوئی دم کا ہوں میہماں صیاد
دکھا دے آخری اس باغ کی بہار مجھے

مسیح وقت ہو آجاؤ پرسش غم کو
ستا رہا ہے بہت قلب بے قرار مجھے

گِلہ جو اُن سے کیا داغ دل کا یہ بولے
دکھا تو آج ذرا قلب داغدار مجھے

نہ دفن یار نے کی میری لاش قتل کے بعد
کہو کہ ڈھانک دے اب خاک روزگار مجھے

قمر خدا سے دعا ہے یہ بار بار مری
دکھا دے خواجۂ اجمیر کا مزار مجھے

قمر گیاوی

# غزلیات

## حضرت حسرت موہانی

جذبۂ شوق کدھر کو لیے جاتا ہے مجھے ۔۔۔ پردۂ راز سے کس نے یہ پکارا ہے مجھے

اُس جفا کار سے ملنے کی تمنا ہے جسے ۔۔۔ اب بھی میں کچھ نہیں کہتا یہی کہنا ہے مجھے

التفاتِ نگۂ یار کے لائق میں کہاں ۔۔۔ مجھ سے بیگانہ رہیں وہ یہی اچھا ہے مجھے

مرحبا آپ پہ کون آپ نے یہ بھی نہ سمجھا ۔۔۔ آپ کی جان سے دوست آپ سے شکوا ہے مجھے

قوت شوق بھی کیا ہے کہ ہوکر مایوس ۔۔۔ جب کبھی گرنے لگا ہوں میں سنبھالا ہے مجھے

تجھ سے ملنے کی یہ راہیں کہیں ہوجائیں نہ بند ۔۔۔ خوف رہ رہ کے یہی وہم سے آتا ہے مجھے

مجھ سے بیکار وہ ظاہر میں خفا ہیں حسرت
جب میں چاہوں گا منا لونگا - یہ دعویٰ ہے مجھے

## حضرت دل شاہجہانپوری

مٹ گیا جب مٹنے والا پھر سلام آیا تو کیا ۔۔۔ دل کی بربادی کے بعد اُنکا پیام آیا تو کیا

پیر گئی بخت عاشق ٹھہرہ گئی شامِ فراق ۔۔۔ چرخِ نیلی فام پر ماہِ تمام آیا تو کیا

چھٹ گئیں نبضیں دیا جملہ اُمیدوں نے جواب ۔۔۔ اب اُدھر سے نامہ بر لے کر پیام آیا تو کیا

کاش اپنی زندگی میں ہم یہ منظر دیکھتے ۔۔۔ یوں سر تربت کوئی محشر خرام آیا تو کیا

ساقیِ توبہ شکن کی اک نظر درکار ہے ۔۔۔ تشنہ کاموں کی طرف لبریز جام آیا تو کیا

آنکھ اُٹھا کر کون دیکھے خاک میں دل مل گیا ۔۔۔ اب کوئی خورشید وش بالائے بام آیا تو کیا

اے دلِ ناشاد مٹ جا آج کوے یار میں ۔۔۔ تو مری ناکامیوں کے بعد کام آیا تو کیا

دیکھنا ہے آخر کار اس حسرت کا مآل ۔۔۔ اُس طرف کا جانے والا شاد کام آیا تو کیا

ساتھ آتا ساتھ رہتا ساتھ لاتا یار کو
بعد مدت نامہ بر لے کر پیام آیا تو کیا

دیر سے کعبہ میں پہنچی غیب سے آئی صدا
ٹھوکریں کھا کر سوئے بیت الحرام آیا تو کیا

سانس ٹوٹی آس ٹوٹی چھا گیا جب رنگ یاس
نامہ بر لایا تو کیا خط میرے نام آیا تو کیا

دل کا پیمانہ تو چھلکا ہے یہی کیا کم سرور
بزم ساقی سے اگر میں تشنہ کام آیا تو کیا

وہ دلِ پُر شوق جس میں تھی کسی کی آرزو
کامیاب آنے سے پہلے آپ کام آیا تو کیا

بودِ کِ نالاں ہمیشہ کے لیے چُپ ہو گیا
اب ترحم کا خیال اے خوش کلام آیا تو کیا

حضرت بیخود موہانی

تو نے ازل میں دل پہ یہ کیسی نگاہ کی
اب تک ہے ذرّہ میں زمیں جلوہ گاہ کی

ہاں میں نے خطِ کاتبِ تقدیر پڑھ لیا
ہاں میں نے اپنی فردِ عمل پر نگاہ کی

موسیٰ کی بات ساتھ گئی ان کے اور ہم
پلکوں سے جھاڑتے ہیں زمیں جلوہ گاہ کی

ہاں یہ ترے خیال کے قابل نہیں رہا
اس دل میں رہ چکی ہے تمنا گناہ کی

ہے کچھ تو میرے دل میں مگر یہ خبر نہیں
توبہ کا ہے خیال کہ حسرت گناہ کی

مٹنے لگا ہے خوبیِ انجام کا خیال
کھلنے لگی ہے دل پہ جو لذت گناہ کی

تھا کیا ... نظر وہ ہر اک شے میں دل کا ...
جس چیز پر نگاہ پڑی میں نے آہ کی

اب ... کیا کہ گیا ہے کسی دل کا ٹوٹنا
... رہا ہوں صدا آہ آہ کی

... کو ... ہوں ... تھا
... ہیں وہ قسم مرے حالِ تباہ کی

ہر ذرہ ... ہے یاں کے ... اک ... طرح
تصویر تیری اور تری جلوہ گاہ کی

بیخود ... ہے ... ہر خیال پر
تصویر ... گئی ترے حالِ تباہ کی

حضرت بیباک شاہجہانپوری

بس کہ ہم مارے ہوئے تھے گردشِ تقدیر کے
وحشتِ دل نے حوالے کر دیا زنجیر کے

دیکھ اے محسن تماشا دوست کیا کرتا ترا
بجلیاں گویا ہیں ذرے خاک دامنگیر کے

لوں جفا پر تمہارے ضبط سے کیونکر نہ کام
اشک کے قطرے ہیں آئینے تری تصویر کے

اس سے بڑھکر ہوگا کیا جذبِ محبت کا ثبوت
ہیں نگاہِ یاس میں جوہر تری شمشیر کے

وہ کسی کے مُنہ کی گویا بات سُنتے ہی نہیں
ہو گئے جو لوگ دیوانے تری تقریر کے

ایک فعلِ اضطراری کا جو الفت نام ہے
پھر ہوئے دشمن وہ کیوں مجھ ناتواں دلگیر کے

وادیِ الفت میں ہمکو رہنما سے کیا غرض
ہم جو پیرو ہیں تو اپنی خاک دامنگیر کے

عاشقوں کو تو لباس عاریت سے عار ہے
رنگ یہ لائق تھے میرے پیکر تصویر کے

یوں خدا را اسکو لکر میان میں خنجر نہ رکھ
رحم کر اے بخشنے والے مری تقصیر کے

زخم جس کا بے نشاں ہے درد میں کا لادوا
ہم تو ہیں اے چارہ گر مارے ہوئے اُس تیر کے

اپنے ہاتھوں سے پہنائی ہیں جو اُسنے بیڑیاں
میری آنکھیں نگیں حلقے مری زنجیر کے

ظاہرا پایا نہ اُس تیر نظر کا کچھ لگاؤ
چارہ گر گو غور سے دیکھا کیے دل چیر کے

ہم کسی کو کچھ بھی اپنے مُنہ سے کہہ سکتے نہیں
ہیں یہ سب بگڑے ہوئے نقشے تری تصویر کے

ہوتی ہے ظلمت بھی ذرّوں کے لیے وجہ نمود
سب یہ جلوے ہیں اُسی اک حسن عالمگیر کے

جو ہیں اہلِ دل رہیں قائم اُسی بنیاد پر
ہیں ابھی کچھ داغ باقی حسرت تعمیر کے

اپنے دل کا خون کرتے تھا کچا غمخوارِ عشق
اب کہاں وہ سُننے والے نالہ شبگیر کے

گریۂ خوں بھی دمِ عرضِ تمنا ہے ضرور
خوب جب سمجھیں گے وہ مطلب مری تقریر کے

ہے یہی بیباک اپنا ترجمان شوقِ قتل
بزم میں کیونکر نہ صدقے جایئے گلگیر کے

حمید اللہ خان صاحب حمید بریلوی

دیکھیے جو تجکو اے بیتہ مے نوش آفتاب
بن جائے تیرے جام کا سرپوش آفتاب

مستوں کی طرح پھرتا ہے مدہوش آفتاب
شاید ہے اُسکی بزم کا مے نوش آفتاب

وہ تاب ہے کہ تاب نظارہ نہ لا سکا
دیکھا جو تجھکو ہوگیا بے ہوش آفتاب

چوتھے فلک پہ پاؤں جو رکھے وہ رشک مہر
بن جائے پاؤں چوم کے پاپوش آفتاب

اُس رشک مہ کے سامنے کیسے تو آئیگا
محشر میں دیکھنا ہے ترا جوش آفتاب

کچھ بھی نہیں ہے چہرۂ انور کے سامنے
میری نظر میں ہے تری پاپوش آفتاب

جلوے کسی کے حسن کے آفت ہیں قہر ہیں
دیکھے جو اک جھلک تو ہو بیہوش آفتاب

دن میں کبھی نقاب جو رخ سے اُلٹ دیا
مُنہ دیکھتے ہی ہوگیا خاموش آفتاب

ثابت ہوا یہ اُس کی شعاؤں کو دیکھ کر
آتا ہے تیرے آگے ذرہ پوش آفتاب

لازم ہے اُسکے رُخ کو غلامی کا خط لکھے
ہوجائے اپنے حق سے سبکدوش آفتاب

قسمت سے مدتوں میں ملی رات وصل کی
یارب سحر نہ ہو رہے روپوش آفتاب

دنیا و دیں کی کچھ نہیں ہوتی اُنھیں خبر
پی لیتے ہیں جو رندِ بلا نوش آفتاب

وہ بن سنور کے شام کو جاتے ہیں بام پر
غیرت سے جاکے ہوتا ہے روپوش آفتاب

روزِ فراق تونے جلایا غضب کیا
تا حشر یہ نہ ہوگا فراموش آفتاب

چہرہ ترا جو گیسوِ مشکیں سے کھل گیا
شرمندہ ہوکے ہوگیا روپوش آفتاب

ہر روز شام ہی سے لباس سیاہ ہے
ماتم ہے کس کا کیوں ہے سیہ پوش آفتاب

حیرت سے دیکھتا ہوں شبِ وصل یار یار
پہلو میں تم ہو یا ہے ہم آغوش آفتاب

چلمن سے باہر آکے وہ بیٹھے ہیں بے نقاب
کیوں ہو نہ جائے شرم سے روپوش آفتاب

قصہ جو دل جلوں کا قیامت میں چھڑ گیا
سُننے کو بن گیا ہمہ تن گوش آفتاب

جادو بھرا غضب کا ہے اُن کی نگاہ میں
ہو کیوں نہ دیکھ دیکھ کے مدہوش آفتاب

ساغر سمجھ کے ہاتھ بڑھائیں گے اے حمید
دیکھیں گے روزِ حشر جو مے نوش آفتاب

## حبیب النبی خاں صاحب صولت (کلکتہ)

اُٹھا کہتا ہوا الحمد للہ جب قلم میرا — تو گویا دستِ رب خود بن گیا دستِ رقم میرا
شکارِ یاس کیوں ہونے لگا کارِ اہم میرا — نہیں کیا دستِ ہمت گیر خود دستِ کرم میرا
ہے پامالِ تغافل آج جو نقشِ قدم میرا — دلِ عالم میں گاڑے گا یہی اک دن علَم میرا
جدا ہونے لگے گا جب تنِ خاکی سے دم میرا — محبت بن کے ہر اک دل میں بس جائیگا غم میرا
فنا فی اللہ کی منزل سے بڑھ جائے قدم میرا — بقا میں مل کے خود معدوم ہو جائے عدم میرا
نمایاں جلوۂ توحید ہے ہر شعر سے اپنے — رہیں شانِ رحمانی ہے اندازِ رقم میرا
دمِ قطعِ منازل راہِ توحیدِ الٰہی میں — رہا منت کشِ شانِ رحیمی ہر قدم میرا
ہے مملو کی مری رشکِ شہنشاہانِ باہیبت — ہے مالک سروری بخشِ ملوکِ باحشم میرا
لبِ خاموش سعی دل کی ہر ساعت صدا یہ ہے — ترے ہی ہاتھ ہے اے چشمۂ رحمت بھرم میرا
تسلی آ کے پھر اے عاجزی دے ہمت دلکو — مقامِ صبر سے پھر ڈگمگاتا ہے قدم میرا
بجا ہے ہر ستم خانے میں گر ہو اک ستم برپا — ستم نا آشنا کے آگے روتا ہے ستم میرا
پئے چشمِ بصیرت نقشہ ہائے عبرت افزا کا — ہے اک آئینہ ہر ہر دیدۂ نقشِ قدم میرا
منقش ہے ھو اللہ احد اخلاص کے دل پر — نفاقِ غیر سے کب رتبۂ ایماں ہو کم میرا
بنے کیونکر نہ اے قرآں ترے فیضِ ہر آیت سے — صراطِ مستقیمِ سالکاں نقشِ قدم میرا
ادھر بھی اک توجہ اے عطائے شانِ ربانی — کہ دل ظاہر پرستوں سے ہے پامالِ ستم میرا
کرم سے بابِ رزقِ خیر اے فتاح وا کر دے — کہ ظاہر بیں نگاہوں میں بھی نقشہ جائے جم میرا
ڈبو دے مجھکو موجِ بحرِ رنگِ کبریائی میں — نہ کبرِ غیر کے آگے الٰہی سر ہو خم میرا
ثوابِ حجِ اکبر کیوں نہ اب حاصل ہو گھر بیٹھے — کہ ہے لطفِ تصور سے حریمِ دل حرم میرا
کبھی جو دل مرقع تھا تصاویرِ خیالی کا — تصور ہائے حق سے اب ہے وہ بیت الحرم میرا
حقیقت میں جفائے دوست اک ترکیب ہے ع — جفا کی دوست سے نسبت! ہے ایجادِ ستم میرا

کبھی پھسلا کبھی ٹھہرا کبھی جم جم کے پھر اٹھا	صراطِ عشق میں بڑھتا گیا لیکن قدم میرا
تنک ظرفی نے میری مجھکو رکھا دور منزل سے	رہا روزِ سفر سے ورنہ مقصد ہم قدم میرا
رہے یارب جہاں میں رہبر راہ وفا ہوکر	حفاظت میں تری رحمت کی ہر نقشِ قدم میرا
دعاے عجزِ دل اور چشمِ انصاف خداوندی	جہادِ نفس میں بس ہے یہ شمشیر دو دم میرا
لیے ہوں اک جہانِ انقلاب اپنے درونِ دل	نہ کیونکر اہل دل سمجھیں غنیمت دم قدم میرا
سنبھالے کاش فتح باب رحمت آکے پھر اسکو	شکستِ دل سے پھر کچھ لڑکھڑا آتا ہے قدم میرا
لیا درسِ محبت دل نے اُس کی پاک الفت سے[1]	رہے ظلِّ رحیمی میں بشیر محترم میرا

بشیر احمد کہ صولت میرا استادِ محبت تھا
رہے گا حشر کے دن بھی خلیل محترم میرا

حکیم محمد رفیق ابراہیم صاحب رفیقؔ لکھنوی

ہم کہ آئے تھے جیتی کے لیے	ہو گئے وقف بیخودی کے لیے
دل لیا تھا تو قدر بھی کرتے	یا کھلونا تھا دل لگی کے لیے
پڑکے عشقِ بتان پرفن میں	لگ گیا روگ زندگی کے لیے
غیر کے سامنے مرا شکوہ	کیا قیامت ہے بیکسی کے لیے
رہ نہ جائے کوئی جفا باقی	ننگ ہے یہ ستمگری کے لیے
اے فلک اسقدر ستم کیشی	رکھ اسے اور بھی کسی کے لیے
ہے تمناے رقیب وصل کی شب	چھیڑ اچھی ہے دل لگی کے لیے
ہے ازل سے دلِ حزیں اپنا	وقف تیری جفاکشی کے لیے

بعد مردن رفیق کچھ بھی نہیں
سب یہ جھگڑے ہیں زندگی کے لیے

---

[1] عزیزی بشیر احمد مبرور و مغفور کہ در عین جوانی وفات یافت ۔ رحمۃ اللہ تعالے ۔

# کیا آپ کو پری جمال کی آرزو ہے

اور آپ نے اس کو اب تک نہیں دیکھا ہے تو آج ہی پیسہ کا کارڈ لکھ کر دیجیے۔

## پری جمال صابن

حسن و خوبصورتی پیدا کرنے اور چہرے کی رنگت کو صاف کرنے میں بے نظیر ہے۔ صرف سات روز ملکر نہانے سے کالا رنگ کملایا ہوا چہرہ گلاب کی پتی کے مانند خوبصورت اور مخمل کے مانند ملائم ہو جاتا ہے۔ خاص حکیم صاحب کی ایجاد ہے۔ چہرے کے تمام مہاسے داغ۔ دھبے۔ چھائیاں دور کر کے چہرے کو خوشنما بنا دیتا ہے۔ اکثر نوابوں راجاؤں ورئیسوں اور ان کی بیگماتوں نے اسکو نہایت ہی پسند کیا ہے۔ بلحاظ خوبصورتی۔ خوشبو اور فوائد کے اپنی نظیر آپ ہے۔ فی بکس تین ٹکیہ مع ایک نمائش ایبل صابن دانی صرف عہ،

## پری بہار ہیر آئیل

یہ سر میں لگانے کا خوشبودار تیل جو اپنی نفاست اور خوشبو فائدوں میں لاجواب مانا گیا ہے۔ بالوں کو خوشنما بنا دیتا ہے۔ اسکے استعمال سے بال لمبے اور ریشم کی طرح ملائم ہوتے ہیں۔ اس کی خوشبو لاجواب ہے۔ قیمت فی شیشی ۱۰ تولہ ایک روپیہ (عہ)

پتہ:۔ حکیم محمد یعقوب خاں دواخانہ نورتن دہلی

---

# ہماری دہلی ہندوستان کا صدر مقام ہے

اور تجارت کی منڈی ہے۔ ہر قسم کی چیزیں یہاں سے دُنیا بھر میں جاتی ہیں۔

دہلی سے عمدہ و نفیس مال منگانے کا آسان طریقہ یہ ہے کہ جس چیز کی آپ کو ضرورت ہو۔ پتہ ذیل پر فرمائش روانہ کر دیجیے

ہر علم و فن کی چیزیں بلا تکلف طلب فرمایئے۔

---

## عمدہ و نایاب کتابیں

### یادگار دہلی

اس کتاب کے دیکھنے سے دہلی کے مفصل حالات مع نقشہ جات اور مشہور مقامات اور زیارت گاہیں اور جو تبدیلیاں واقع ہوئی ہیں سب درج ہیں۔ فی جلد ۱۰/

### کرکٹ گائیڈ مع کھیل ٹینس فٹ بال

اس میں کرکٹ وغیرہ کے عمدہ عمدہ قاعدے تحریر ہیں۔ ان کے موافق مشق کرنے سے چند روز میں کھیل آ جاتے ہیں۔ فی جلد مجلد ۶/

## چاندی کے نفیس زیورات

### بٹن چاندی کرتہ زنجیردار

چاندی کے چار بٹن مع ایک سنہری زنجیر لگے ہوئے بٹنوں میں ڈائمنڈ کٹ بنا ہوا ہے فی سٹ عہ/

### بٹن چاندی قمیص یا کرتہ

چار بٹن پھولدار پاکیزہ بنے ہوئے فی سٹ عہ قمیص کے گلے و ہاتھوں کے ۸ بٹن پورا سٹ عہ

### سونے کی ناک کی کیلیں

یہ کیلیں خالص سونے کی ہیں۔ نزاکت اور خوبصورتی میں لاجواب ہیں خاص حسن کا سنگھار ہیں فی عدد جڑاؤ نہیرا ۔ سادہ ۔ دوم

پتہ:۔ ایچ محمد یوسف خاں منیجر شہرت ایجنسی دہلی فراش خانہ

پچے اور اڑان ہوے سے بیش قیمت فولاد ہزار گونہ زیادہ کھلتا ہے۔

سرکار سے رجسٹری شدہ — **دودروگج کیسری** — داد کی بے خطا دوا

بلا جلن اور تکلیف کے داد کو جڑ سے دور کرنے والی اگر کوئی دوا ہے تو یہی ہے۔ **قیمت فی شیشی چار آنہ**
جس شیشی پر سکھ سنچارک کمپنی کا نام نہ لکھا ہو اُسے ہرگز نہ خریدیے۔ **سب سے قابل اطمینان خط**
مہاشے آپ کی دوا۔ دردوگج کیسری کا استعمال کیا گیا۔ داد اچھے ہوگئے دوا سودمند ہے۔
**آپ کا راجہ سر رام پال سنگھ کے۔ سی۔ آئی۔ ای۔ راج کرسی سدولی ضلع رائے بریلی۔**

**بال سدھا** اگر آپ کو اپنے بچے موٹے تازے اور تندرست بنانے ہیں اور روزہ کی بیماریوں سے انکا پیچھا چھڑانا ہے تو اس شیشی دوا کو منگا کر پلائیے ایک شیشی تقریباً ایک ماہ کو کافی ہے۔ **قیمت فی شیشی بارہ آنہ۔ ڈاک خرچ چھ آنہ۔**

آپ کو اپنی ضرورت کی کوئی چیز بھی درکار ہو تو پیشتر ہم سے دریافت کیجیے اور ہماری فہرست طلب فرما کر ملاحظہ فرمائیے۔

ملنے کا پتہ: سکھ سنچارک کمپنی متھرا۔

# لوگوں کی رائے

اس بات کے لیے پختہ ہوگئی ہے کہ سکھ سنچارک کمپنی متھرا کا تیار کردہ سُدھا سندھو ہی سب سے سچی اور فوراً شفا بخشنے والی بے خطا دوا ہے باقی اسکی نقلیں ہیں یہی وجہ ہے کہ اس نایاب دوا کے فروخت کرنے کو **چوتھائی لاکھ** سے زیادہ ایجنٹ مہیا ہو چکے ہیں ۲۷ سال کی طویل آزمائش کے بعد یہ کامل طور پر یقین ہو چکا ہے کہ اس کمپنی کا سُدھا سندھو بلا کسی چیز کی آمیزش کے کف۔ کھانسی۔ دمہ۔ ہیضہ۔ ہرے پیلے دست، خونی دست، آنوں پیچش۔ قولنج۔ زکام۔ سردی۔ نزلہ وغیرہ امراض کو دفع کرنے میں اکسیر کا حکم رکھتی ہے یہ ایک خوش ذائقہ اور خوشبودار دوا ہے۔ قیمت فی شیشی آٹھ آنہ ڈاک خرچ ایک سے چھ شیشی تک تین آنہ۔

چند ہزار اسنادوں میں سے چند یہ ہیں:-

شری ونکٹیشور اخبار بمبئی ۲۱۔ فروری ۱۹۱۰ء سکھ سنچارک کمپنی متھرا کا سدھا سندھو بدہضمی اور اس سے پیدا شدہ ہیضہ وغیرہ امراض کی ایک بیخطا دوا ہے..... ابھیودے اخبار الہ آباد ۹ مئی ۱۹۰۹ء سدھا سندھو حقیقت میں امرت کا سمندر سُدھا سندھو ہی ہے جملہ خانہ داروں کو یہ دوا اپنے پاس رکھنا چاہیے کیونکہ یہ بہت قسم کے امراض میں مفید ہوتی ہے ہم نے ایک ۱۰۔۱۲ شیشی منگا کر فائدہ دیکھا ہے.... شری پنڈت مہابیر پرشاد جی دویدی ایڈیٹر سرسوتی الہ آباد۔ ہماری ضعیف والدہ جن کی عمر ۷۰ سال کی تھی کف اور کھانسی سے بیمار تھیں انکو ہم نے سُدھا سندھو کے دس قطرے دیے۔ دیتے ہی اس نے جادو کا اثر کیا..... ہماری دوا سب بڑے دوا بیچنے والے اور دیگر دوکانداروں کے پاس بھی ملتی ہے گر دھوکے سے دوسری مصنوعی دوا نہ خرید لیجیے گا چار رنگ کی تصویر اور تصویر دار بڑی فہرست سب کو بلا قیمت ملے گی۔

منگانے کا پتہ: سکھ سنچارک کمپنی متھرا

# تمدّن

## اگر مَیں مرد ہوتی

انسان ہونے کی حیثیت سے مرد اور عورت دونوں یکساں ہیں۔ وہ بھی انسان۔ یہ بھی انسان۔ خدا کی طرف سے ان دونوں کے کام کسیقدر مختلف ہیں مرد کے ہاتھ پاؤں زیادہ مضبوط اس لیے بنائے ہیں کہ وہ محنت و مشقت زیادہ کرے عورت کو کمزور اس لیے بنایا ہے کہ وہ صبر اور پیٹہ مارنے کی زیادہ عادی ہو یہ تو ظاہر کا فرق ہے۔ ان دونوں میں باریک فرق یہ ہے کہ مرد دماغ سے زیادہ کام لینے کے لیے بنایا گیا ہے اور عورت دل سے۔ اسلیے اگر مجموعی حیثیت سے انسان پر نظر ڈالی جائے تو یہ کہنا غالباً بیجا نہ ہوگا کہ مرد انسانیت کا دماغ ہے اور عورت دل۔

دنیا میں مردوں نے جو دماغ سے کام لیا ہے وہ ہر طرح تحسین و آفرین کا مستحق ہے۔ دنیا کا انتظام۔ پیشوں اور ہنروں کی ترقی۔ علم۔ نئی نئی ایجادیں

غرض جو کچھ ترقی کے نام سے منسوب ہو سکتا ہے وہ مردوں نے دماغ ہی کی بدولت کیا ہے۔ مگر اسکے ساتھ کچھ اُن میں ہما ہمی ایسی تھی کہ کسی نہ کسی بہانہ سے وہ ہمیشہ لڑتے رہے۔ شروع میں جانوروں کی طرح کھانے پینے کی چیزوں۔ پھر رہنے سہنے کے سامانوں۔ حتّٰی کہ عورتوں پر لڑتے رہے آگے بڑھے تو ملکوں کو فتح کرنے اور سچ یا جھوٹ مذہب کی طرفداری میں لڑتے رہے۔ شدہ شدہ موجودہ تہذیب کا آفتاب طلوع ہوا۔ اسمیں پہلی قسم کی لڑائیاں مذموم سمجھی گئیں مگر قومیت اور ملکیت کے خیال نے دماغوں پر تسلط کر لیا اور اب عرصۂ دراز سے بڑے بڑے ملکوں اور بڑی بڑی قوموں کے درمیان جو لڑائیاں ہوتی ہیں وہ انھیں وجوہ پر مبنی ہوتی ہیں۔ فلسفہ سائنس اور معمولی علوم نے جبقدر دماغ کو تیز کیا اسیقدر باریک بینی مصلحت اندیشی اور انسانیت سے لڑائیاں ہونے لگیں۔ غالباً سلسلہ اسی طرح چلا جائے گا اور اس سے یہ نتیجہ نکالنا غالباً غلط نہو گا کہ جبتک مرد کا دماغ بالکل آزاد ہے تب تک لڑائیاں بند نہوں گی۔ قدرت مرد کی اس خصوصیت سے واقف تھی اور اسی لیے اُس نے عورت کا جوہر لطیف مرد کی زندگی میں ملا دیا تھا۔ اگر ہر کام میں مرد کا دماغ اور عورت کا قلب شامل کر لیا جائے تو امید کی جا سکتی ہے کہ انسان کی زندگی امن اور آسایش سے گذرنے لگے۔

نہ مَیں یہ کہتی ہوں کہ مرد اور عورتیں ہر بات میں بالکل برابر ہیں نہ مَیں یہ طلب کرتی ہوں کہ عورتونکو بالکل وہی حقوق ملیں جو مردوں کو حاصل ہیں۔ مَیں تو صرف یہ کہتی ہوں کہ مرد تسلیم کر لیں کہ صرف دماغ بغیر قلب کی رہنمائی کے ہما ہمی اور اُسکے بُرے نتائج سے محفوظ نہیں رہ سکتا۔ اُدھر عورتیں خوب اچھی طرح سمجھ لیں کہ ہم کاموں کے محرک۔ اصلی چلانے والے

(یعنی بنیڈیا بیل) اور خود مختار منتظم نہیں ہیں۔ بلکہ جسطرح دل کا کام دماغ کو نازک
اور نفیس پیرایہ میں مدد پہنچانا اور اُسکی تیزی اور خشک روی کو سمونا ہے اُسی طرح
عورت کا کام مرد کو عمدہ طور پر نرم باتوں اور نفاستِ مزاج۔ رحم اور عدل۔ درگذر
اور جود و سخا کی طرف مائل کرتا ہے۔ اگر ماں اپنے بچے میں یہ نفیس اثر نہ پیدا کرسکی
تو اُس نے اپنے فرائض کو پورے طور پر انجام نہ دیا۔ اگر بیوی اپنے شوہر میں
یہ پھلجھریاں نہ چھوڑ سکی تو اُس نے زندگی کے ایک بڑے مقصد کو پس پشت ڈالدیا
مردوں نے اگر عورتوں کے دل کے خداداد نفیس تبرکات کی قدر نہ کی اور اُن کو
سرآنکھوں پر نہ رکھا تو وہ ضرور خدا کے یہاں جواب دہ ہوں گے۔ اور دنیا
میں بھی اُن کی زندگی تلخ رہے گی۔ مردوں کو چاہیے کہ عورتوں کو اپنا
خالص اور خدا کی طرف سے مقرر کیا ہوا مددگار سمجھیں اور اُن سے مدد لیں۔
عورتوں کو چاہیے کہ وہ اپنے آپ کو اس مدد پہنچانے کا اہل ثابت کریں۔

یہانتک تو خشک بحث تھی اب میں یہ بتاؤں کہ اگر میں مرد ہوتی تو کیا
کرتی۔

سب سے پہلے میں ایک عجائب خانہ بنواتی اور اُس میں مختلف مزاجوں
اور مختلف شانوں کے مردوں کو علٰحدہ علٰحدہ پُرتکلف کمروں میں رکھتی مثلاً:۔
کمرہ ۱ اسمیں چھانٹ کر نمونے کے دو چار مرد ایسے رکھتی جو در اصل بدصورت
ہیں مگر اپنے تئیں خوبصورت سمجھتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ عورتیں بھی انھیں خوبصورت
سمجھیں۔ کوئی آئینہ میں اپنی صورت دیکھکر خوش ہو رہا ہے۔ کوئی خواہ مخواہ
موچھوں پر تاؤ دے رہا ہے۔ ایک صاحب اپنے ڈاڑھوں کو مل رہے ہیں۔ تو دوسرے
صاحب اس زعم میں کہ میں خوش گلو ہوں گنگنا رہے ہیں تیسرے صاحب جب اپنی محبوبہ کو
نیم مصنوعی خط لکھ رہے ہیں اور اس خوشی میں پھولے نہیں سماتے کہ اسکا ایک ایک فقرہ

پڑھنے والے کے دل کے پار ہو جائے گا اور وہ ع سار باں چاک ہو دل پردہ محمل کیسا کے مضمون کے موافق میرا کلمہ بھرتی ہوی گھر سے نکل آئے گی -

کمرہ ۲ - اس کانچی حوض میں ایک درجن راس وہ معزز حضرات ہوتے جو عورتوں کو نظر حقارت سے دیکھتے ہیں - اور اُن کو سوائے چکّی چولھے اور بچوں کے گُو موت کے اور کسی مصرف کا نہیں سمجھتے - جنھوں نے گھر کو صرف ایک سرائے مقرر کر رکھا ہے اور جو سوائے آرام پانے کے اور ہر وقت اپنے ہی کام کاج کی مصیبت ڈالنے کے گھر سے اور کوئی دلچسپی نہیں رکھتے - جنھیں بیوی بچے زہر اور اُن کے اخراجات وبال معلوم ہوتے ہیں - یہ لوگ بیشتر وہ ہیں جنکی تفریحات گھر سے باہر وابستہ ہیں - کچھ خدا رسول کا خوف کچھ دنیا کی شرم - زیادہ تر اپنا آرام صرف یہی باتیں انھیں بادل ناخواستہ گھر کے کھونٹے سے باندھتی ہیں ورنہ اُنکا دل ہر وقت باہر ہی پڑا رہتا ہے اور ؎

حسن ایسی کیا چاٹ ہے اُس گلی کی
چھُٹے اور غائب کھلے اور ندارد

تیسرا کمرہ حمام نما سنگ مرمر کے فرش کا ہوتا اس میں جے صاحب ہوتے اُن سب کے سر مُنڈے ہوے ہوتے اور اُنپر پانی کی مشکیں چھٹتی ہوتیں - یہ وہ بزرگ ہوتے جو سرے سے شادی کرنا ہی بُرا سمجھتے ہیں - ان کی آزادی میں فرق آتا ہے ان کو ایک خاص حد تک لباس سے بھی معترا کردیا جاتا - کیونکہ لباس کی بکھیڑ بندش اور اُسکے طول طویل اہتمام سے بھی آزادی میں فرق آتا ہے - ہر قسم کے جانوروں کی خوراکیں اُن کے لیے ہم پہنچائی جاتیں تاکہ صرف انسانی غذا کھانے سے آزادی میں فرق نہ آئے - اوڑھنا بچھونا کچھ نہ دیا جاتا - پیشاب پہنچانہ کے معاملہ میں قانون تہذیب سے مستثنیٰ ہوتے کیونکہ سب سے مقدم یہ ہے کہ آزادی میں فرق نہ آئے

چوتھا کمرہ کسی قدر تقدس کا رنگ لیے ہوے ہوتا۔ اسمیں وہ بے دست و پا صابر شاکر زندہ درگور روحیں ہوتیں جو بیوی کا دانہ کھاتی ہیں۔ بیوی کی اپنی آمدنی ہے تو میاں اب ہاتھ نہیں ہلاتے۔ طرہ یہ ہے کہ بیوی کو اور جھکنا پڑتا ہے کہ میاں کو ناگوار نہ گذرے کہ میں جو نہیں کماتا تو میری حقارت کی جاتی ہے۔ غرض عورت ہر طرح مری۔

آخری کمرہ۔ اور یہی کمرہ اُس مکان کیا بلکہ سارے جہان کی جان ہوتی ہے جسمیں چند وہ لوگ مع اپنے بیوی بچوں کے راحت گزین ہوتے جنکے دل گواہی دیتے کہ ہم دنیا میں بھی سرخرو ہیں اور آخرت میں بھی سرخرو ہوں گے یہ وہ لوگ ہیں جو فطرت کے جیّد اور پاک قانون سے واقف ہیں۔ جو عورتوں اور بچوں کی قدر و منزلت کرتے ہیں۔ جو محبت اور رواداری کے فرشتے بن کر رہتے ہیں اور نفسانیت کے شیطان کو پابہ زنجیر کرکے اپنے مقدس گھروں سے نکال دیتے ہیں اور جو محنت مشقت۔ محبت کفایت شعاری۔ اور میانہ روی سے گھر کو نہ صرف اپنے لیے بلکہ بیوی بچوں کے لیے بھی نمونۂ جنت بنا دیتے ہیں۔ اولٰئک ھم الفائزون (یہی کامیاب ہونے والے ہیں)

# برقع اور مستورات

دنیا کا بھی عجب حال ہے - ایک طرف تو نوایجاد برقعوں کی بھرمار ہو رہی ہے اور کوشش کی جا رہی ہے کہ عورتوں کو وقت بے وقت باہر چہل قدمی کرائی جائے تاکہ اُن کی صحت عمدہ ہو اور وہ چار دیواری میں گھُٹے رہنے کے سبب سے پژمردہ اور مریض نہ رہیں - مگر دوسری طرف برقعوں اور عورتوں کی جائز مشی پر نکتہ چینی کرنے کا کوئی دقیقہ باقی نہیں چھوڑا جاتا - مندرجۂ ذیل مضمون جو ایک صاحب نے بڑی عرق ریزی سے لکھا ہے اسی قبیل کا معلوم ہوتا ہے - اگر نسائی صاحب کی یا اُنکی طرح کسی اور خاص طرف دار صنف لطیف کی نظر پڑ گیا تو کیا تعجب ہے کہ وہ آئندہ بے ڈھنگی ڈاڑھیوں - انوکھی موچھوں - بھیانک عینکوں - گنبد نما توندوں وغیرہ کے خاکے کھینچیں - (سلسلہ کے لیے ملاحظہ ہو صفحہ ۲)

ایڈیٹر

## رباعیات

کیفِ مے پندار سے مدہوش نہ ہو
خاطرِ بشر کسی کی حق پوش نہ ہو
کیا عرض کروں کیا ہو نہ کیا ہو انساں
جو کچھ بھی ہو احسان فراموش نہ ہو

تقریر میں وسعتِ خوش بیانی نہ رہا
تحریر میں رنگِ نوجوانی نہ رہا
تصویر ہوں یک پیری و صد عیب کی میں
افسوس کہ لطفِ زندگانی نہ رہا

کیا کیا نہ پڑے رنج سے پالے مجھکو
دن رات رہے جان کے لالے مجھکو
مر کر چھوٹا ہوں قید غم سے صد شکر
اے خاکِ لحد! اب تو چھپالے مجھکو

(حضرت واصلی)
















یہ دُمدار سیارے کثرت سے حجاز کی طرف گرا کرتے ہیں جہاں ان کی نموداری کا وقت آج ہی کل ہے ۔ مگر ہماری دنیا میں بھی مناسب وقت پر فرداً فرداً یا مجموعی طور پر دیکھنے کا اتفاق ہوجاتا ہے ۔ رنگ گیروا یا بھنگ میلا جو کہ چند روز میں اندرونی ابخرات کی وجہ سے اُداس ہوجاتا ہے مگر اس سے جذبات اور کشش پر اثر

نہیں پڑتا - ایسی صورت میں اُسکی طرف نگاہ اُٹھانے سے طبیعت کو مالش پیدا ہوتی ہے - چنانچہ حکما مریض کو اس سیارے کو دکھا کر استفراغ کراتے ہیں - یہ عجیب بات ہے کہ مکھیاں اس موجودہ حالت میں اسکی طرف بہت رغبت سے رجوع ہوتی ہیں جہلا اسکو سریا سرنگی کہتے ہیں چونکہ ہر سہ اقسام آخری اُنکے زیر نظر گذرتے ہیں

قبیلہ سَن سَن و مین مِن :- ہندوستان کے بڑے شہروں کی تاریک گلیوں اور کوچوں میں رات کو آٹھ بجے پھرنے سے کبھی کبھی اسکی جھلک دکھائی دیتی ہے - اسمیں پھرتی زیادہ ہوتی ہے - خیال ہوتا ہے کہ کسی ستارے کی کشش اسکو سرعت کے ساتھ اپنی طرف کھینچ رہی ہے - مگر ٹکرا کر ٹوٹتا اور گرتا نہیں دیکھا

قبیلہ چرخ اور چوں - یہ شاید ایک ہی قبیلہ ہے - دن کو شارع عام پر حرکت کرتا ہے اور نیز میلے اور مجمع میں جیسا کہ عیدگاہ یا کربلا کے نزدیک -

قبیلہ عطارد واسد - یہ پرنیاد و دیوزاد سیارے ریل کے سفر میں محسوس رہتے ہیں - ان کی چمک مریخ اور زہرہ کو خیرہ کرتی ہے - چونکہ صرف دوربین سے دیکھے گئے ہیں اس لیے ابھی پوری واقفیت انکی ماہیت وغیرہ کی نہیں ہوی - مگر بعض کا قول ہے کہ ان کی نیش زنی اور گڑگڑاہٹ قیامت کی ہے - اگر کسی وقت ہماری زمین سے ٹکرا گئے تو آفت کا سامنا ہوگا - (سلسلہ کے ملاحظہ ہو صفحہ ؟

(۱) "درحقیقت دنیا میں کفایت ہے مگر سب سے اچھی کفایت وہی جو قابل فہم ہو"

(۲) "ہر کام کی خوبی کام کرنے والے کی غرض پر منحصر ہوتی ہے"

(۳) "زہد سب سے زیادہ مستقل نیکی ہے اور بدترین بدی بدخوئی ہے"

(۴) "عہد کی وفا میں مستقل رہو قبل اسکے کہ میعاد ختم ہو جائے مبادا عدم وفا سے تمھیں نقصان پہنچے"

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## تہذیب یوریشیائی کی جھلک - قدرت کے عجائب نمونے کوہستان میں



یہ تابوت بینڈ باجے کے روز یعنی ہفتہ میں تین روز نکالا جاتا ہے
مقصود عبرت نہیں حسرت ہے



## ٹاپا غوطیلہ

یہ نادر ٹاپا بہت ہی مفید ثابت ہوا ہے۔ اول تو بوچھار سے محفوظ رکھتا ہے۔ مثلاً باران مقطر یا شعاع مجذب یا نگاہ مبصر یا الف ناقص رصیع۔ البتہ کانوں میں روئی اور آنکھوں پر کلوروفیل جیشمہ کی ضرورت ہے۔ خونخوار جانوروں کو اسکے قریب آنے کی جرات نہیں ہوتی۔

غوطیلہ اس لیے کہا جاتا ہے کہ سمندر کی موج اس پر کچھ اثر نہیں کرتی۔ غوطہ کھایا اور پھر اوپر کو اچھل پڑا۔ اسمیں ایک گاس بھر دی گئی ہے وہ نہ صرف اسکو اچھالے رکھتی ہے بلکہ روشن رہ کر گم گشتہ جہازوں کو خطرہ سے آگاہ کرتی ہی اور اپنے قریب آنے نہیں دیتی۔



## بی بی شکیلہ

یہ عجائب المخلوقات قدرت کا نمونہ ہے۔ مسٹر ایچ جی ویلیس کی کتاب "فوڈ
آف دی گاڈس" میں جس غذا کا حوالہ دیا ہے اُسیپر ... بی بی کی پرورش
ہوی ہے۔ عمر کا اندازہ صرف ٹوپی اور فراک سے ہوتا ہے۔ باقی اثر غذا لمت کا
ہے کہ جس سے مشرق اور مغرب میں تفاوت کا امتیاز ذرا مشکل ہوجاتا ہے اگر
مصور اپنے حقوق اور ناظرین کی امید کو ملحوظ رکھکر چھیتری سے کام نہ نکالتا۔
موٹر پہ ہولیٹر کی ضرورت ہے۔ ڈانڈیو ن اور رکشا والے کانوں پر ہاتھ
رکھتے ہیں۔



قصاب کی دوکان صبح وشام گھومتی پھرتی ہے میونسپلٹی کے قواعد کے بموجب چلن ڈالدی گئی ہے مگراندر قسم قسم کے پاپچے موجود ہیں مثلاً سیڈل۔ لائن۔ گگ ہمپ شولدر۔ بادامی۔ قیمہ۔ معمر۔ نوخیز۔ بوڈھا۔ حلوان۔

سلسلہ کے لیے ملاحظہ ہو صفحہ ۱۲

# انتخاب زوج

تمدن سے اس کتاب کو خصوصیت اسلیے ہے کہ یہ اُن مضامین کا مجموعہ جو "تمدن" میں شائع ہو چکے ہیں یہ مضامین دہلی کی ایک خاتون کے قلم سے نکلے تھے جو آج کتاب کی صورت میں پیش کیے جارہے ہیں۔ اس کتاب میں بے مرضی کی شادی اور خاوند کے انتخاب میں لڑکی کا دخل نہونے کی خرابیاں دکھلائی گئی ہیں کتاب ایک ناول کے پیرایہ میں لکھی گئی ہے جسکی زبان نہایت پاکیزہ اور سلیس ہے جسمیں شوہر کے غلط انتخاب کیوجہ سے سوسائٹی کی ایک نوجوان خاتون کی زندگی کی تباہی کا فوٹو کھینچ کر دکھایا گیا ہے اور رسوم قبیح پر کاربند رہنے والے لوگوں سے پُر درد اپیل کی گئی ہے کہ وہ ایسے الم ناک نتائج سے سبق لے کر سوسائیٹی کو تباہی سے بچائیں۔ ۱۸×۲۲ تقطیع پر یہ صاف لکھائی چھپائی کی کتاب صرف ۲؍ قیمت پر ناظم دایرۃ الادب سے مِل سکتی ہے۔



## سروپا انکھیلہ

یہ عجیب درخت ہے جو سرو سے مشابہ ہے زیادہ تعریف کرنی تحصیل حاصل ہے۔

سلسلہ کے لیے ملاحظہ ہو صفحہ ۱۴



## چتر یوریشیائی المعروف بہ "بول سگ" یعنی مشروم

یہ نباتات تازہ صحرائی ہے - یعنی صحرا میں پہنچکر تازہ صورت پیدا کی ہے -
بالیدگی اچھی ہے مگر قبل از وقت اگر شادابی نہ پہنچی تو سوکھ کر رہجائیگا۔ باغبان نے نمایش کا خیال کیا
مگر ضرورت کو نہ سمجھا امید نہیں کہ انعام پائے کیونکہ ممتحن ہر چیز کو کاٹکر دیکھتے ہیں صرف صورت پر نہیں جاتے

حمزہ خیل

# شعرائے عرب
## اور
# اُنکا سالانہ مشاعرہ

جسطرح تمام افراد انسانی باعتبار اتحاد ذات وذاتیات و بلحاظ ماہیت مشترکہ ایک کلی نوع کی تحت میں حیثیت مساوات رکھتے ہیں اوسیطرح تمام طبقات عالم کے شعرا بلحاظ فلسفہ شاعری وہی نسبت آپسمیں رکھتے ہیں جو ایک نوع کے افراد میں اتحاد نوعیت کے لحاظ سے ہونی چاہیے اور بعینہ اُسی قسم کا تفاوت باہم شعرا میں بھی ہے جسطرح کا تفاوت نوع انسان کے افراد زید عمر بکر میں باعتبار تشخصات محضہ ہے اور زنگی ورومی و عراقی وحجازی میں بلحاظ اصناف ہے مادہ شاعری میں تمام افراد شعرا اسیطرح متحد ہیں جسطرح ماہیت انسان ہے مختصر یہ کہ صرف تشخصات یا اصناف زبان میں تفاوت ہے ورنہ مادہ شاعری میں سب متحد ہیں میرا اس تمہید سے صرف اسقدر منشا ہے کہ ہر طبقہ کو دوسرے طبقہ کے جذبات شاعرانہ پر پورے طور سے روشنی ڈالنے کا حق حاصل ہے عام اس سے کہ ارباب فارس کے تخیلات شاعری ہوں یا اعراب کے سنسکرت ہو یا بھاشا۔ انگریزی ہو یا یونانی۔ لاطینی ہو یا رومی۔ اگر اُردو ادب کے پرچوں میں ان سب کے ادب شاعری پر روشنی ڈالی جائے تو بجائے قابل اعتراض ہونے کے نہایت مفید ہوگا وسعت نظر کے ساتھ ہی ساتھ وسعت تخیل کا فائدہ پہنچیگا علوم کیطرف رغبت ہوگی جن کمالات اخلاقی وعلمی و تمدنی وا[illegible] نگاری وغیرہ سے ابھی تک اُردو کی شاعری بے خبر [illegible] ہے۔ ممکن ہے کچھ توجہ ہو۔ مجکو اس تمہید کے لیے اولاً یہ دکھانا ہے کہ مادہ شاعری جو تمام افراد شعرا میں ماہیت مشترکہ کی طرح پایا جاتا ہے شعرائے عالم کے مختلف اصناف میں سے کن کن اصناف میں یہ مادہ

زیادتی و کمال کے ساتھ پایا جاتا ہے اور کن اصناف میں کمی و نقصان کے ساتھ ہو جو ہے
دنیا کی تاریخ پر گہری نظر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے کہ جسطرح اعراب نے تمام قومشترکہ
انسانی میں مثل علم و عقل وجودت وذہانت وحافظہ وعلم الاخلاق وتمدن وصنعت وحرفت وغیرہ کے
مقابل میں اپنی افراد نوعی کے سب سے زیادہ حصہ لیا ہے اسیطرح ادہ شاعری میں بھی انکا نمبر سب سے زائد
رہا اور کیف شاعری بھی سب سے زائد بہ وہ عدم سے بزم شہود میں لیکر آئے چنانچہ فن شاعری میں
عربوں نے ایسی ترقی کی تھی کہ رسالتمآب کے زمانہ کے بہت ہی قبل بلکہ صدیوں پہلے انھوں نے ایک
سالانہ مشاعرہ قصبہ عکاظ میں جو مکہ معظمہ سے غالباً تین دن کی راہ ہے قرار دیا تھا اس مشاعرہ میں
عربستان کے کل اطراف وجوانب سے شعرا آآ کے جمع ہوتے تھے اور ہر ایک دوسری کو کمال نیک نیتی
کے ساتھ داد سخن دیتا تھا صرف زبانی داد سخن پر اس مشاعرہ کا خاتمہ نہیں ہوتا تھا بلکہ انصاف
تنقیدی نظر سے تمام شعرا کے کلام کو جانچنے کے بعد جو کلام سب سے اچھا سمجھا جاتا تھا
اور درحقیقت وہ اس مشاعرہ میں نسبتاً سب سے بہتر و عمدہ ہوتا بھی تھا وہ نہایت بیش بہا
چیزوں پر سونے کے حرفوں سے لکھکر نہایت تزک احتشام کے ساتھ خانہ کعبہ میں آیندہ نسلوں
کے واسطے لٹکا دیا جاتا تھا ہمکو دنیا میں اس قسم کی مثال طبقہ شعرا میں ڈھونڈے نہیں ملتی
ممکن ہے کہ کسی صاحب نے پائی ہو اس سے زائد مذاق شاعری میں کمال کا درجہ میری محدود
نظروں نے نہیں دیکھا ہے اور خدا معلوم اس سالانہ مشاعرہ کے علاوہ اور کتنے مشاعرے
ماہوار و ہفتہ وار منعقد ہوتے ہونگے کیونکہ اس زمانہ کا بڑھا ہوا مذاق اور عربوں کی بے چین
طبیعتیں سال بھر کی مدت مدید کے انتظار میں ہرگز ساکت و خاموش نہیں رہسکتیں۔
لیکن افسوس کہ ہم کوئی اسکا تاریخی ثبوت نہیں دیسکتے کیونکہ شعرا عرب اور دیگر حصص عربستان
کا پرانا ادب ہم لوگوں تک نہیں پہنچا ہے اور تاریخ بالکل اس زمانہ کے ادب کے متعلق
ساکت ہے ہاں اگر ہم کو ملتا ہے تو سنہ عیسوی کے مابعد اور سنہ ہجری کے ماقبل کا کلام
ملتا ہے جسکا کچھ حصہ عشق میں ہے اور کچھ حصہ جنگ کے متعلق ہے اس سے معلوم ہوتا ہے

کیونکہ دونوں اعراب کے قدیمی مذاق ہیں جو اسوقت تک اتنے ہی دلچسپی کے ساتھ اُن میں موجود ہیں ہمکو اُس کلام میں عرب کے جو اُنکے زمانۂ جاہلیت کا ہے لطف استعارات و کنایات زائد ملتا ہے اور اسکی وجہ یہ ہے کہ اُنکے شاعرانہ جذبات کا تعلق بہ نسبت تخیلات کے محسوسات کیطرف زائد تھا بالفعل مَیں اُن سات مشاعروں میں سے کسی کے متعلق کچھ لکھنے کا ارادہ کرتا ہوں جو سبع معلقات کے ذریعہ سے ہم تک پہنچے ہیں یہ وہی مشاعرہ ہیں جو قصبہ عکاظ میں سنہ ھ کے بہت قبل زمانۂ جاہلیت میں منعقد ہوتے تھے ان مشاعروں کا بھی حال شاید ہم تک اور یہ کلام نہ پہنچتا اگر یہ اس حیثیت کے ساتھ خانۂ کعبہ پر آویزاں نہ کیے جاتے یوں تو عرب میں ہر زمانہ میں شعرا پیدا ہوتے رہے اور شاعری کا چرچا گرما گرمی سے ہوتا رہا مگر تحقیق کرنے سے معلوم ہوتا ہی کہ ان کی شاعری کو ایسا زور و عروج کبھی نہیں ہوا جیسا زمانۂ جاہلیت میں تھا عرب کا ہر خطہ و گروہ اسکے ہر طبقہ کے لوگ یہانتک کہ فلاسفر اور ریاضی داں و مدبرین تک یہانتک کہ اطبار بھی اس سے خالی نہ تھے اور کم و بیش یہ جوہر لطیف بحیثیت جزئیت پایا جاتا تھا میری رائے میں یہ شعراءِ عرب کی شاعری کے مدارج الکمال تھے کہ فقہ و فلسفہ و جبر و مقابلہ کو بھی نظم ہی کے قالب میں ڈھال کے سمجھے جاتے تھے۔ یہ کہنا غلط نہیں ہو سکتا کہ تمام دنیا کے شعرا ایک طرف اور شعراء عرب کے کلام ایک طرف ہم ان مشاعروں میں جو جو شعرا شریک ہوتے تھے یا جو جو اکابرین عرب میں سے بغرض سماعت آتے تھے اُنکی تفصیلی فہرست دینے سے افسوس کہ مجبور ہیں ہم نے بہت کوشش کی لیکن تاریخ اس وادی میں آکے بالکل رُکی ہوئی ہے کیونکہ ہم یہ واقعات کم سے کم سنہ ہجری سے ایک صدی قبل کے لکھ رہے ہیں ہاں ان مشاعروں میں کامیابی کا سہرا جن جن شعرا کے سر رہا ہے اُنکا ضرور ذکر کرینگے اور انشاءاللہ انھیں کے کلام پر روشنی بھی ڈالیں گے بشرطیکہ ناظرین "تمدّن" کو اسکی طرف کچھ توجہ و دلچسپی بھی ہو۔ (باقی آئندہ)

سید علی آشفتہ لکھنوی

# غزلیات

حضرت حسرت موہانی

پوچھا بھی تو اُس نے نہ کبھی گھر سے نکل کر شرمندہ ہیں نالے دلِ مضطر سے نکل کر
پائی ہے جگہ پاکی دامانِ نظر میں خوشبوے حیا نے تری چادر سے نکل کر
کیا چیز تھی ساقی وہ پسِ پردہ مینا جو سُرخ پری بن گئی ساغر سے نکل کر
دیکھا جو کہیں گرم نظر بزمِ عدو میں وہ ڈانٹ گئے مجھ کو برابر سے نکل کر
بن جاتی ہے دل میں خلشِ خارِ تمنا جھنکار ترے پاؤں کے زیور سے نکل کر
پُر نور کیا خوب شہیدوں کے دلوں کو چاہت کی چمک نے ترے خنجر سے نکل کر
حسرت مجھے بھاتی ہے پریشانیٔ دل بھی
آئی ہے جو اُس گیسوِ ابتر سے نکل کر

مرسلہ بیگم حسرت موہانی

حضرت شوق قدوائی لکھنوی

وصل کے وعدہ سے پھر کیوں یہ ستم ہونے لگا ہجر کی خو سے مرا درد اب تو کم ہونے لگا
ہوگئی شاید وہاں میری وفا بے اعتبار ہر ستم کے بعد ہی عذرِ ستم ہونے لگا
یا گھٹی کچھ اُسکی نخوت۔ یا بڑھا کچھ میرا شوق ورنہ کیوں مجھ کو خیالِ شرحِ غم ہونے لگا
کیا چھپاؤں دردِ دل خط میں کہ بے قصدِ رقم عاشقانہ میرا اندازِ رقم ہونے لگا
حیف۔ اُسکے قصرِ عالی تک نہ پہنچا دودِ آہ جا کے چرخِ نیلگوں میں وہ تو ضم ہونے لگا

تصحیح: ۔ دسمبر کے پرچہ میں مولانا حسرت موہانی کی غزل کے حسب ذیل تین شعر غلط چھپ گئے ہیں صحیح شعر اسطرح ہیں

مانعِ گریہ جو ہیں آپ۔ تو کیا ہم یوں بھی؟ چارۂ جانِ حزین و دلِ شیدا نہ کریں؟
ہم نے اس بات کا شکوہ نہ کیا تھا نہ کریں مشقِ بیداد میں ناحق وہ محابا نہ کریں
سُن کے قاصد سے مرا حال کہا تو یہ کہا ہیں وہ بدنام کہیں ہم کو بھی رسوا نہ کریں

جوشِ الفت نے کیا ہے مجھ کو کتنا سادہ لوح — اُس کے وعدہ کا یقیں اب بے قسم ہونے لگا

سہو دیکھو شوق کا جو بھول کر لطفِ ستم
جا کے معشوقوں میں جو یاسے کرم ہونے لگا

حضرت دلؔ شاہجہانپوری

گو کسی سے دردِ غم کا ماجرا کہنے کو ہیں — کچھ سمجھ ہی میں نہیں آتا کہ کیا کہنے کو ہیں
پیش دلبر قصۂ مہر و وفا کہنے کو ہیں — مختصر یہ ہے کہ دل کا ماجرا کہنے کو ہیں
دیکھیے کب تک خدا پہنچائے اُس در تک ہمیں — جس کو ہم دم مرحلوں کی انتہا کہنے کو ہیں
چارہ گر جو کچھ تجھے تدبیر کرنی ہو وہ کر — پھر تو اپنے درد کو ہم لا دوا کہنے کو ہیں
اے امید و یاس تم بھی غور سے سُننا ذرا — وہ سوال وصل پر کیا جانے کیا کہنے کو ہیں
کہنے والے کہہ چکے اب جس کو سُننا ہو سُنے — ہم بھی اپنے عشق کا کچھ ماجرا کہنے کو ہیں
کفر و ایماں کی حقیقت یوں عیاں ہونے کو ہے — چھپنے والے ہم تجھے اپنا خدا کہنے کو ہیں
فرطِ خاموشی میں آخر بن گئی صورت سوال — اب بہ خاموش دل کا مدعا کہنے کو ہیں
مٹ چکا ہے عشق میں پامال ہونے کے لیے — نقش دل کو ہم کسی کی خاک پا کہنے کو ہیں
واقعاتِ ہستی اہل فنا سنتے چلو — یہ زبانِ حال سے کیا جانے کیا کہنے کو ہیں
دفعتہً پھر بھول جاتے ہیں جو کچھ آتا ہے یاد — ہم کسی کے سامنے کیا جانے کیا کہنے کو ہیں
ترک الفت ہو چکی یہ تذکرہ تو چھوڑ دیں — وہ کہیں جو چند گو اسکے سوا کہنے کو ہیں

آخری الزام لیتے جاؤ اے دلؔ وقتِ نزع
اب کوئی دم میں وہ تم کو بے وفا کہنے کو ہیں

حضرت وفاؔ حیدرآبادی

ہیں مہر و مہ خجل رخِ انور کے روبرو — سارا جہاں ہیچ ہے دلبر کے روبرو
کیسا ہے انقلاب زمانے کا آج کل — نا چیز ہیں شریف تو نگر کے روبرو

ارماں بہت تھے دل میں مگر رعب حسن سے / کچھ کہہ سکے نہ وصل میں دلبر کے روبرو
دنیا میں تم ستا لو مجھے چاہے جس قدر / لوں گا جواب داورِ محشر کے روبرو
اے تیغ ناز اب مری حسرت نکال دے / بیٹھا ہوا ہوں کب سے ستمگر کے روبرو
اُس کو بھی اپنی آئینہ سازی پہ ناز ہو / تصویر تیری ہو جو سکندر کے روبرو
دونوں میں آج کس کی رہے بات دیکھیے / روشن ہیں داغ دل مہ و اختر کے روبرو
بھیجوں نہ بھیجوں رشک سے اس سوچ میں ہوں میں / نامہ دھرا ہوا ہے کبوتر کے روبرو
تقدیر ہی میں وصل نہو گر تو فائدہ / بیکار کوششیں ہیں مقدر کے روبرو
دریا ہمارے دیدۂ پُرنم کے سامنے / چشمہ کی اصل کیا ہے سمندر کے روبرو
ارمانِ قتل آج تو پورا ہوا یا خدا / بیٹھا ہوں سر جھکائے میں خنجر کے روبرو

کوشش وفا نے کی بھی ولیکن بقول داغ
چلتی نہیں کسی کی مقدر کے روبرو

حضرت شوکت (از بنگلور)

نام لیوا عشق کے تھے قیس بھی فرہاد بھی / پر ہوا ہے کوئی مجھ سا عشق کا اُستاد بھی
ہے فدا ہم ساز جمعیت پریشانی مری / دل کے ویرانے میں ہے اک گوشۂ آباد بھی
تو یہاں آیا تھا کر کے عہد اک روزِ الست / اے فدائے عہد! ہے وہ عہد تجھکو یاد بھی
کچھ خبر بھی ہے کوئی دن میں اکھڑ جانے کو ہے / اے درختِ کبر! تیری بیخ بھی بنیاد بھی
ہے اُسی دل کا لقب صبر محبت آشنا / جس سے نغمہ بن کے نکلے آہ بھی فریاد بھی
شیفتہ حق کا کبھی گرویدۂ باطل کبھی / ہے بنی آدم ستم کش بھی ستم ایجاد بھی
موج زن اے بحر جوش غیرتِ حق پھر سے ہو / خندہ زن اسلام پر ہے کفر بھی الحاد بھی

دام باطل سے رہا ہو، حق کا پابندِ اصول
زندگی اپنی ہے شوکت قید بھی آزاد بھی

حضرت آفق امروہوی

تڑپ کر یوں اسیرانِ قفس گلشن میں مرتے ہیں
ہوا سے جس طرح برگ خزاں دیدہ بکھرتے ہیں

گلا خود کاٹ کر مقتل میں اپنا آپ مرتے ہیں
تری تیغِ ادا کے آج ہم صدقے اُترتے ہیں

وہی پاتے ہیں کچھ لذت حیات جاودانی کی
جو اپنی جان تیری راہ میں قربان کرتے ہیں

یہ پروانے نے سوز شمع میں دکھلا دیا جل کر
کہ یوں جانباز الفت عشق میں جی سے گزرتے ہیں

چراغ طور کے مانند شعلہ دل سے اُٹھتا ہے
چمک جاتی ہے اک بجلی سی جب ہم آہ کرتے ہیں

ہمارا امتحاں لے کر بہت پچھتاؤ گے دیکھو
زباں سے ہم جو کہہ دیتے ہیں وہ کر بھی گزرتے ہیں

ملا کر خاک میں بھی مجکو چین اُن کو نہیں آتا
وہ میری قبر بھی ٹھکرا کے اب برباد کرتے ہیں

میں جتنا الفت و مہر و وفا سے پیش آتا ہوں
وہ مجھپر اُتنا ہی جور و جفا و ظلم کرتے ہیں

خبر کیا ہے تمھیں صاحب کسی کے درد پنہاں کی
خدا ہی جانتا ہے مجھپہ جو صدمے گزرتے ہیں

ترے پیچھے ہماری جان بھی جائے تو کیا غم ہے
جو ہیں جانباز الفت وہ کہیں مرنے سے ڈرتے ہیں

بُرے کو جو بھرے وہ شخص ہے تعریف کے قابل
جو اچھے ہیں آفق اُن کو جہاں میں سب ہی بھرتے ہیں

---

## رزولیوشن محکمہ سرکار عالی مجریہ معتمدی عدالت و کوتوالی و امور عامہ صیغہ تعلیمات

مورخہ ۱۸؍اکتوبر سنہ ۱۹۱۷ء م ۱۳؍آذر سنہ ۱۳۲۶ف م یکم محرم الحرام سنہ ۱۳۳۶ھ

### مقدمہ

ممالک محروسہ سرکار عالی کے لیے ایک جداگانہ یونیورسٹی کا قیام

کاغذات ذیل ملاحظہ ہوئے۔

(۱) عرضداشت مورخہ ۲۹؍جمادی الثانی سنہ ۱۳۳۳ ہجری مع یادداشت معتمد عدالت و کوتوالی و امور عامہ جس میں ممالک محروسہ سرکار عالی میں اعلیٰ تعلیم کی موجودہ حالت پر نظر کی گئی ہے اور اُسکی ترقی کے لیے یہ تجویز پیش کی گئی ہے کہ حیدرآباد کے لیے ایک جداگانہ یونیورسٹی قائم کیجائے جسکی

خاص نوعیت یہ ہو کہ اعلیٰ ترین درجہ تک تعلیم کا ذریعہ اردو زبان ہو مگر انگریزی ایک لازمی مضمون کی حیثیت سے برقرار رہے۔

(۲) فرمان خسروی مترشحۂ ۴ رجب ۱۳۳۵ ہجری دربارہ صدور منظوری تجویز مذکورہ

(۳) عرضداشت مع یادداشت معتمد عدالت و کوتوالی و امور عامہ دربارہ قیام سررشتۂ تالیف و ترجمہ معروضہ ۱۴ شوال ۱۳۳۵ ہجری۔

(۴) فرمان خسروی مترشحہ ۲۵ شوال ۱۳۳۵ ہجری دربارہ منظوری تقرر ہشت مترجمین معہ عملہ۔

(۵) مراسلہ محکمہ فینانس نشان (۵۷۳۲) مورخہ ۵ آبان ۱۳۲۶ف۔

حضرت اقدس اعلیٰ نے بذریعہ فرمان مترشحہ ۴ رجب المرجب ۱۳۳۵ ہجری م ۲۶ اپریل ۱۹۱۷ء ازراہ دانش خسروانہ حیدرآباد میں عثمانیہ یونیورسٹی کے قیام کا حکم نافذ فرمایا ہے اس اسکیم کی کامل صراحت اس وقت تک نہیں شائع ہو سکتی جب تک کہ اس کے تفصیلات و جزئیات طے نہ کر لیے جائیں مگر طریق عمل کے عام اصول معین ہو گئے ہیں اور اب اطلاع عام کے لیے شائع کیے جاتے ہیں فرمان مبارک یہ ہے

## حکم

"مجھے بھی عرضداشت اور یادداشت کے مضمون سے اتفاق ہے کہ ممالک محروسہ کے لیے ایک ایسی یونیورسٹی قائم کی جائے جس میں جدید و قدیم مشرقی و مغربی علوم و فنون کا امتزاج اس طور سے کیا جائے کہ موجودہ نظام تعلیم کے نقائص دور ہو کر جسمی دماغی و روحانی تعلیم کے قدیم و جدید طریقوں کی خوبیوں سے پورا فائدہ حاصل ہو سکے۔ اور جہاں میں علم پھیلانے کی کوشش کے ساتھ ساتھ ایک طرف طلبہ کے اخلاق کی درستی کی نگرانی ہو۔ اور دوسری طرف تمام علمی شعبوں میں اعلیٰ درجہ کی تحقیق کا کام بھی جاری رہے"

اس یونیورسٹی کا اصل اصول یہ ہونا چاہیے کہ اعلیٰ تعلیم کا ذریعہ ہماری زبان اردو قرار دیا جائے مگر انگریزی زبان کی تعلیم کی حیثیت ایک زبان کے ہر طالب علم پر لازمی گردانی جائے۔ لہذا میں بہت خوشی کے ساتھ اجازت دیتا ہوں کہ میری تخت نشینی کی یادگار میں حسب مذکورہ اصول محولہ عرضداشت تمام ممالک محروسہ کے لیے حیدرآباد میں یونیورسٹی قائم کرنے کی کارروائی شروع کی جائے۔ اس یونیورسٹی کا نام عثمانیہ یونیورسٹی حیدرآباد ہوگا"

یہ احکام مبارک فرجام اس یقین پر مبنی ہیں جس میں بہت سے اعلیٰ تعلیمی ماہرین بھی شامل ہیں کہ طالب علم ان چیزوں کو جو دوسری زبان کے وسیلہ سے سکھائی جاتی ہے اس آسانی سے

ذہن نشین نہیں کرسکتا جس آسانی سے وہ ان خیالات کو ذہن نشین کرسکتا ہے جو خود اسکی مادری زبان میں سکھائی جاتی ہے اور ظاہر ہے کہ علم جس قدر زیادہ ذہن نشین ہوتا ہے اسیقدر زیادہ دل میں وہ تحقیق و تفتیش کا ولولہ پیدا کرتا ہے اس ریاست میں جو زبانیں رائج ہیں ان میں سے اردو زبان عثمانیہ یونیورسٹی میں تعلیم کا ذریعہ قرار دی گئی ہے نہ صرف اس وجہ سے کہ یہ اس ریاست کی سرکاری زبان ہے بلکہ نیز اس وجہ سے کہ یہی وہ زبان ہے جو کم و بیش تمام ممالک محروسہ میں سمجھی جاتی ہے خاص کر شہری آبادی میں جہاں حضرت اقدس و اعلے کے رعایا کے وہ لوگ زیادہ آباد ہیں جو بالعموم ثانوی تعلیم میں داخل ہوتے ہیں تاہم انگریزی تعلیم تمام طلبہ کے لیے لازمی قرار دی گئی ہے کیونکہ گورنمنٹ کو اس امر کی فکر ہے کہ اس یونیورسٹی کے تعلیم یافتہ ہندوستان کے موجودہ یونیورسٹیوں کے تعلیم یافتوں سے اس زبان کی علمی عملی واقفیت میں کسی طرح کم نہوں جو زندگی کے ہر شعبہ میں ناگزیر ہوگئی ہے حیدرآباد کا دارالعلوم جسمیں اردو کے ذریعہ سے مشرقی علوم کی اعلیٰ درجہ تک تعلیم ہوتی ہے اور متعدد مدارس فوقانیہ و وسطانیہ جو سارے ممالک محروسہ سرکار عالی میں پھیلے ہوئے ہیں اور دارالعلوم کے لیے طلبہ بہم پہنچاتے ہیں ایک ایسی یونیورسٹی کے نشو و نما کے لیے جیسے کہ عثمانیہ یونیورسٹی تجویز ہوئی ہے اچھی بنیاد کا کام دیسکتے ہیں یہ مدارس کلیتاً از سر نو درست و مضبوط کیے جائینگے اور انکے نصاب موجودہ میں ایسی ترمیم و اضافہ کیا جائے گا جس سے مقصود مدِ نظر حاصل ہوسکے سرکار عالی کو توقع ہے کہ جدید مضامین کے شمول سے جو ایک دیسی زبان میں سکھائے جائیں گے یہ مدارس تعلیم و تربیت کے لیے زیادہ موزوں ذرائع ثابت ہوں گے حضرت اقدس و اعلے کے اس فیصلہ میں کہ زبان اردو ذریعہ تعلیم قرار دیا جائے لابدی طور پر یہ ابتدائی تدابیر شامل ہے کہ زبان اردو میں علوم جدیدہ اور دوسرے مضامین پر مناسب حال کتابیں مہیا کرنے کے لیے ایک جداگانہ سررشتہ تالیف و ترجمہ قائم کیا جائے اور قبل اسکے کہ عثمانیہ یونیورسٹی مکمل ہو ایک معتد بہ زمانہ اس میں صرف ہوگا۔

فی الحال سرکار عالی کا ہرگز یہ ارادہ نہیں ہے کہ مدراس یونیورسٹی سے قطع تعلق کرلیا جائے اور یونیورسٹی مذکور سے جسقدر تعلق ہے بحالت موجودہ اس میں تبدیلی پیدا کی جائے چنانچہ ان طلبا کے فائدہ کی خاطر جو اپنی تعلیمی زبان انگریزی رکھنا پسند کرتے اور مدراس یونیورسٹی سے بی۔ اے کی سند حاصل کرنا چاہتے ہیں نظام کالج اور اسکے معاون انگریزی مدارس فوقانیہ (انگلش ہائی اسکول) برابر جاری رہیں گے اور انھیں نہایت قابل اطمینان اور بہتر سے بہتر حالت میں قائم رکھا جائے گا۔

عثمانیہ یونیورسٹی کا جس میں ایک دیسی زبان یعنی اردو ذریعہ تعلیم قرار دی گئی ہے عالم وجود میں آنا بہت سے نامور ہندوستانی اور یورپین ماہر تعلیم کے مشورے پر مبنی ہے اور یہ حقیقت میں

ایک ایسا کام ہے جسے عام طور پر لوگ تجربہ کیے جانے کے لائق سمجھتے ہیں اور جس کے نتائج دیکھنے کا ہر شخص جو ملکی ترقی کا خواہاں ہے یقیناً دل سے مشتاق ہوگا اور اگر یہ نئی یونیورسٹی ہندوستان کی موجودہ یونیورسٹیوں کی نسبت زیادہ سہولت و خوبی کے ساتھ علوم جدیدہ کو طلبہ کے ذہن نشین کرنے میں کامیاب ہوگئی اور اسی کے ساتھ اُسکے تعلیم یافتہ زبان انگریزی پر بھی وہی قدرت و دستگاہ حاصل کر سکے جو دوسرے یونیورسٹیوں کے تعلیم یافتہ لوگوں کو ہوتی ہے تو بے شبہ یہی اصول تعلیم ہندوستان کے دوسری بڑی بڑی زبانوں کے واسطے بھی اختیار کیا جا سکے گا۔

نظر برین سرکار عالی کو پورا اعتماد ہے کہ تمام ممالک محروسۂ بندگان اقدس و اعلے خلد اللہ ملکہٗ کی عقیدت کیش رعایا رعثمانیہ یونیورسٹی کا دلی جوش کے ساتھ خیر مقدم کرے گی اور اس نوخیز تحریک کی بارآوری اور کامیابی کے واسطے جو سرکار عالی کے نزدیک ہندوستان کی تعلیمی دنیا میں ایک نہایت پر امید تجربہ ہے ہر طرح سے اسکی تائید و حمایت پر آمادہ ہو جائے گی اس تحریک کے متعلق پہلا عملی کام جو اس وقت تک کیا گیا ہے ایک سررشتۂ تالیف و ترجمہ کا قیام ہے جس میں انگریزی کے آٹھ قابل و لائق اعلیٰ تعلیم یافتہ اور زیادہ تر ایسے ہی لوگ ہیں جو زبان اُردو کی انشا پردازی میں روشناس زمانہ ہو چکے ہیں ان میں سے ہر ایک کی ماہوار تدریجی اضافہ کے ساتھ تین سو روپیہ سے پانچسو روپیہ تک قرار دی گئی ہے اور وہ اُردو زبان کے مشہور فاضل مولوی عبدالحق صاحب بی۔ اے کی نگرانی میں کام کرتے ہیں ان میں سے دو صاحب طبیعات اور سائنس کی کتابیں اُردو زبان میں تالیف و ترجمہ کریں گے اور علوم ریاضی فلسفہ سیاسیات معاشیات۔ تاریخ اور قانون باقی مترجمین کے سپرد ہوں گے سررشتۂ ترجمہ و تالیف کے مصارف دائر یعنے مترجمین اور عملے کی ماہانہ تنخواہیں۔ مصارف طبع کتب اور اخراجات متفرقہ کے واسطے بندگان عالی متعالی مدظلہ العالی نے مناسب رقم ماہانہ کی منظوری صادر فرمائی ہے اور اسکے علاوہ سولہ ہزار روپیہ کی یکمشت رقم دوسری ضروری اور ابتدائی مصارف کے لیے بھی عطا فرمائی ہے جس میں سے دس ہزار روپیہ اس کام میں لایا جائے گا کہ نصاب تعلیم کی اُردو کتابیں (اُن کتابوں کے علاوہ جو ماہوار یاب مترجمین تیار کریں گے) علیحدہ علیحدہ باہر کے لوگوں سے بالمعاوضہ ترجمہ کرائی جائیں یونیورسٹی کے شعبۂ فنون (فیکلٹی آف آرٹس) کا نصاب تجویز کیا جا چکا ہے جو ہندوستان کے نامور ماہرین تعلیم کی خدمت میں تنقید و تبصرہ کی غرض سے گشت کرایا جا رہا ہے اور شعبۂ الہیات (فیکلٹی آف تھیالوجی) کا نصاب تجویز کرنے کے لیے بھی ایک کمیٹی کام کر رہی ہے۔

حسب الحکم

معتمد عدالت و کوتوالی و امور عامہ

محجوب ہو، خلق تمہارے اور تمہارے نفس کے درمیان مین پردہ ہے،
تمہارا نفس تمہارے اور تمہارے پروردگار کے درمیان پردہ ہے،
جب تک تم خلق کو دیکھتے رہوگے، اپنے نفس کو نہ دیکھ سکوگے، اور جب تک
اپنے نفس کو دیکھتے رہوگے، اپنے رب کو نہ دیکھ سکوگے؟

(۳)

**احباب کو نصیحت** اپنے دوستون سے، ہمیشہ ارشاد ہوتا تھا کہ

پہلوں کی پیروی کرو (دین مین نئی بات) بدعت پیدا نہ کرو، اطاعت کرو،
مخالفت سے ڈرو، صبر کرو گھبراو نہین، ثابت قدم رہو، پراگندہ اور رفتہ مذہب نہ
ہو، منتظر رہو ناامید نہ ہو، متفق ہو کر ذکر کرو متفرق نہ ہو یعنی انہماک و اجتماع
خیالات سب طرف سے یکسو ہو کر، گناہوں سے بچو، ان میں آلودہ نہ ہو، اپنے آقا کے
دروازہ سے غیر حاضر نہ ہو،

جب کوئی بلا تمہیں گھیرے تو سب سے پہلے اسکے دفعیہ مین خود حرکت کرو،
(انتظام) اگر نجات نہ ہو تو حاکمون سے مدد لو، اگر نجات نہ ہو تو اپنے رب کے
سامنے کمال گریہ وزاری و عاجزی سے اپنے آپ کو ڈالدو، اگر شنوائی نہ ہو تو
یہان تک صبر کرو کہ سارے اسباب و حکایت منقطع ہو جائین۔ تاکہ ایک ایسی
روح ہو کر رہ جاو کہ حق جلی وعلاہی کا فعل اسمین دکھائی دینے لگے، یہانتک کہ
(موحد ہو جاؤ) اس وقت تم کو یقین ہو جائیگا کہ سوائے اللہ کے کوئی فاعل
نہیں جب اس کو وہ مشاہدہ کریگا تو اللہ اُس کے کام اور کل کا کفیل ہو جائیگا،
جب وہ کفیل ہو اب کیا غم ہے عیش و لطف کی زندگی ہے اور وہ زندگی ہے
جس سے بادشاہون کو بھی حصہ نہیں ملا جب تک تم خلق سے مروگے تو کہا جائیگا کہ خدا
تم پر رحم فرمائے اور تم کو تمہاری خواہشوں سے موت دے جب تم کو تمہاری

خواہشوں سے موت حاصل ہوگی تو کہا جائیگا کہ خدا نے تم پر رحم فرمایا تمکو تمہارے ارادہ اور آرزو سے موت دے جب تم کو تمہارے ارادے اور آرزو سے موت حاصل ہوگی تو کہا جائیگا کہ اللہ نے تم پر رحم فرمایا اور تم کو (زندہ کیا) تب تم ایسی پاک زندگی بسر کروگے جس کے بعد پھر موت کا اندیشہ نہیں۔ پھر ایسے مالدار ہوگے جس کے بعد افلاس کا خطرہ نہیں، ایسا عطیہ پاؤ گے جس کے بعد انکار نہیں۔ ایسا علم حاصل ہوگا جس کے بعد پھر جہل نہیں،

(۸)

**فنا کے متعلق** فنا ایک دولت ہے، پس خلق سے فنا ہوجاؤ، اور اپنی خواہشوں سے جیسا کہ پروردگار کا حکم ہے۔

(۹)

**شرک** خواص کا شرک یہ ہے کہ سہو ونسیان سے غلبۂ حال وخوف کے طور پر اپنے ارادہ کو حق کے ارادہ کے ساتھ شریک کریں پس رب العزت، بیدار کرنے اور یاد دلانے کے ذریعہ سے ان کی مدد کرتا ہے، تب وہ توبہ کرتے ہیں اور مغفرت چاہتے ہیں، اس لئے کہ ارادہ سے ملایک اور انبیا علیہم السلام کے سوا کوئی بچا ہوا نہیں۔ جو مخلوق مکلف ہے وہ بچی ہوئی نہیں صرف اس قدر ہے کہ اولیا اللہ کی، نفسانی خواہشوں سے حفاظت کی جاتی ہے اور ابدال کی ارادہ سے کہ ان کے لئے ارادہ بھی شرک ہوجاتا ہے۔

(۱۰)

**دوستوں کو نصیحت** اپنے نفس سے باہر نکلو، اس سے دور ہوجاؤ، اپنی املاک سے علیحدہ سے دست بردار ہوجاؤ، سب کو اپنے آقا کے سپرد کرو، اپنے قلب کے دروازہ پر اسکی جانب سے دربان بنکر بیٹھ، جس کو وہ اندر بلانے میں

کو آنے دو جس کی وہ اجازت نہ دے اس کو دروازہ سے دور کردو ورنہ تم ہلاک ہوجاؤگے۔

(۱۱)

ایضاً

بچتے رہو، مائل نہ ہو، ڈرتے رہو بے غم نہ ہو، تفتیش کرتے رہو غافل نہ ہو، ورنہ تم کو اطمینان جس کو موت کی خاموشی کہا جاسکتا ہے گھیر لے گا، کسی حال یا مقال کو اپنی جانب منسوب نہ کرو۔ اس کی اطلاع سب کو نہ دو، کیونکہ اللہ تعالے ہر روز ایک نہ ایک کام میں ہے،

یعنی تغیر و تبدل میں آدمی اور اس کے قلب کے درمیان حائل ہے، جب تم جس کی خبر دوگے اس سے تم کو ہٹا دیگا، اور جس حال کے ٹھہر جانے کا خیال دل میں لاؤگے اس سے تم کو الگ کردیگا۔

پس اب جس کو تم اس کی خبر دوگے، اس کے نزدیک تم شرمندہ ہوگے، بلکہ اس کی نگہداشت کرو، اور اس کو دوسرے تک پہنچنے نہ دو اگر ثبات وبقا ہو تو اس کی عنایت سمجھو، اور شکر و مغفرت چاہو، اگر ثبات و بیداری بقا کے سوا اور کچھ ہو تو اس میں علم معرفت تادیب کی بیداری ہوگی رب العزت کا ارشاد ہے۔ ما ننسخ من آیۃ او ننسھا نات بخیر منھا او مثلھا' ہم کسی آیۃ منسوخ کردیں یا ذہن سے اتار دیں تو اس سے بہتر یا ویسی ہی نازل بھی کردیتے ہیں،

جب رب العزت ایک حالت پر تم کو قایم کردے تو اس کے سوا اور کسی حالت کو خواہ وہ اعلیٰ ہو یا ادنیٰ نہ چاہو۔

اس مقام پر امام شعرانی رضی اللہ عنہ نے ایک توضیحی تقریر طبقات الکبریٰ لکھی ہے۔ وہ لکھتے ہیں، ادنیٰ کی طلب کا ممنوع ہونا تو ظاہر ہے کیونکہ ادنیٰ لینے اس چیز کا بدلنا چاہیگا، جو اس سے بہتر ہوگی اور اعلےٰ

کی صورت میں یہ ہے کہ اس کی طالب میں نفسانی خواہش، نازش، راہ پائی گئی، پس شیخ کی ممانعت اس کے لئے ہے جو ہنوز نفس کی خواہشوں کے اندیشہ سے آزاد نہیں ہوا۔ جو آزاد ہے اس کے لئے ترقی مراتب کا سوال خالص بندگی ہے۔

شیخ کے ارشاد میں یہ اغلاق واقعہ تھا کہ ترقی مراتب کا سوال نہ چاہئے اس کو امام شعرانی نے صاف کر دیا۔ اور درمیان میں شرط تبلادی کہ جو شخص نفسانی خواہشوں سے ہنوز آزاد نہین ہوا اس کو شیخ کے کلام پر توجہ کرنی چاہئے۔ جو آزاد ہے وہ مستحق سوال ہے۔

(۱۲)

**بادشاہوں کے یہاں جانا آنا**

اگر تم بادشاہوں کے گھروں میں جاؤ۔ تو اس طرح جاؤ کہ جبر سے لے جائے جاؤ۔ صرف مطلب پر جانا مہلک ہے اس وقت تک تامل کرو کہ داخل ہونے پر مجبور کئے جاؤ۔

**نگاہ کی حفاظت**

(۱۳)

رب العزت کا نبی کریم کو حکم ہے، کہ "ولا تمدن عینیک الی ما متعنا بہ ازواجا منہم زہرۃ الحیوۃ الدنیا لنفتنہم فیہ ورزق ربک خیر وابقی"

(اے پیغمبر) ہم نے جو مختلف قسم کے لوگوں کو دنیاوی زندگی کی رونق کے ساز و سامان استعمال کے لئے دے رکھے ہین۔ کہ ان کو ان کے حال میں آزمائیں (اس طرف) تم اپنی نظر نہ دوڑانا۔ تمہارے پروردگار کی دی ہوئی روزی کہیں بہتر ہے اور پائدار تر ہے۔

نعمتوں کے حصول اور آفات کے دفع میں، خود کو کچھ نہ سمجھو، نعمتیں تو ہم کو ضرور پہنچیں گی۔ خواہ تم کو گوارا ہو یا نہ ہو، اور آفات تم پر موجود ہین،

تم چاہے خوش ہو یا رنجیدہ، دفعہ کر دیا نہ کرو،

پس تسلیم اختیار کرو، جو چاہے وہ کرے، اگر نعمتوں کی بارش ہو شکر کرو اس کی یاد میں مصروف و مشغول ہو، اگر کوئی مصیبت و آفات آئیں تو پھر صبر و موافقت رضا اختیار کرو، اور اس سے مزے لینے اور اس سے معدوم و فنا ہو جانے میں ان حالات کی بنا پر جو تم کو عطا ہوں، ان میں مشغول ہو۔ اور ان میں منتقل ہوتے رہو، یہاں تک کہ رفیق اعلیٰ تک پہنچ جاؤ، یہاں تک کہ صدیقین و شہدا میں شامل ہو جاؤ،

مصیبت سے گھبرانا نہ چاہئے، ہر مصیبت جہنم کی آگ سے کم ہے،

مولا فداہ امی ابی نے بتایا ہے کہ جہنم کی آگ مومن سے کہے گی، کہ اے مومن گذر جا، تیرے نور نے میرے شعلہ کو سرد کر دیا ہے۔ یہ وہی نور ہے جو ہر بندہ کے ساتھ دنیا میں ہے، اور اسی سے وہ نافرمانی کرنے والے سے ممتاز ہوگا، پس مناسب ہے کہ اسی نور سے مصیبت پر قابو پائے۔

کیونکہ مصائب ہلاک کرنے کے واسطے نہیں آیا کرتی ہیں۔ بلکہ آزمائش مقصود ہے۔ جو تکلیف پہنچے اس کا اظہار کسی پر مت کرو، دکھ یا سکھ جو ہو اس پر رازداری سے خاموش شاکر و صابر رہو، کسی پر تہمت مت رکھو کہ فلاں نے مصیبت ڈالی فاعل حقیقی وہی ہے"

(۱۳)

**نعمت کی حفاظت** جبکہ تم عافیت میں ہو، اور تمہارے پاس کسی قسم کی نعمت ہو تو زیادہ طلبی کے لئے اس کو حقیر جان کر اللہ تعالے کی شکایت مت کرو ممکن ہے کہ وہ تم پر ناراض ہو، جو ہے اس کو بھی تم سے واپس لے لیا جائے۔ جو تم نے کہا وہ سچ ہی ہو جائے۔ اور مصیبت اضافہ کر دی جائے۔ انسان پر اکثر

بلائیں ناشکری سے آتی ہین،

**بادشاہون کی ہم نشینی**

بادشاہون کی صحبت کے لایق وہی ہے۔ جو نفس شون، ناپاکیون، مخالفتون سے پاک ہو پھر جو دوجہان کے بادشاہ کی ہم نشینی چاہتا ہے، اسکو کیسا ہونا چاہئے، رب العزت جو دوجہان کا بادشاہ ہے اسکے دروازہ کا قصد اسی کو زیبا ہے، جو دونون خواہشون سے جدا ہوگیا ہو، حالانکہ بھائی تم رات دن گناہ گن کر نہیں کرتے۔

یہ اس کا ہم پر احسان ہے کہ چھوٹی چھوٹی باتون سے وہ ہم کو بڑی بڑی آلائشون سے پاک کر دیتا ہے ایک دن کی تپ ایک سال کے گناہ کا کفارہ ہے،

بیماری تم پر اس لئے بھیجی جاتی ہے، مصیبت اس لئے آتی ہے کہ تم اس کی ہم نشینی کے قابل ہو جاؤ۔ سب سے پہلے بلائین انبیا پر آتی ہین۔ پھر درجہ بدرجہ دائمی بلا کے ساتھ ولایت کبری والے مخصوص ہین یہ خاص انہی کا حصہ ہے کیونکہ یہ ہر دم کے حاضر باش ہوتے ہین یہ ہر وقت پاک کئے جاتے ہین۔

جب بندہ پر مصیبت آتی ہے۔ تو دل اس کا قوی ہو جاتا ہے۔ اور خواہش کمزور اور یہ دولت ہے،

(۱۶)

**کمی و بیشی**

اگر تمہارے پاس کمی ہو یا زیادتی اس کو شکر ہر حال مین بجا لاؤ۔ اس کے ازلی حکم مین اعتراض نہ کرو، ورنہ وہ تم کو جدا کر دیگا اس سے غافل نہ ہو، ورنہ تم کو خراب کر دیگا، اس کے دین مین اپنی نفسانی خواہش کو دخل نہ دو ورنہ تمکو تباہ کر دیگا۔

(۱۷)

کسی پر ظلم نہ کرو، کسی کو برا سمجھنا اور اس سے بدگمان رہنا یہ بھی ظلم ہے،

ممکن ہے تم نے غلط سمجھا ہو، اور تمہارا پروردگار ظالم سے درگذر نہیں کرتا،
جب کسی شخص سے تم کو عداوت ہو تو دیکھو کہ اس کا عمل کتاب و سنت پر ہے
یا نہیں اگر نہیں ہے تو بلاشک اس کو برا سمجھو اگر موافق ہے تو اچھا سمجھو تاکہ جو
کچھ بھی عند اللہ ہو، اور تمہاری ذاتی غرض اس میں کچھ نہ ہو،

کسی کو اس وقت تک برا نہ سمجھو جب تک اس کو گناہ کبیرہ اور صغیرہ کرتے نہ
دیکھو، اپنی آنکھ سے، یا یقین و علم صادق سے۔

(۱۸)

**نفس کی خواہش** رب العزت فرماتا ہے، "ولا تتبع الہوی فیضلک عن سبیل اللہ" جہانتک
ہو اس بلا سے بہت محفوظ رہنے کی فکر رکھو،

اپنی نفسانی خواہش پر نہ چلنا ورنہ تم کو خدا کے رستہ سے ہٹا دیگی۔

(۱۹)

**عنایت ایزدی** جب رب العزت کسی کو دوست رکھتا ہے، تو اس کے مال اور اولاد میں
افزائش بند کر دیتا ہے، تاکہ وہ تعلق خواہش کو اللہ سے ہٹا دوسرے کی محبت
میں آلودہ نہ ہو،

رب العزت غیور ہے، شرکت کو پسند نہیں فرماتا،

امام شعرانیؒ نے اس مقام کی توضیح میں فرمایا ہے اگر ولی ایسے مقام تک
پہنچ جائے کہ کوئی چیز اس کو منزلت سے جدا نہ کر سکے تو اولاد و اموال کا مضائقہ نہیں

(۲۰)

**روحانیوں میں شمولیت** جبکہ [illegible] ذات سے کوئی وجود نہیں رکھتے [illegible] کل جوارح و صفات
جدا [illegible] اختیار [illegible] کی بینائی [illegible] عقل
ان [illegible] ہو [illegible] میں [illegible] گئی ہیں،

تم رہبانیت نہیں پا سکتے" جیسا حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام نے بتوں
کی نسبت کہا تھا اور رب العزت نے اس کو دہرایا (فانہم عدو لی الا رب العالمین)
یہ تو میرے دشمن ہیں' ہاں میرا سچا دوست پروردگار عالم ہے

تم اپنے آپ کو مجموعۃً اور اپنے اجزا کو ساری مخلوقات کے ساتھ بت سمجھو
اور حدود کی پابندی کرو' امر و نواہی کی نگہداشت کے ساتھ اپنے رب کے
ساتھ شامل رہو'

اگر امر و نواہی کی حدود میں کچھ کمی ہو تو سمجھو کہ مبتلائے فتنہ ہو' شیطان تم
سے کھیل کر رہا ہے بس شرع کی جانب رجوع ہو'

(۲۱)

**خداوندی مہربانی**

جب رب العزت کسی ایمان دار پر مہربان ہوتا ہے' تو اس کے قلب کے
سامنے رحمت احسان بخشش کا دروازہ کھول دیتا ہے' تاکہ وہ اپنے قلب
سے وہ نعمتیں دیکھے جس کو آنکھ نہیں دیکھ سکتی' کان نہیں سن سکتے' ہر ایک
عقل اس کے تصور سے فرماندہ ہے یعنی غیب کی چیزوں کا مطالعہ اور مشاہدہ
لطافت آمیز کلام اور خوش آیند وعدہ دلایل اور دعائیں مقبولیت اور
تصدیق مواعید' وقار اور حکمت کی باتوں کا خود بخود اس کے دل پر گذر شروع
ہو جاتا ہے اور اس کو یہ یقین ہو جاتا ہے کہ یہ حالت دائمی ہے اور زائل نہیں
ہوتا ہے۔

تب اللہ تعالی اس کو آزمائش میں ڈالتا ہے اس پر افواج و اقسام کی مصیبتیں
آتی ہیں کہ جان' مال' اولاد کی جانب سے تکلیف پہنچتی ہے' تمام نعمتیں اس سے واپس
لے لی جاتی ہیں' بندہ حیران رہ جاتا ہے کہ کیا ہوا اگر اپنے ظاہر کی جانب دیکھتا ہے
تو حسرت کا منظر پیش نظر ہوتا ہے' باطن کو دیکھتا ہے تو غم کے دروازے کھلے پاتا ہے'

# ظل السلطان

اگر آپ بہترین خیالات و مضامین کا آئینہ دیکھنا چاہیں تو ظل السلطان ملاحظہ فرمائیے جو ماہانہ بھوپال سے شائع ہوتا ہے صرف تین ۳ روپیہ سالانہ قیمت ہے۔ اس میں زنانہ دلچسپیوں اور اصلاح تمدن و معاشرت اور تعلیم نسواں کے متعلق اعلےٰ مضامین شائع ہوتے ہیں۔ اور چار سال کے عرصہ میں جس قدر زنانہ تعلیم کا مواد اس رسالہ نے فراہم کیا ہے اردو میں اسکی نظیر نہیں۔ نمونہ کا پرچہ چار آنہ میں مل سکتا ہے مضمون نگاروں کو معاوضہ اور انعام بھی دیا جاتا ہے اس کے ذخیرہ میں اعلےٰ مرتبت خواتین کی نہایت قابل قدر تصانیف موجود ہیں۔ خصوصاً علیا حضرت فرمانروائے بھوپال اور بیگم صاحبہ جنجیرہ کی تصانیف بھی ملتی ہیں۔ ذیل میں کچھ کتابیں لکھی جاتی ہیں اگر آپ کا کتب خانہ ان گراں بہا تصانیف سے خالی ہے تو آج ہی ان کی طلبی کا خط لکھ دیجیے مفصل فہرست ۱ر کے ٹکٹ پر بھیجی جاتی ہے۔

## حضور سرکار عالیہ فرمانروائے بھوپال کی تصانیف

**بچوں کی پرورش:۔** بچوں کے متعلق اصول حفظان صحت کی واقفیت اور خطرات کی اطلاع ........ ۲ر

**تربیت الاطفال:۔** بچوں میں شائستگی تہذیب اخلاق اور دیگر صفات حسنہ پیدا کرنیکے لیے نہایت مفید ہے۔ ۸ر

**ہدایت تیمار داری:۔** بچوں کی تیمارداری کے صحیح طریقوں پر واقف کرنے کے لیے یہ کتاب مفید ہے ...... ۲ر

**ہدایت الزوجین:۔** خانہ داری کا پہلا حصہ جسمیں شوہر اور زوجہ کے شرعی اور قانونی حقوق اختیارات بتائے گئے ہیں ۸ر

**حفظ صحت:۔** خانہ داری کا دوسرا حصہ یعنی روزمرہ کے وہ تمام اصول جو عورتوں کی صحت جسمانی قائم رکھنے کے لیے ضروری ہیں ۱۲ر

**معیشت:۔** خانہ داری کے تیسرے حصہ کا جزو اول جسمیں انتظام خانہ داری وغیرہ نہایت تفصیل سے لکھا گیا ہے ۱۲ر

**معاشرت:۔** خانہ داری کے تیسرے حصہ کا جزو ثانی جسمیں بچوں کی تعلیم۔ آداب ملاقات کے متعلق مفید ہدایات و قواعد ڈاک خانہ و قواعد ریلوے وغیرہ نہایت شرح و بسط سے لکھے گئے ہیں ........ ۱۲ر

**سبیل الجنان:۔** ایمان، اسلام، نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ وغیرہ پر حضور عالیہ کی نہایت عالمانہ تقریریں ۱۲ر

## دیگر عالی مرتبت خواتین کی تصانیف

**سیاحت سلطانی:۔** ہر ہائینس فرمانروائے بھوپال کے حالات سفر ........ ۱۲ر

**سیر یورپ:۔** ہر ہائینس بیگم صاحبہ جنجیرہ کے سفر یورپ کا روزنامچہ قسم اعلےٰ و قسم معمولی ۱ر و ۱۲ر

**تہذیب النسوان:۔** تمام تدابیر کے ساتھ مذہبی احکام نہایت تفصیل سے بیان کیے گئے ہیں... ۱۲ر

**آغاز اسلام:۔** مولانا شبلی مرحوم کی کتاب بدء الاسلام کا ترجمہ جسمیں اختصار کیساتھ آنحضرت صلعم کے حالات دیے ہیں ۱۲ر

**خوان دعوت:۔** مختلف کھانوں کی ترکیبیں ایک دلچسپ قصہ کے پیرایہ میں ........ ۱۲ر

**سرگذشت:۔** بیگم صاحبہ نیضی نے اس کتاب میں بعض ہندوستانی گھروں کی غیر منتظم حالتوں کا نقشہ کھینچکر دکھایا گیا ہے۔

کتابوں کے ملنے کا پتہ

**آنریری منیجر ظل السلطان بھوپال**

پکے اور مانداں ہو ہے سے جس قیمت خواہ دہزار گو ہ زیادہ ہے۔

سرکار سے رجسٹری شدہ — داد کی بے خطا دوا

# دورو گج کیسری

بلا جلن اور تکلیف کے داد کو جڑ سے دور کرنے والی اگر کوئی دوا ہے تو یہی ہے۔ **قیمت فی شیشی چار آنہ**
جس شیشی پر سکھ سنچارک کمپنی کا نام نہ لکھا ہو اُسے ہرگز نہ خریدیے۔ **سب سے قابل اطمینان خط۔**
مہاشے آپ کی دوا۔ دورو گج کیسری کا استعمال کیا گیا۔ داد اچھے ہو گئے دوا سود مند ہے۔
آپ کا راجہ سر رام پال سنگھ کے سی۔ آئی۔ ای۔ راج کرسی سدولی ضلع رائے بریلی۔

**بال سپھا** اگر آپ کو اپنے بچے موٹے تازے اور تندرست بنانے ہیں اور روز کی بیماریوں سے اُنکا پیچھا چھڑانا ہے تو اس عجیب دوا کو منگا کر پلائیے ایک شیشی تقریباً ایک ماہ کو کافی ہے قیمت فی شیشی بارہ آنہ ڈاک خرچ چھ آنہ۔
آپ کو اپنی ضرورت کی کوئی چیز بھی درکار ہو تو بیشتر ہم سے دریافت کیجیے اور ہماری فہرست طلب فرما کر ملاحظہ فرمائیے۔

ملنے کا پتہ:- سکھ سنچارک کمپنی متھرا

# لوگوں کی رائے

اس بات کے لیے پختہ ہو گئی ہے کہ سکھ سنچارک کمپنی متھرا کا تیار کردہ سدھا سندھو ہی سب سے سچی اور فوری شفا بخشنے والی بے خطا دوا ہے باقی اسکی سب نقلیں ہیں یہی وجہ ہے کہ اس نایاب دوا کے فروخت کرنے کو چوتھائی لاکھ سے زیادہ ایجنٹ مہیا ہو چکے ہیں ۲۷ سال کی طویل آزمائش کے بعد یہ کامل طور پر یقین ہو چکا ہے کہ
اس کمپنی کا سدھا سندھو بلا کسی چیز کی آمیزش کے کف۔ کھانسی۔ دمہ۔ ہیضہ۔ سر کے پیلے۔ دست خونی دست آنوں پیچش۔ قولنج۔ زکام۔ سردی۔ نزلہ وغیرہ امراض کو دفع کرنے میں اکسیر کا حکم رکھتی ہے یہ ایک خوش ذائقہ اور خوشبودار دوا ہے **قیمت فی شیشی** آٹھ آنہ ڈاک خرچ ایک سے چھ شیشی تک تین آنہ۔

بیشمار ہزار اسنادوں سے چند یہ ہیں:-

شری ونکٹیشور اخبار بمبئی ۱۲ فروری سنہ ۱۹۱۶ء سکھ سنچارک کمپنی متھرا کا سدھا سندھو ہیضہ وغیرہ سے پیدا شدہ بیماریوں کی ایک بے خطا دوا ہے ۔۔۔۔ ابھیودے اخبار الہ آباد ۲۰ مئی سنہ ۱۹۰۹ء سدھا سندھو حقیقت میں امرت کا سمندر سدھا سندھو ہی ہے کل خانہ داروں کو یہ دوا اپنے پاس رکھنی چاہیے کیونکہ یہ بہت قسم کے امراض میں مفید ہوتی ہے ہم نے ابتک ۱۰۔۲۰ شیشی منگا کر فائدہ دیکھا ہے ۔۔۔۔ شری پنڈت مہابیر پرشاد جی دویدی اڈیٹر سرسوتی الہ آباد۔ ہماری ضعیف والدہ جن کی عمر ۸۰ سال کی تھی کف اور کھانسی سے بیمار تھیں انکو جیسے سدھا سندھو کے دس قطرے دیے۔ دیتے ہی اُس نے جادو کا اثر کیا ۔۔۔۔ ہماری دوا سب بڑے دوا بیچنے والے اور ویدوں کے پاس بھی ملتی ہے مگر دھوکہ سے دوسری مصنوعی دوا نہ خرید لیجیے گا چار دام کی تصویر اور نقشہ ہماری فہرست سب کو بلا قیمت ملے گی۔

منگانے کا پتہ:- سکھ سنچارک کمپنی متھرا

۵۷

# تمدن

## جذبات الاقوام

(گذشتہ سے پیوستہ)

ہرانسانی کائنات جو اسوقت مختلف اقوام کے اندر تقسیم شدہ ہے اور جو تقسیم دن بدن ایک مستقل حدود میں آتی جاتی ہے اس کائنات میں ایک مضبوط حق اور مضبوط دعوی رکھتی ہے، اور ہر انسانی کائنات یا ہر ہر قوم کو شخصیت کی طرح ایک کشش اور ایک جذب حاصل ہے اگر ہم جذبات شخصیتوں کا احساس [illegible] تو کوئی وجہ نہیں کہ جذبات الاقوام سے ہم نابلد رہیں وہی قوم بحیثیت ایک قوم کے دائرۂ حیات میں رہ سکتی ہے جو دوسری اقوام کے جذبات سے واقف ہے اور جو ایسی حس رکھتی ہے جو قوم اپنی ہمسایہ اقوام کے احساسات اور تصرفات و جذبات سے واقفیت نہیں رکھتی وہ دوسرے الفاظ میں اپنی ہستی اور اپنی ہستی کے احساسات [illegible] ضروریات سے بھی واقفیت نہیں رکھتی وہ ان [illegible] بات سے ناواقف ہے جو اور دوسری اقوام کو اپنے اندر جذب کرسکتے ہیں طبعاً

ہر ہستی کی یہ آرزو رہتی ہے کہ اُسے کوئی دوسرا جذب نہ کرسکے دوسرے اُسمیں وقتاً فوقتاً جذب ہوتے رہیں۔ حسین ہمیشہ چاہتا ہے کہ اُس کی شمع حسن کے سب پروانہ ہوں حسن کی ہمیشہ یہ خواہش رہتی ہے کہ اُسکی مدح و تعریف سے کوئی زبان خالی نہ رہے ہر کوچہ میں اُسکا اثر ہو اور ہر منزل میں اُسکی آؤ بھگت کی جائے بدصورتی بھی گو بجائے خود ایک طاقت اور ایک کشش رکھتی ہے مگر وہ محض ایک ہوس ہوتی ہے اور بہت کم لوگ طبعاً اس طرف مجذوب ہوتے ہیں یہی حالت اُس شخصیت اُس کُنبہ اور اُس قوم کی ہوتی ہے جو دوسری شخصیتوں کنبوں اور قوموں کے مقابلہ میں کوئی حسن اقبال حُسن تدبر حسن تمدن اور حسن طریق عمل رکھتی ہے وہ ہمیشہ اس خواہش میں رہتی ہے کہ دوسری قومیتیں اُس میں رفتہ رفتہ مجذوب ہوتی جائیں یہاں تک کہ سر سے پاؤں تک اُس میں رنگی جائیں اور اُسکا روپ اختیار کریں اور اُسی کا کلمہ پڑہیں۔

بوے تو زبوے گل شناسد
آن را کہ دماغ بوشناس است

اگر کہا جائے کہ کسی قوم کی ایسی خواہش اور ایسا ارادہ اور ایسا طریق عمل عدل و انصاف یا ضابطہ قدرت کے خلاف ہے تو یہ ایک ایسی غلطی ہے جو صرف اس وجہ سے عاید ہوتی ہے کہ ہم ضابطہ قدرت اور اسکے عدل و انصاف سے واقفیت نہیں رکھتے۔ ہر کھلے میدان میں جو قدرت کی جانب سے کُل کائنات کے حصے بخرے میں رکھا گیا ہے اور جو شرائط سے آزاد ہے ہر شخص اور ہر قوم دوڑ دھوپ کی کامل آزادی رکھتی ہے اور ہر ایک کو یہ حق حاصل ہے کہ اپنی بساط کے مطابق اُس سے اپنا حصہ لے اور اپنی آسائش کے حاصل کرنے میں زور لگائے۔ کسی قوم کو یہ حق حاصل نہیں کہ قدرتی فیضان کے حاصل کرنے سے کسی دوسری

قوم کو روکے اور مزاحمت کرے ہر شخص اور ہر قوم قدرت کی جانب سے وافر وسائل سعی اپنے قبضہ میں رکھتی ہے کوئی وجہ نہیں کہ ان سے کام نہ لیا جائے اور قسمت آزمائی نہ کی جائے ۔ بمصداق ۔

لیس للانسان الا ما سعیٰ

جب قدرت مفت بخشتی ہے تو ہمیں بھی اپنی مساعی کے ماتحت مفت ہی لینے کی کوشش کرنی چاہیے ۔ گو ہماری کوششیں بھی بجائے خود بہت کچھ قیمت رکھتی ہیں لیکن بعض مواد اس کائنات میں ہیں ایک بڑی حد تک مفت ہی ملتے ہیں کوئی قوم قوت جاذبہ سے خالی نہیں بعض اقوام کا جاذبہ رفتہ رفتہ بعض ناقص بواعث کے ماتحت کمزور پڑ گیا ہے اور بعض کا ترقی پا چکا ہے ہر جاذبہ کی یہ طبعی خواہش ہے کہ

(الف) وہ دوسرے جاذبہ پر غالب آئے ۔

(ب) دوسرے اس میں جذب ہو جائیں ۔

(ج) اگر وہ اوروں کو جذب نہیں کر سکتا تو خود کسی میں جذب نہ ہو

(د) یا کم سے کم یہ کہ اسکا جاذبہ بجائے خود ثابت اور قائم رہے ۔

(ھ) اس کا جاذبہ گویا اسکی ہستی ہے ۔

ہر جاذبہ دوسرے جاذبہ کے مقابلہ میں بایں مدعا لگا رہتا ہے کہ اس کے ہند سے اس کی قوت اور اسکے دوسرے بڑھیں وہ بہ نسبت اوروں کے ممتاز اور ایک جداگانہ ہستی ثابت ہو اور قائم بھی رہے اور اگر کوئی دوسری ہستی اسکے متمتعات تمدنی و اقتصادی پر قابض ہونا چاہے تو اس کے پاس انکی حفاظت کا سامان اسقدر ہو کہ اسے کسی قسم کی مایوسی کا سامنا نہ ہو نہیں کہ دوسری قوم یا دوسری قومیں اسکی موجودگی میں اسکی طرح اپنے متمتعات کی

نگراں نہ رہیں بلکہ یہ کہ اسکی ہستی مقابلتاً محفوظ ہے جس طرح ایک ہوشیار کسان اور کسانوں کے مقابلہ میں اپنی کھیتی باڑی کی حفاظت کرتا اور اسکی ترقی میں کوشاں رہتا ہے اور اپنے فوائد کو ہاتھ سے نہیں دیتا اور ہر مناسب موقع کی تلاش میں لگا رہنا ایک فرض سمجھتا ہے اور اسی طرح اسکے مقابلہ میں دوسرے کسان بھی اپنی اپنی جگہ پر کوشاں رہتے ہیں ایسے ہی اقوام کا بھی حال ہے -

قوموں کے ہی نہیں بلکہ شخصیتوں کے جاذبات یہی ہوتے ہیں جن پر اُنکی زندگی کا دارومدار ہوتا ہے جاذبات کے کم ہونے یا نہ رہنے سے قومیں برباد ہوجاتی ہیں اور رفتہ رفتہ اُنکی ہستیاں مٹ جاتی ہیں مٹ جانے اور نہ رہنے سے یہ مطلب ہے کہ

۱ یا تو وہ بالکل ہی مٹ جاتی ہیں -

۲ یا ایسی کمزور ہوجاتی ہیں کہ اُن کا عدم وجود برابر ہوجاتا ہے -

قوموں کے جاذبات وہی جاذبات ہوتے ہیں جو شخصیتوں کے ہیں شخصیتیں جس قدر جذبات جداگانہ رکھتی ہیں وہ قومی رنگ میں بصورت اجتماعی قومی جذبات کی صورت اختیار کرتے ہیں شخصی جذبات انفرادی ہیں اور قومی جذبات اجتماعی قومی یا اجتماعی جذبات کی اقسام حسب ذیل ہوسکتی ہیں -

(الف) مذہبی جاذبہ -

(ب) اخلاقی جاذبہ -

(ج) تمدنی جاذبہ -

(د) اقتصادی جاذبہ -

ان چاروں جذبات کے سوائے ایک پانچواں جاذبہ سیاسی بھی ہے جو ہماری بحث سے خارج ہے - ہر قوم کا یہ فرض اعلےٰ ہے کہ وہ اپنے جاذبات کے قائم رکھنے کی

کوشش میں رہے نہ صرف قائم رکھنے میں ہی بلکہ اس میں بھی کہ اُسکے جاذبات مترقی ہوں اور یہ خوش اسلوبی اُن سے کام لیا جاسکے اور دوسری قومیں رفتہ رفتہ اُن کی متمنی رہیں اور اُنمیں شامل ہو کر اُن کی تعداد اور مجموعہ میں اضافہ کریں اُنکا مذہب۔ اُن کے اخلاق اُن کا تمدن اُن کے اقتصادیات اس عمدگی اور اس خوش اسلوبی سے موثر ہوں کہ دوسری شخصیتوں اور قوموں کے دل ودماغ اُنکی طرف رفتہ رفتہ متوجہ ہوتے جائیں۔

کسی قوم کے جاذبات قومی اُس صورت میں مترقی اور پاکیزہ رہ سکتے ہیں کہ کسی قوم کی قومی حسیات قومی ادراکات قومی تصرفات اور مترقی جذبات کی رفتار میں سبکی۔تیزی تمکنت۔استقلال پیدا ہوتا جائے اور خود قوم کو یہ اعتماد ہو کہ اُسکی قومی قوتیں اس درجہ پر پہنچ چکی ہیں کہ جلب منافع اور سلب مضار کے اعتبار سے صحیح قوتیں خیال کی جاسکتی ہیں موثر بھی ہوسکتی ہیں اور متاثر بھی۔

جب تک قومی قوتوں قومی جذبات پر اعتماد نہ ہو تب تک کوئی قوم دنیا میں برقرار اور قائم نہیں رہ سکتی قوموں کو باصول خودداری ایسی اعتمادی قوتیں پیدا کرنی چاہئیں جو خود تو کسی میں جذب نہوں لیکن دوسروں کو خود میں جذب کرنے کی طاقت موثرہ رکھتی ہوں۔ یہ بات اُسوقت تک نہیں ہوسکتی کہ جب تک قوموں میں خودداری کا مواد پیدا نہ ہو۔ پیدا ہی نہ ہو بلکہ مستقل طور پر رہے بھی اور اُس سے کام بھی لیا جائے جو قوم دوسروں کو خود میں جذب کرنے کی طاقت نہیں رکھتی وہ ایک ایسا جمود رکھتی ہے جو بمنزلہ سکرات یا بیہوشی کے ہے

دنیا میں ہر چیز خصوص زندہ اشیاء کی زندگی حرکت ہے جو جمود کے خلاف ہے حرکت کا اثر یہ ہے کہ وہ رفتہ رفتہ بڑھتی جاتی اور استقامت پذیر ہوتی جاتی ہے اور اُسکا دائرہ بڑھ کر خارجی اشیاء کا محیط ہوتا ہے جس سے اُسکی طاقت موثرہ

اور متاثرہ دونوں رنگوں میں مترقی ہوتی ہے دیکھو جو مذہب اپنے اندر یہ طاقت نہیں رکھتا کہ دوسرے مذاہب کے لوگ بھی اس میں منتقل ہو سکیں اُسکا جاذبہ یا ہاضمہ قوی شمار نہیں ہوتا اور وہ رفتہ رفتہ یا تو کمزور پڑجاتا ہے یا اُسکا دائرہ کم ہوتے ہوتے بالکل ایک نقطہ رہ جاتا ہے یہی مثال قوموں کی بھی ہے وہی قوم ترقی پذیر ہوگی جس کا جاذبہ اور ہاضمہ قوی ہو جاذبہ اور ہاضمہ اُس صورت میں قوی ہو سکتا اور بڑھ سکتا ہے کہ جب اُسکے وسائل صحیحہ حاصل اور موجود ہوں ایسے وسائل حسب ذیل ہو سکتے ہیں یا ہونے چاہئیں۔

(۱) حسن و قوت مذہب۔

(۲) حُسن تمدن۔

(۳) حسن اخلاق۔

(۴) حسن اقتصادیات۔

(۵) حسن اتفاق و خلوص۔

یہی خمسہ ضروریہ ہے جو قوموں کو عروج اور اقبال کی راہیں دکھاتا ہے اسی کی برکات قوموں کو اپنے مرکز پر قائم رکھتی ہیں وہ قوم جو بدقسمتی سے گر چکی ہے غور کرے اور دیکھے کہ کیا اُس میں یہ خمسہ ضروریہ پایا جاتا ہے اور کیا اُس کی اُسے ضرورت ہے اور کیا اس کمی کی وجہ سے اُسکی حالت اور اُسکا رشتہ کمزور پڑتا جاتا ہے اگر غور کرنے کے بعد واقعی یہ کمی پائی جاتی ہے تو اُسکا فرض ہے کہ وہ غور کر دیکھے کہ کسقدر فاصلہ پر اُسکا ابتدائی مرکز رہ گیا ہے۔ ہر قوم کا مرکز اور کرہ جداگانہ ہوتا ہے یہ کہنا کہ کل قومیں ایک ہی مرکز اور ایک ہی کرہ پر ترقی کر سکتی ہیں غلط ہے ہر قوم اور ہر گروہ کا مرکز ترقی کرہ عروج جداگانہ ہوتا ہے اُسی پر آن کر وہ ترقی اور عروج حاصل کر سکتی ہے۔

اگر کسی قوم نے مذہبی راہوں سے ترقی کی منزل پائی ہے تو وہی راہیں اُسکے واسطے موجب عزت و احترام ہوسکتی ہیں دوسری راہوں کا لینا اُس کے واسطے اگرچہ بادی النظر میں یا چندروزہ خوشنما اور خوش آیند معلوم دیتا ہے لیکن دراصل وہ سماں ایک فریب و تخیل ہے جو قوم دوسری اقوام کے اصولی جذبات یا مرکزی جذبات کی مقلد ہے اور اپنے اصولی یا مرکزی جذبات سے رفتہ رفتہ دور ہٹتی جاتی ہے وہ اپنے ادبار اور تنزل کے قریب تر ہوتی جاتی ہے۔

کائنات انسانی ایک دوڑ رکھتی ہے۔ وہی قوم اس دوڑ میں قائم رہ سکتی ہے جو اپنا مرکز نہ چھوڑے اور دوسرے کے جذبات میں خود منجذب نہو جائے کوشش یہ ہونی چاہیے کہ دوسری طاقتیں اسکے حُسن جذبات حُسن تصرفات کو دیکھکر اُسمیں جذب ہوجائیں جو چشمہ پانی لیتا نہیں بلکہ ہمیشہ پانی دیتا ہی رہتا ہے وہ اخیر پر خشک ہوجاتا ہے اور لوگوں کے واسطے اُسکا وجود مفید نہیں رہتا اگر ایک قوم دوسری قوم کے جذبات میں منجذب ہونا بُرا اور نقصان رساں خیال نہیں کرتی تو کیا ایسی حالات یہ کہا جاوے گا کہ وہ اپنے قومی جذبات قومی مرکز کی عزت کرتی ہے یا اُس سے اُسکو کوئی محبت اور تعلق ہے۔

جو شخص اپنا گھر چھوڑ کر ہمیشہ دوسروں کے گھروں میں رہتا اور انہیں رسوم کا پابند اور خوگیر ہوتا ہے اُسکا گھر کبھی آباد نہیں رہ سکتا وہ ایک ویرانہ شمار ہوگا اُسے گھر کون کہہ سکتا ہے۔ قومی تحفظ کا بڑا اصول یہی ہے کہ قومیں پیچھے ہٹ کر اپنا پُرانہ مرکز بھی دیکھیں کہ وہ کیا شان و شوکت رکھتا تھا اگر تم ترقی کرنا چاہتے ہو تو ذرا پیچھے ہٹو بے شک آگے چلنا ایک ترقی ہے لیکن اپنے مرکز سے ہٹ جانا اور اُسکی خبر نہ لینا ایک تنزل بھی ہے اگر ایک شے زمین پر سے اوپر پھینکی جائے اور وہ زمین کا مرکز چھوڑ چکے تو اس کا حشر

کیا ہوگا یا تو وہ معلق ہو گی اور یا جو ما خلا میں ہمیشہ کے واسطے پڑا ں رہے گی کیا یہ ترقی ہو گی اصل ترقی مرکز کا قائم رہنا ہی ہے جو ترقی کوئی مرکز ہی نہیں رکھتی وہ ترقی نہیں بلکہ ایک تنزل اور ایک ایسی سبیل جو کبھی منزل مقصود پر پہنچا نہیں سکتی۔

ہر قوم جذبہ اور کشش رکھتی ہے جذبہ اور کشش کا یہ کام نہیں ہونا چاہیے کہ دوسروں کو دوڑتا دیکھکر چابک یا قمچی مار کر روکے اور یہ چاہے کہ اُسکو روک کر خود بڑھے بلکہ یہ کہ خود تیزی سے بڑھے اور آگے نکلے اور اپنے حسن جذبات سے دوسروں کو گرویدہ بنائے اور یہ کوشش کرے کہ دوسری شخصیتیں اور دوسری قومیں اُسمیں منجذب ہوں یہ اُس وقت تک نہیں ہو سکتا کہ جب تک کوئی قوم اپنے جذبات سے آگاہ نہ ہو اور یہ نہ جانے کہ اُن کی حشمت اور پیمانہ کسقدر ہے اور اُن میں کس قدر طاقت پیدا کی جا سکتی ہے۔ اور اُن سے کہاں تک کام لیا جا سکتا ہے۔

جو قوم یہ جانتی ہی نہیں کہ اُسکے جذبات کیسے ہیں اور اُن کی کیفیت کیا ہے اور کس طرح شخصی جذبات قومی جذبات کا رنگ اختیار کرتے ہیں اور کس طرح اُنھیں مجموعی حالت میں مفید بنایا جا سکتا ہے اور کس طرح دوسری قومیں اور دوسری شخصیتیں اُن میں شامل ہو سکتی ہیں وہ اس کش مکش کی دنیا میں بمشکل قائم اور ثابت رہ سکتی ہے لوگ عموماً انفرادی رنگ دیکھنے کے عادی ہیں اجتماعی رنگ میں دیکھنے کے عادی نہیں ہیں حالانکہ قومی رنگ میں بھی دیکھنا لازمی ہے۔

در عشق نہ تسبیح نہ زنار ضرور ست
تا رے بکفت از طرۂ دلدار ضرور ست

سلطان احمد

# کحل الجواہر

حضرت ثاقب قزلباش لکھنوی

جانِ خوش ہے باغِ ہستی میں دلِ مسرور ہے
کیا مزا ہے زندگی جب آنکھ ہی بے نور ہے

صورتِ رحمت کہاں دنیا ہے آنکھوں میں سیاہ
جل رہا ہے دل کہ ٹھنڈا کیوں چراغِ طور ہے

دید کے قابل تماشا گاہِ عالم ہے مگر
وائے محرومی اگر آنکھوں سے تو معذور ہے

وہ طلسمی لوح سب کہتے ہیں جسکو مردمک
سات پردوں میں یہ رازِ منجلی مستور ہے

ایک نقطہ ہے جو ہے صورت کشِ ارض و سما
ایک تل ہے جسمیں عالم کی فضا محصور ہے

صنعتیں ہیں کلکِ قدرت کا مرقع دیکھیے
انطباعِ شکل کا حیرت نما دستور ہے

سب چھپی تصویر کب آنکھوں سے غائب ہو گئی
نقشِ اول کیا ہوا جب دوسرا منظور ہے

منطبع ہوتی ہیں لاکھوں رنگ کی شکلیں مگر
کوئی دھبا لوح پر رہ جائے کیا مقدور ہے

دیدۂ بینا بڑی نعمت ہے دیکھو غور سے
لطفِ ہستی ہے جو آنکھوں میں ضیا موفور ہے

کور ہونا ہے گوارا یا بصارت ہے عزیز
اے مریضِ چشم بتلا کیا تجھے منظور ہے

کیوں ہے یہ آشوب کیوں جاتا ہے پانی آنکھ سے
آگیا ہے کچھ ورم پردوں میں یا ناسور ہے

خیر اُٹھتی کی نہیں آنکھوں میں دانے ہیں اگر
پتلیاں دھندلی ہوئیں تو روشنی کافور ہے

ابتدائے ہر مرض میں چاہیے فکرِ علاج
حد سے گذرا درد تو لقمان بھی مجبور ہے

دو قدم زحمت اُٹھا آنکھوں کی صحت کے لیے
تو ہے ناواقف نہ دارالطب کچھ ایسا دور ہے

اس مطب میں خاص آنکھوں ہی کا ہوتا ہے علاج
یہ مکاں آلاتِ نو ایجاد سے معمور ہے

ہیں اطبا حاذقِ فن جامعِ فضل و کمال
علم کا مخزن ہے یہ دارالشفا مشہور ہے

اس توجہ کا جو ہے ثاقب کے حالِ زار پر
زیرِ بارِ منت و احساں دلِ رنجور ہے

میڈیکل کالج - یہ نظم جناب لنٹر صاحب پروفیسر میڈیکل کالج لکھنؤ کی فرمایش سے لکھی گئی ہے

# نئے دولہا کے خیالات

میرے ایک دوست کی حال ہی میں شادی ہوئی ہے۔ میاں تعلیم یافتہ ہیں۔ امیر ہیں۔ خوبصورت ہیں توانا و تندرست ہیں۔ نیک خیال و نیک اعمال ہیں۔ بیوی ہر طرح سے میاں کے حسب دلخواہ ہیں۔ کبھی کبھی غریب خانہ پر بھی تشریف لے آتے ہیں کل اُن سے اس جدید تعلق کے متعلق گفتگو ہوئی۔ جو کچھ یاد رہا ناظرین تمدن کی نذر کرتا ہوں

**میں**۔ سید صاحب (یہ صاحب سید ہیں)۔ آپ کی تاہل کی نسبت کیا رائے ہے۔

**سید صاحب**۔ آپ رائے دریافت کرتے ہیں یا میرا تجربہ پوچھتے ہیں۔

**میں**۔ جی ہاں یہی سمجھیے۔ آپ کو اس نئی زندگی کا اب تجربہ ہوا ہے۔ آپ نے اسکے متعلق کیا رائے قائم فرمائی۔

**سید صاحب**۔ رائے کے لفظ کو تو آپ چھوڑ ہی دیں۔ یوں فرمائیے کہ شادی کرنے کے بعد تمھاری زندگی میں کیا انقلاب ہوا۔

**میں**۔ بہت اچھا یوں ہی سہی۔

**سید صاحب**۔ یا اس سوال کو اس طرح پیش کیا جائے کہ بیوی کیسی ملیں اور گھر کی کیا حالت ہے۔

**میں**۔ بہت اچھا۔ یوں ہی سہی۔

**سید صاحب**۔ یعنی میں اس بات کا جواب دوں کہ بیوی کیسی ملیں یا اس سوال کا کہ گھر کی کیا حالت ہے؟

**میں**۔ میں تو بیوی اور گھر دونوں بلا زندگی سب کے ایک ہی معنی سمجھتا ہوں۔

**سید صاحب**۔ مگر میں یہ نہیں سمجھتا۔ بیوی بیوی ہے۔ گھر گھر ہے۔ زندگی زندگی ہے۔

میں - فرداً فرداً تو درست اور بجا لیکن جب یہ تینوں چیزیں آپ سے ایک وقت میں مدت العمر کے واسطے متعلق ہوجائیں تو اُسکا نام آپ کیا رکھیں گے -

سید صاحب - گھونسلا -

میں - بہت خوب - وہ کیوں ؟

سید صاحب - وہ یوں کہ اول تو مشابہت تامہ انسان اور چڑیا کی بود و باش میں ہے - دوسرے یہ کہ میں فطرتی تعلقات کے متعلق فطرت کی اصطلاحات سے گفتگو کیا کرتا ہوں -

میں - بہت اچھا گھونسلا ہی صحیح سہی - مگر سوال یہ ہے کہ یہ گھونسلا کیسے درخت پر ہے کس شاخ پر ہے - کیسے تنکوں کا ہے - یا چھت کی کڑی میں بنا ہے یا کمرہ کی کانس پر - یا کسی جھاڑی میں ہے - دن کی دھوپ اور رات کی سردی کا کیا علاج کیا گیا ہے وغیرہ وغیرہ -

سید صاحب - جناب یہ گھونسلا بنا ہے گلاب کے درخت میں - پھولوں کے سایہ میں - سبز پتوں کی اوٹ میں - خوشبودار تنکوں کا - باغ کی روش کے پاس بہار کے موسم میں - ٹھنڈی ہوا میں - دائیں طرف چنبیلی کھلی ہوئی ہے بائیں طرف مولسری کا درخت ہے جس میں بہت سے گانے والے پرند رہتے ہیں جو صبح سے شام تک وقت وقت کی راگنی راگ الاپتے رہتے ہیں جنکے سریلے نغموں نے باغ کو ایسا دلکش بنادیا ہے کہ کسی وقت باہر نکلنے کو جی نہیں چاہتا -

میں - پھر آپ نے گھونسلے کے بدلے بارہ دری کیوں نہ پسند فرمائی - اُسی کی باغ میں اُٹھا کر رکھ لیتے - چاروں طرف پھولدار درخت بھی لگ جاتے - سامنے اُسکی روشوں کے کناروں سے اٹکھیلیاں کرتا ہوا پانی بھی جاری ہوجاتا - ایک سنگ مرمر کا حوض بھی اُس میں لگ جاتا اُسمیں ایک فوارہ لگوا لیتے ٹھنڈک کو

ظاہر کر رہی ہے مگر میں ذرا اسکی اور بھی تشریح سننی چاہتا ہوں۔

سید صاحب۔ جی ہاں۔ لیجیے۔ میں عرض کرتا ہوں۔ پہلے صورت ظاہری کو لیجیے پر تو اس کے بیشک نہیں ہیں لیکن کپڑوں کی تراش خراش میں کچھ اضافہ کر کے اُنکا قائم مقام خاصہ پیدا کر لیا ہے۔ کسی ملک میں کچھ ہے کسی میں کچھ ہے مگر ہے سب جگہ کچھ نہ کچھ یوروپ میں جاکٹ ہے پیٹی کوٹ ہے فروک ہے۔ گون ہے اور خدا جانے کیا کیا اپنے ملک میں دوپٹے ہیں چادریں ہیں برقع ہے۔ اکہرا ہے تہبو سنی ہے وغیرہ وغیرہ اسی طرح یکرنگی سے بھی اسکو بالطبع نفور ہے۔ جیسے پرندوں میں سوائے کالے کوّے اور سفید کبوتر کے کوئی یکرنگ پرندہ نظر نہیں آئے گا اسی طرح عورتوں میں بھی سوا رانڈ بیوہ بڑھیوں کے کسی کو آپ یک رنگ لباس میں نہ دیکھیں گے۔

آواز کو لیجیے۔ ہر وقت کچھ نہ کچھ بولنے سے کام۔ پرندہ اپنی منقار کو چگنے کے وقت کے علاوہ ہر وقت نغمہ سرائی میں مصروف رکھتا ہے۔ اسی طرح یہ خدا کی بندی بھی فقط اس یقین پر کہ اُسکی آواز میں سُننے والے کو موسیقی کا لطف آتا ہے۔ بولے جاتی ہے۔ سدھائی ہوئی شامایا سبز گیہوں کے کھیت کا جھنڈ دل کیا بولے گا جو یہ بے پر کی چڑیا بولتی ہے۔ اسی طرح نقل و حرکت کا مقابلہ کیجیے۔ آپ نے خوبصورت چڑیوں کو اپنے گھونسلے کے آس پاس بلا وجہ و بلا مطلب اُڑتے پھرتے دیکھا ہوگا؟

میں۔ آپ کا ہی دیکھنا کافی ہے۔

سید صاحب۔ میرا ہی کیوں؟ آپ نے بھی ضرور دیکھا ہوگا کہ کبھی گھونسلے سے باہر نکل بیٹھیں۔ کچھ چوں چوں سے پر کھجائے۔ ادھر اُدھر دیکھا اس شاخ سے اُس شاخ پہ پہنچ گئیں۔ کبھی اُس پھول پر جا پہنچیں، [illegible] پھول کی ٹہنی اسکے ہلکے پھلکے بوجھ سے جھولنے بھی نہ پائی تھی کہ یہ وہاں سے اُڑ کر پھر اپنے گھونسلے کے

پاس آ بیٹھیں - پھر کچھ بولیں - پھر زمین پر اتر آئیں - ذرا ادھر اُدھر پھدک کر چلیں پھر اُڑ گئیں - اور کسی بڑے درخت کے سایہ دار پتوں میں غائب ہو گئیں - اور جب وہاں نَر کی نظروں سے اوجھل ہونے کا احساس ہوا تو بولنے لگیں - غرض یہ کہ دن بھر نقل و حرکت سے کام -

یہی حالت عورت کی ہے - اتنا معلوم ہو جائے کہ میرا چلنا پھرنا اُٹھنا بیٹھنا بولنا چالنا - گنگنانا کسی کو اچھا معلوم ہوتا ہے - پھر دیکھیے - اس کمرے سے اُس کمرے میں - اس کمرے سے صحن میں - صحن سے پلنگ پر - پلنگ سے اُتر کر آئینہ کے سامنے جا کھڑی ہوئیں - پھر سنگھار میز پاس آ بیٹھیں کچھ کنگھی چوٹی کی - کچھ اپنے لمبے بالوں کی تعریف کی کہ کمبخت خواہ مخواہ اُلجھ جاتے ہیں - پھر کچھ پان کا شغل کیا جب کوئی کام بھی نظر نہیں ہوا تو بولنا شروع کر دیا "بولے آج آپ دفتر نہیں گئے" یا "پان بناؤں" یا "ڈاک آ گئی؟" وغیرہ وغیرہ - جواب میں اگر ایک سکنڈ کی دیر لگ گئی تو خفا ہو گئیں - پھر کیا تھا - سمندِ ناز کو ایک اور تازیانہ ہوا - "اللہ اللہ بات کا جواب اب بھی مشکل ہے" - اگر قدر دان نے آنکھوں ہی آنکھوں میں عفو تقصیر چاہا تو کہا "یا کہ ہم نہیں بولتے" پھر کوئی آ کر خود بولتا ہے اور بلواتا ہے - ہیں - ظاہری حالت کے واسطے تو اتنا ہی لکچر کافی ہے - اب کچھ طبیعت کے متعلق بھی کہہ ڈالیے - مگر اس سے زیادہ خاکہ نہ اُڑائیے گا مبادا دنیا کا نصف حصہ آپ سے ناراض ہو جائے - جسکو بالطبع نرمی اور تعریف پسندی ہے -

سید صاحب - نازک مزاجی کی وجوہات مجھکو معلوم نہیں کہ کیا ہو سکتی ہیں - میں تو عورت کی تصویر کو قدرت کے نگار خانہ میں ہزاروں جگہ دے رہا ہوں -

میں - مجھے خوف ہے کہ وہ شاید اس جگہ کو پسند نہ کرے - مگر میں آپکی رازداری کروں گا اور آپ کا نام ان شاعروں کے پڑھنے والوں پر ظاہر نہیں کروں گا -

**سید صاحب** - توکیا آپ ان باتوں کو پبلک میں شائع کریں گے۔
**میں** - آپ جانتے ہیں کہ جو چیز دلچسپ ہے اُسکی مالک پبلک ہوتی ہے اور ہونا بھی چاہیے۔ آپ کے خیالات دلچسپی سے خالی نہیں ہیں اس لیے پبلک کی تواضع کیوں نہ کی جائے۔
**سید صاحب** - اچھا منظور ہے مگر میرا نام ظاہر نہو۔
**میں** - اس کا میں وعدہ کرتا ہوں۔
**سید صاحب** - اس شرط پر مجھے بھی انکار نہیں۔ طبیعت بھی اُسکی پرندگی طبیعت سے مشابہ ہے۔ مرد میں تصنع - تکلف - تہذیب - بوجہ بیرونی زندگی کے تجربہ کے زیادہ ہوتی ہے اور بالخصوص تعلیم یافتہ اشخاص میں۔ تہذیب سے مراد میری وہی تہذیب ہے جسکو میں تہذیب کہتا ہوں۔ جس کا اصل اصول دفع الوقتی اور رفع شر ہے۔ نہ وہ جسکو آپ حسن فطرت فرماتے ہیں پرند کا ہر فعل عین فطرت ہے۔ اسی طرح عورت کے افعال و جذبات تاوقتیکہ اُسکو حالات و صحبت متاثر نہ کریں بالکل فطرت کے مطابق ہوتے ہیں اُسکی طبیعت ابتدا ہی سے آغوش فطرت میں پرورش پاتی ہے۔ اُس کی جسمانی ہستی محض ایک غلاف اُسکی فطرتی اور روحانی روشنی کا ہوتا ہے جس طرح سے کہ لیمپ کی تیز روشنی کو ٹھنڈا کرنے کی غرض سے اُن (غیر شفاف) چمنی لگائی جاتی ہے اسی طرح اُس کی روحانی روشنی کو اُسکی جسمانی فطرت کے غلاف سے چھپایا گیا ہے۔ گویا عورت کے اندر ایک اور عورت ہوتی ہے اور وہی اصل عورت ہے۔ وہی اُسکی فطرت ہے جس میں روح کی تجلیات دمکتی ہوی نظر آتی ہیں۔ مرد میں اور اُسمیں یہ فرق ہے کہ مرد کی روحانیت اس جدید تہذیب کی دنیا میں بہت جلد ہی زائل ہو جاتی ہے اور عورت کی

روحانیت اگر مخالف حالات کا اثر اُس پر نہ پڑے تو تمام عمر رہ سکتی ہے - وہ جیسی پیدا ہوئی تھی ویسی ہی قبر تک جا سکتی ہے جیسی طرح پرند کہ جب سے اُس نے اپنے پروں سے کام لینا شروع کیا اُسوقت تک کہ جب وہ موت کا شکار ہو یکساں رہتا ہے ہیں - آپ کا یہ آئیڈیل اتنا بلند ہے کہ اسکے لیے میں پرند کی تشبیہ کو ناکافی سمجھتا ہوں -

سید صاحب - تو پھر کیا آپ اُسکو پھول سے تشبیہ دیں گے - یا نسیم سحری سے یا بوئے گل سے یا بجلی کی چمک سے یا ابر سے یا بارش سے یا سورج کی کرن سے یا موتی سے؟ میری رائے میں اس سے بہتر کوئی تشبیہ نہیں ہے - ان میں سے کسی میں اتنا حُسن نہیں ہے جتنا ایک خوبصورت گانے والے پرند میں ہوتا ہے میں - کچھ پر - چونچ - پنجہ سے آپ کو خاص رغبت بھی معلوم ہوتی ہے -

سید صاحب - نہیں میں پرند کو ایک نہایت مرغوب دل چیز سمجھتا ہوں - چمن کی بہار پرند کے نغمہ سے ہے - گل کا سنگھار بلبل کے ولولہ محبت سے ہے - نیچر کا موسیقی پرند کے گلوے خوش نوا میں رکھا گیا ہے خود انسان اپنے دلکش موسیقی میں اسی کا شاگرد ہے - اسکے علاوہ حُسن قدرت کا بہت سا حصہ پھول اور پرند میں تقسیم ہو گیا ہے اور بہت تھوڑا سا برفستان وسمندر و ابر و بارش و دریا و بجلی و آفتاب و مہتاب و ستارے و فضائے آسمانی و صبح و شام وغیرہ کو دیا گیا ہے اُن میں رعب قدرت زیادہ ہے حُسن قدرت کم ہے - کسی میں قدرت کی وسعت - کسی میں طاقت - کسی میں انتظام - کسی میں فیض کسی میں ضابطہ نظر آتے ہیں - بیشک یہ آیات اللہ ہیں - اور وحدۃ الوجود کی جھلک ان میں زیادہ نظر آتی ہے مگر اللہ جمیل و یحب الجمال کی تشریح پھولوں اور پرندوں کے مشاہدہ سے سمجھ میں آتی ہے ان میں سے پھولوں کو میں درجۂ ادنیٰ دیتا ہوں - اسکی ہستی قدرت کے عجائب خانہ میں فقط اُس چیز کی سی

جو سجائی اور دکھائی جاتی ہے اور اتنا ہی اُسکا فرض ہے۔ مگر پرند کی خوبصورت ہستی اپنی نقل و حرکت سے کارخانۂ قدرت میں حصہ لینے والی معلوم ہوتی ہے جو تمام زندگی ادائے فرض فطرتی میں صرف کرتی ہے۔

پھول حُسن ساکن ہے۔ پرند حسن متحرک ہے۔ عورت میں اور پرند میں صرف یہ فرق ہے کہ ہے وہ بھی حُسن متحرک۔ مگر بوجہ ہم جنسی کے مرد کے سکون قلب و راحت جسمانی کے لیے پرند سے زیادہ مفید و ضروری ہے۔ اور ایک اعلےٰ درجہ کا اخلاقی و روحانی نمونہ ہونے کی وجہ سے ازبس ضروری ہے۔ قدرت نے تبسم کیا تو پھول پیدا ہوا۔ جب اپنی تعریف میں کچھ گانے لگی تو پرند پیدا ہوا۔ جب اس تبسم و نغمہ سرائی سے دل میں تفریح کا اثر اور روحانیت کا نشہ پیدا ہوا تو عورت پیدا ہوئی۔ یہ قدرت کی آخر اور مختتم پیدائش ہے۔ اب آپ مجھے معافی دیں گے اگر میں گھر کو گھونسلے سے اور بیوی کو ایک خوشنما گانے والے پرند سے تشبیہ دوں۔

میَں۔ تو یوں کہیے کہ "چوں چوں کرتی آئیں بی چڑیا"۔

سید صاحب۔ پان کھا کر رخصت ہوئے اور یہ فرماتے گئے کہ "مرزا صاحب اب آپ بڈھے ہوگئے ہیں"۔

محمد اشرف

# ترک محبت

حضرت باسط بسوانی

سکون قلب تو حاصل ہوا ترک محبت سے　اُٹھایا ہاتھ ہمنے اُس بت بدخو کی الفت سے
سراپا بیوفا نکلے بتان عالم فانی　اُنھیں ہے کام بیداد و غرور و کبر و نخوت سے
لگا کر آگ الفت کی خبر لیتے نہیں ہرگز　کوئی جل جل کے مر جائے کہ یونہی جائے سوز فرقت سے
بلا سے رات دن کاٹے کوئی اندوہ و حرماں میں　اُنھیں ہے کام ہر دم راحت و آرام و عشرت سے
بلا سے گر تڑپ کر رات کاٹے چاہنے والا　سحر تک کام اُنھیں رہتا ہے اپنے خواب راحت سے

ہوا ہے صبر ہمکو بھی۔ ابھی ہم رو کے بیٹھے ہیں
جو تھا داغ محبت دلمیں اُسکو دھو کے بیٹھے ہیں

غرض ہمکو نہیں باقی رہی کچھ بزم کثرت سے　مزا آتا ہے اک عالم کا اپنے کنج خلوت سے
کسی کے وصل کی خاطر جگر کاوی نہیں باقی　کلیجہ اب نہیں جلتا کسی کے سوز فرقت سے
نہیں ہے نام کو بھی ناتوانی لاغری باقی　نہیں دشوار اب چلنا ہمیں ضعف و نقاہت سے
نہ شوریدہ سری ہے وہ نہ اب وہ سر میں ہے سودا　گریباں اب نہیں ٹکڑے ہوتا ہے اپنا دست وحشت سے
خدا کا شکر خودداری کی میں اب اصلیت سمجھا　مجھے مطلب بتوں کی ہے خوشامد سے نہ منت سے

نہیں ارمان ساقی دل کو اب جام محبت کا
ہوا ہے رنگ کچھ اب اور ہی اپنی طبیعت کا

مرے لب پر نہیں ہے ہرگز ہے اب دلدار کا چرچا　دل وارفتہ کا ہے چرچا دل بیمار کا چرچا
کہاں ہے زلف شبگوں کا جبین نور افشاں کا　کہاں چین جبین کا ابروے خمدار کا چرچا
کہاں تیر مژہ کا اور کہاں ہے چشم فتاں کا　کہاں ہے ناوک تیر نگاہ یار کا چرچا

کہاں ہے اب رخ انور کا اور روئے کتابی کا
کہاں ہے مصحف رخ کا قل رخسار کا چرچا
کہاں ہے ذکر اب لب پر لب شیریں و نازک کا
کہاں ہے اب کسی جادو بھری گفتار کا چرچا
کہاں ہے دست نازک کا - کہاں ہو ساق سیمیں کا
کہاں ہے اب کسی کی فتنہ زا رفتار کا چرچا
کہاں ہے اب کسی کی بیوفائی - کج ادائی کا
کہاں اعدائے دیں کا کہاں اغیار کا چرچا

دل مردہ شگفتہ ہے مرا گل کی طرح دیکھو
زباں پر نغمۂ شادی ہے بلبل کی طرح دیکھو

محبت کی نگاہوں میں ملی اصلا نہ آسایش
عبث بیسود ہے اس عرصۂ ہستی کی پیمائش
میں سمجھا سردمہری زمانہ سے ہے یہ مطلب
بتانِ بیوفا نے کی ہے مجھسے اب یہ فہمایش
نہ ہو تو مبتلا اس ہستی فانی کی الفت میں
کرے گی دل ترا تاریک آخر کو یہ آلایش
عبث نقش و نگار دہر فانی پر ہے تو شیدا
خیال پاک سے یا سطا کر اپنے دل کی زیبایش

چھوڑا یا ہے ... گرفتہ مجازی سے
منور کر دے ... دل کو اپنی دلنوازی سے

# ناولہائے قاری

قاری محمد سرفراز حسین صاحب عزمی دہلوی (علیگ) کے اخلاقی ناول سعید سعادت شاہد رعنا جو دو دو چھپ کر قدر دانوں کے ہاتھوں میں پہنچ چکے ہیں اب ایک مجموعہ کی صورت میں چھپوائے گئے ہیں۔ ۲۰۰ صفحہ کی کتاب جو نہایت عمدہ ولایتی کاغذ پر چھاپی گئی ہے اور جس میں مصنف کی ایک تصویر بھی ہے۔

قیمت ... دفتر رسالہ "تمدن" پل چھا دلال لکھنؤ سے مل سکتی ہے

# مسٹر ٹالم ٹولا کی ڈائری کے چند اوراق

۲- جون - رات گرمی بہت تھی ۲ بجے تک سخت لو چلتی رہی نیند نہ آئی - صبح دورے جانا تھا - ۴ بجے ریل جاتی ہے کیا بُرا وقت ہے رات کو بیگم صاحب سے خرچ کے روپے لینے بھول گیا - ۲ بجے اُٹھا اور ۳ بجے تک بالکل تیار ہو گیا بیگم صاحب کو کس طرح جگاؤں - ۳ بجکر ۵ منٹ ہو گئے کوئی ترکیب سمجھ میں نہیں آئی - ٹہلتا رہا گاڑی دروازے پر کھڑی ہے - کیا کروں - ماما عظمت سے کہا ذرا بیگم صاحب کو جگا - خود پرے کو سرک گیا کہ خفگی کی آنچ نہ آئے عظمت نے کئی دفعہ بیگم صاحب بیگم صاحب کہا خبرے نباشد - ہر آواز پر میں پرے کو سرکتا جاتا تھا عظمت بہت مُنہ چڑھی ہے - آخر پاؤں پکڑ کر آہستہ سے ہلایا کون کمبخت ہے ... اور ایک لات ... اور غنیمتا - میں تو چپکے سے باہر نکل گیا - یہ جانیں وہ جانیں - ۳ بج کر ۴ منٹ ہو گئے تھے اسٹیشن پر خزانچی ملے گا اُس سے روپیہ لے لوں گا - رسیدہ بود بلائے ولے بخیر گذشت - بیگم صاحب آج دن بھر بدمزاج رہیں گی - مگر میں باہر رہوں گا سامامت بڑی بیہودہ ہے ریل کا وقت بڑا نامعقول ہے بیگم صاحب کا میں کیا قصور ہے - دو بجے تو سوئی تھیں -

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

۶- اگست - آج دن بھر بارش ہوئی - شام کو کھُلا - کئی دن سے موسم کی خرابی کی وجہ سے گھر سے باہر نکلنا نہ ہوا - ۷ بجے شام سے احباب آنے شروع ہوئے یہ سالے بنّا خاں بھی بہت دن بعد آج کہیں سے آ نکلے - بڑے مزے کے آدمی ہیں - مگر ان سے بیگم صاحب ناراض ہیں کیونکہ ان کی دو بیویاں ہیں اور فوجی آدمی ہیں - حقہ بہت

پیتے ہیں جب آتے ہیں چلموں پر چلمیں بھری جاتی ہیں - ایک دفعہ بیٹھ گئے تو اُٹھنے کا نام نہیں لیتے - آج بھی ۱۰ بج گئے کھانے کا وقت ہوا اور گذر گیا اور صحبت احباب میں مجھے معلوم نہ ہوا - پان دو دفعہ منگائے آگئے - تیسری دفعہ پان منگائے آدھ گھنٹہ ہو گیا مگر نہ آئے - حقے کی چلم گئے بھی دیر ہوئی - رسالدار صاحب نے غل مچانا شروع کیا کہ حقہ نہیں بھرا گیا - خیر چلم تو آگئی مگر پان نہ آئے - ماما عظمت نے کواڑ کے پیچھے سے مولا بخش ملازم سے کہا کھانا تیار ہے - میں نے بھی سُن لیا مگر ٹال گیا پھر باتوں میں لگ گیا پھر مولا بخش نے کھانے کی یاد دہانی کرائی - میں نے حاضرین سے تو اصلتہً پوچھا کہ کھانا منگاؤں مگر سب نے انکار کیا - جوں جوں دیر ہوتی جاتی تھی مجھپر خوف طاری ہوتا جاتا تھا - آخر جس بات سے ڈرتا تھا وہ ہو کر رہی - رسالدار صاحب اپنی بیوی نمبر ۲ کی تابعداری کا ذکر کر رہے تھے کہ بیچاری کھانا لیے بیٹھی راہ دیکھ رہی ہوگی - خواہ رات کے بارہ بجے گھر پہنچیں مگر کیا مجال جو وہ بندی اللہ کی پلک جھپکائے کھانا کھلا کر ہاتھ دُھلا کر حقہ لا کر رکھے گی - رسالدار صاحب لیٹے حقہ پیتے رہیں گے اور وہ پاؤں دباتی رہے گی حتی کہ رسالدار صاحب سو جائیں گے تب بیچاری بیوی اپنے پلنگ پر جا لیٹے گی - رات کو خواہ دو بجے سوئے مگر صبح ہی چار بجے سے اُٹھکر رسالدار صاحب کے لیے چاء تیار کرے گی - یہ چاء گرمی جاڑے برابر پیتے ہیں - یہ نہیں کہ نوکر چاکر نہیں - گھر میں دو دو مائیں ہیں - باہر ایک ذاتی ملازم چاء اردلی اور ساری فوج کے سوا - مگر رسالدار صاحب کی بیوی میاں کا کام ملازمہ سے کرانا اپنی ہتک سمجھتی ہیں - ...... رسالدار صاحب یہ ذکر کر رہے تھے کہ کواڑوں پر دو تین دفعہ زور سے دستک کی آواز آئی - سب نے مڑ کر دیکھا میں سمجھ گیا اور سہم گیا - آخر بیگم صاحب کی خشم آلودہ آواز جگر کے پار ہو گئی "آدھی رات ہونے آئی اور ابھی محفل برخواست نہیں ہوتی - اندر آتے ہو تو آؤ ورنہ میں

کنڈیاں لگواتی ہوں"۔

حاضرین نے ایک دوسرے کی طرف دیکھا اور چلنے کی تیاری کی۔ میں نے بھی نہ روکا۔ مگر رسالدار صاحب نے ایک قہقہہ لگایا اور کہنے لگے "چل یار ہمارے ہاں چل کر سو رہ یہاں کنڈی لگ جانے دے اور ایک مہینہ بھر وہیں رہ کنڈی آپ ہی کھل جائے گی اور آئندہ پھر کبھی نہ لگے گی"۔ میں کھسیانی ہنسی ہنسا اور میں نے دروازے کی طرف دیکھا۔ پھر دستک ہوی۔ آخر رسالدار صاحب کے بھی پیر اکھڑ گئے گھر جاکر جو نہ ہونی تھی وہ ہوی۔ اور بول چال بند ہوگئی۔ مگر غور کیا تو قصور اپنا ہی پایا۔

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

۲۵۔ دسمبر۔ آج رات کو رسالدار صاحب کے ہاں دعوت تھی۔ بلاوا صبح ہی آچکا تھا۔ نہ جاتا تو مشکل رسالدار جمّا خان جیسا شخص میری سات پیڑھی پُن ڈالتا۔ جانے میں بیگم صاحب کی خفگی کا ڈر کیونکہ اُنکا حکم تھا کہ رسالدار صاحب کے ہاں نہ جایا کرو۔ آخر بیگم صاحب سے بہانہ کیا کہ سرکاری کام ہے اور ہم دعوت میں پہنچے۔ کھانا کھاتے ہی اُٹھا کہ دیر ہونے سے شبہ نہ ہو جائے اور ٹھیک ۹ بجے گھر پہنچ گیا تھا مگر اندر گھر کے سب دروازے بند تھے۔ بہت کھٹکھٹایا مگر کچھ سُنائی نہ ہوی۔ نوکر نے تجویز بتائی کہ دیوار کودی جائے مگر چوروں کو راستہ بتانا اور اندر پہنچکر چور کی بھول میں جوتے کھانا کس نے بتایا ہے۔ آخر اتنی جلدی دروازے کیوں بند ہو گئے؟ باہر مردانے کے کمرے میں قمرالدین داروغہ سے بستر مانگ کر سو رہا۔

۲۶۔ دسمبر۔ صبح گھر میں گیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ مولابخش کی گواہی ہو رہی ہے۔ بیگم صاحب کواڑ کے پیچھے کھڑی ہیں۔ ماما عظمت بیچ میں دروازے میں کھڑی ہے اور مولا بخش باہر سے جواب دے رہا ہے۔ بیگم صاحب کے سوال ماما عظمت دوہراتی ہے۔ مولابخش کو اتنا فائدہ ہے کہ سوال وہ بیگم صاحب کی زبان سے سُن لیتا ہے

اور اتنے ما ما عظمت دہرائے اتنے وہ جواب گڑھ لیتا ہے۔ چند سوالات جو میں نے چپکے سے سُنے وہ یہ تھے "تو ایمان سے کہتا ہے کہ تجھکو خبر نہیں"۔ "رسالدار صاحب کا آدمی تو صبح نہیں آیا تھا"۔ "رات گھر میں سوئے تو بستر کہاں سے آیا"۔ "اچھا تو کوچوان کو بلا لا اُس سے پوچھوں کہ گاڑی کہاں کہاں لے گیا تھا" میں ڈرا کہ اب بھید کھُلا۔ میں نے ذرا کھڑبڑ کی کہ مقدمہ بند ہو۔ مگر میری موجودگی میں بھی پیشی ختم نہوتی میں پریشان تھا کہ کیا کروں۔ مگر مولا بخش بڑا ہوشیار آدمی ہے۔ اُسنے جواب لا کر دیا کہ کوچوان باہر گیا ہوا ہے۔ یہ سُنتے ہی میں باہر نکل آیا۔ کسی نے رات کی کیفیت رسالدار صاحب سے بیان کر دی وہ آ گئے۔ بیگم صاحب کی خفگی سے ڈر کر باہر آیا تھا کہ رسالدار صاحب کا سامنا ہوا۔ اُلٹا مجھکو ہی ڈانٹنا شروع کیا۔ جب مجھے تمام بزدلی کے القاب دے چکے اور میں اپنے سرگزشت بیان کر چکا اور بیگم صاحب کے مزاج کا حال سُنا چکا تو آخر میں رسالدار صاحب نے صلاح دی اور بہت سیدھے الفاظ میں کہ "مارتا کیوں نہیں"۔ مجھے ایک بچپنے کا سبق یاد آگیا اور میں نے فوراً جواب دیدیا "تا با با میرے دل کی پیاری"۔ اسی دن سے میرا نام ظالم ڈولا پڑ گیا۔

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

۳۔ فروری۔ ۲۰ اگست۔ ۲۵ دسمبر کے واقعہ ہائلہ سے میرا گھر سے نکلنا بند ہو گیا۔ کوئی ملنے آتا ہے تو مجھے خبر نہیں کی جاتی بلکہ پہلے بیگم صاحب کو اطلاع کی جاتی ہے۔ اگر کوئی نامناسب شخص ملنے آئے تو وہ کہلا بھیجتی ہیں کہ صاحب گھر میں نہیں ہیں۔ اور میں چپ بیٹھا سُنا کرتا ہوں اور سوچتا ہوں کہ شاعر نے مردہ بدست زندہ کیوں باندھا زندہ بدست زندہ تو اُس سے بھی بدتر ہے۔ مگر نہیں اسمیں بھی میرا ہی فائدہ ہے جب تک آدمی تارک الاحباب نہو کوئی دنیا کا بڑا کام

نہیں کر سکتا۔ آج رسالدار صاحب پھر آنکلے۔ نوکر نے حسب دستور جواب دیدیا کہ گھر میں نہیں ہیں۔ شاید رسالدار صاحب کو میری قید محض کا حال معلوم ہوگیا ہوگا وہ گھر میں گھسنے لگے کہ بہن سے کہنا وہ پردہ کریں بھائی کو ہم خود ڈھونڈھ لیں گے اُدھر بیگم صاحب کی خفگی۔ اور میری طرف قہر کی نظریں۔ رسالدار صاحب نے زیادہ لحاظ نہیں کیا اور گھر میں گھس آئے میں بیٹھا تماشا دیکھتا رہا۔ بیگم صاحب بھاگیں میں ہنسنے کو تھا کہ فوراً میرا ہاتھ پکڑ کر اپنے ساتھ مجھے بھی گھسیٹا۔ چق کی پردے میں گرنے ہی والا تھا کہ رسالدار صاحب آنکھوں پر ہاتھ رکھے سامنے کھڑے کیا کہتے ہیں کہ چور پکڑ لیا ہے۔ بہن آپ اب پردے میں چلی جائیں۔ میں ان گھر گھسنے دوست سے بھگت لونگا حریت و مساوات اچھی چیزیں ہیں۔

..........

۵ مارچ۔ تعلیم نسواں بھی اچھی چیز ہے۔ جب تک پردہ ہے تب تک تعلیم نسواں کی بہت ضرورت ہے۔ یہ پردہ دار کے لیے شغل بیکاری ہے۔ بیگم صاحب شب و روز اخبار بینی و مضمون نویسی میں لگی رہتی ہیں۔ آج ایک بڑے مزے کا لطیفہ ہوا۔ بیگم صاحب کفایت شعاری اور خانہ داری پر مضمون لکھ رہی تھیں۔ چاء کا وقت آگیا ملازمہ نے پاس میز پر چاء کے برتن لا رکھے۔ بیگم صاحب کا انہماک اسقدر تھا کہ ان کو خبر نہ ہوئی کہ کب چاء کے برتن رکھے گئے۔ مرغی ادھر اُدھر تاک میں پھر رہی تھی۔ تو س پر ٹھونگ مارنے کے لیے اس طرح چاء کے برتنوں پر آئی کہ کشتی برتن سمیت نیچے آئی۔ چاء کا سارا سٹ ٹوٹ گیا مگر کاغذی کفایت شعاری اور خانہ داری جاری رہی۔ عملی کفایت شعاری اور خانہ داری تو گھریلو پرانے فیشن کی چیز ہے سٹ تو گھر میں ٹوٹا کسی کو کیا خبر۔ دس بارہ روپیہ کی بات ہے مگر مضمون تو تمام دنیا میں پڑھا جائے گا۔ سب کو خیال ہوگا کہ مضمون نگار خود بڑی زبردست منتظم ہوگی

صاحب کمال ہونا اتنی مفید بات نہیں ہے جتنی صاحب کمال مشہور ہونا۔

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

یکم یکم اپریل۔ کسی نے غضب کا اپریل فول کیا۔ آج کے "رسالہ حقوق نسواں" میں میرے نام سے ایک مضمون شائع کرایا ہے جس کی سرخی "جنگجو بیوی" رکھی ہے۔ بیگم صاحب کو شبہ ہے کہ میں نے اس رسالے میں ان کے لیے ایک آئینہ رکھدیا ہے۔ مجھے شبہ ہونے پر تعجب نہیں ہے شبہ کی تو گنجائش ہی نہیں جب میرا نام موجود ہے مگر تعجب اس امر پر ہے کہ وہ تو جنگجو نہیں پھر کیوں شبہ کرتی ہیں کہ "جنگجو بیوی" ان کا اپنا مرقع ہے۔ میں نے لاکھ کہا کہ نہ میں نے یہ مضمون لکھا نہ تم مخاطب ہو نہ یہ تمھاری تصویر ہے ممکن ہے کسی نے میرے نام سے مضمون لکھا ہو۔ ممکن ہے مضمون نگار میرا ہمنام ہو مگر شام تک جنگ جاری رہی۔ آخر جب میں عاجز آگیا اور سونے لگا تو میں نے کہا کہ تم جیتیں اور میں ہارا واقعی میں غلطی پر تھا جو یہ سمجھتا تھا کہ تم جنگجو نہیں ہو۔

راقم جنگجو بیوی کا صلح پسند خاوند

---

## اسلام بائی قاری

یعنے

قاری سرفراز حسین صاحب عزمی دہلوی (علیگ) سیاح جاپان وانگلستان کے انگریزی زبان میں متصوفانہ مضامین کا مجموعہ۔ یہ مضامین بڑی قدر کے ساتھ امریکہ کے مشہور رسالوں میں چھپے تھے اب دوبارہ چھاپ کر نہایت خوبصورت جلد میں ہدیۂ شائقین کیے جاتے ہیں۔ قیمت میں بھی تخفیف کردی گئی ہے اور اب تا اطلاع ثانی اسکی قیمت مع محصول الڈاک ۱۲/ ہے

پتہ: دفتر رسالہ "تمدّن" پل چھاؤ لال لکھنؤ

# عورت کے جذبات

## پردو سہیلیون کے خیالات

### (ا)

میں حیران ہوں کہ خدا نے یہ بدبخت بے بس و ناچار مخلوق (عورت) بھی کیوں بنائی؟ میرے خیال میں اس سے کچھ بھی فائدہ نہیں پیدائش نسل انسانی کا کوئی اور ذریعہ بھی ہو سکتا تھا صرف اتنے کے لیے اللہ تعالیٰ نے ہمیں مصیبت میں پھنسایا تو بہ توبہ جس گھر میں بیٹی پیدا ہو جائے ایک نحوست سمجھی جاتی ہے اور تو اور وہی جس نے نو ماہ پیٹ میں رکھکر طرح طرح کے مصائب و تکالیف جھیل کر یہ دن حاصل کیا کہ اپنی ایک ہمجنس کو دنیا میں لا سکی) دایہ سے یہ سن کر کہ "لڑکی ہے" مغموم و رنجیدہ ہو جاتی ہے۔ آہ آہ اے ناچیز عورت تو کیوں بنائی گئی۔ سنی سنائی تو خیر سب سے پہلے میں آپ بیتی سناتی ہوں۔

میں جب اپنے والدین کے گھر پیدا ہوئی تو کوئی چھ لڑکیوں پر ساتویں بیٹی نہ تھی کہ مصیبت و بار خیال کی جاتی بلکہ مجھ سے پیشتر بفضل خدا تین بیٹے گھر کی رونق و دولت ماں باپ کی راحت ذریعہ بخشش و نجات آخرت کنبہ و خاندان بھر کی عزت موجود تھے لیکن پھر بھی مجھے پتھر کنکر سے بدتر سمجھا گیا۔ سب کے دل جل گئے ایسے کہ گویا خدا کے گھر ان لوگوں نے بیٹے کی قیمت ہی بھیجی تھی اور غیر توقع ان کو بیٹی دی گئی۔ خیر جیسے تیسے ماں نے دل پر صبر کی سل رکھی اور مجھے پرورش کیا جب میں پیدا ہوئی میرا بھائی صرف سال بھر کا تھا اسکا دودھ نہ چھڑایا گیا کہ ابھی بچہ کمزور ہے بلکہ آدھا اسکو آدھا مجھے پلایا۔ اسپر بھی وہ بیمار ہو گیا تو میری

دادی صاحبہ نے یہ حکم دیا کہ "دیکھو بہو بیگم ہمارا نور دیدہ لخت جگر" لاڈلے میاں" (لڑکے کا نام) بیمار ہو گیا ہے تم اسکا دودھ کم نہ کرو لڑکی اب چار ماہ کی ہے اسکو گائے کے دودھ پر لگا دو" ہائے میری بدنصیبی کہ جو حق خدا کی طرف سے بیٹے بیٹی کو برابر ملا ہے دنیا والوں نے اسے بھی غصب کیا محض اس لیے کہ میں بیٹی تھی۔ بیٹے صاحب تو سوا سال کے ہو کر بھی ماں کا ہی دودھ پئیں اور میں غریب چار ماہ کی گائے پر لگائی جاؤں۔ خیر یہ بھی ہوا میں نے اسی پر پرورش پائی چھٹے مہینے مجھے کلیا (کھچڑی ساگودانہ وغیرہ) چٹائی جانے لگی اور میں اسی غذا پر تین سال کی ہو گئی۔

اب میرا بھائی چار اور میں تین برس کی تھی دونوں سب کے ساتھ بیٹھکر ہر طرح کا کھانا کھاتے تھے۔ مگر اس میں بھی بہت امتیاز تھا اچھا برا سرد گرم باسی تازہ ثقیل و دیر ہضم ان باتوں کا خاص لحاظ رکھا جاتا۔ ماں کی تو نہیں کہہ سکتی مگر دادی صاحبہ خاص نگرانی کر کے مجھے اناپ شناپ کھلا دیتیں یا انہیں سے کھلوا دیتیں تھیں اور لاڈلے صاحب کو اپنے ہاتھ سے تیار کر کے خود کھلاتی تھیں اسپر بھی انکو روز زکام کبھی بخار کبھی سوء ہضمی ہو جاتی تھی۔ جس سے گھر بھر بیچین ہوتا تھا۔ تولے انصاف والو کیا میرا معدہ ہی پتھر تھا کسی حکیم کسی ڈاکٹر سے پوچھ کر بتاؤ کہ کیا بہ نسبت لڑکے کے لڑکی کی قوت ہاضمہ زیادہ مضبوط و اچھی ہوتی ہے؟ مجھے خوب یاد ہے کہ شام کو جب تازہ کھانا تیار ہونے میں دیر ہوتی تھی اور ہم دونوں کو بھوک لگتی تو کوئی ماما باسی روٹی دال سے یا شکر وغیرہ سے مجھے نکال کر کھلا دیتی اور لخت جگر کے لیے نماز مغرب میں دیر کر کے خود دادی اماں ارارورٹ نان پاؤ یا انڈا وغیرہ لا کر جلدی سے کھلا دیتیں۔ ہے ہے میرا جگر پھٹتا ہے وہ اوقات یاد کر کے جب کہ کوئی اچھی چیز میرے بھائی کھاتے ہوتے اور وہ کم ہوتی یا مجھے نہ دیتے تو اُن کو تو کوئی کچھ نہ کہتا مجھکو مانگتے دیکھ

کرتے دیکھکر گھرکیاں دے کر سب ہٹا دیتے یا کوئی خراب سی چیز دے کر بہلانا چاہتے۔ یہ حالت دیکھ دیکھکر مَیں نے بھی اچھی طرح سمجھ لیا کہ دراصل مَیں کم وقعت و ناچیز جنس ہوں اور وہ تینوں عرش کے تارے ہوں جوں جوں سمجھ آتی گئی مثل گھر کے لوگوں کے مَیں بھی اُنھیں تینوں کی پرستش میں مصروف ہوتی گئی اگر کوئی شے اچھی پاتی بھی تو دن بھر بچا بچا کر رکھتی کہ شام کو بھیّے مدرسے سے آئینگے تو دوں گی - وہ مجھے دق کرتے میری دوپٹیا (دوپٹہ) کھینچ بھاگتے میری گڑیا کی ٹانگیں چیر کر کیچڑ میں پھینکدیتے مگر میں تھی کہ اُنھیں کے نثار نہایت منت سے کہتی "اچھے بھیا مَیں صدقے جاؤں میری گڑیا دیدو" جب اور بڑی ہوئی تو یہ بھی دیکھا کہ میرا لباس کیسا ہوتا تھا اور ان کا کیسا - اکثر امّاں جان اپنے پرانے پاجاموں کو کاٹ کر میری بھجیا بنا دیتی تھیں معمولی ڈوریے نینوں کی ڈوپٹیا بنائی اور رنگ دی مَیں اُنھیں کو خوش خوش پہنتی تھی۔ ان کے لیے نئے قیمتی کپڑے آتے وہ ولایتی بوٹ پہنتے مَیں چھ آنے (۶؍) والی زیرپائی جو چلنے میں پیر سے نکل نکل جاتی تھی - ہاں جب کبھی عید بقرعید کے موقعوں پر اُن کے اچھے کپڑے دیکھکر ضد کرتی کہ میرے بھی ایسے ہوں تو دادی جان ڈانٹتیں کہ "چل دور مردار نظر نہ لگا اللہ میرے بچوں کو پھاڑنا نصیب کرے وہ باہر اندر جانے والے ہیں پھر وہ گھر کے مالک ہیں تیری اُنکی کیا برابری" مَیں صبر کرکے رہ جاتی اور وہی جوڑا پہنتی جو دادی امّاں کے جہیز کے شہر کے پاجامے کو کاٹ کر بنا تھا اور بھائی کی ململ کی پرانی قمیص کی کاٹ کر امّاں جان نے صدری سیدی تھی اور اپنے پھٹے کریب کے ڈوپٹہ میں گز بھر کی اوڑھنی نکال کر چھوٹا گوٹا ٹانکدیا تھا - پھر اگر وہ مجھسے جلدی پھٹ جاتے تو یہ خفگی کہ "لونڈیا کے جسم میں کانٹے ہیں کیا جلدی جلدی کپڑے پھاڑتی ہے"

میں کھا نتک سیوں" اور یہ کسی کو خیال نہ آتا کہ لڑکوں کے کپڑوں پر کسقدر روپیہ لگا ہے اور پھر وہ درزی نے سیے ہیں اُن کی تو سلائی ہی اِسقدر گئی ہے کہ جتنی لاگت میرے جوڑے پر بھی نہیں لگی۔ خیر خدا نے وہ زمانہ بھی گذارا۔ اب میں ۱۳-۱۴ سال کی جوان بیٹی گھر سنبھالنے کے قابل تھی اپنے کپڑے سیتی کھانا پکوانا گھر کی صفائی چھوٹے بچوں کا رکھنا یہ تمام فرائض جو اماں جان کے متعلق تھے۔ مجھپر عائد ہو چکے تھے۔ اگر ان میں سے کسی کام میں ذرا بھی کوتاہی ہو جاتی (صرف نماز قرآن وغیرہ میں لگ کر) تو مجھپر قیامت ٹوٹتی سب کے طعنے کہ "توج ایسی بیٹی پیدا ہو جس گھر میں جوان بیٹی ہوتی ہے کسی کو ہاتھ نہیں ہلانا پڑتا یہ باتیں یہاں تو نبھ جائینگی مگر پرائے گھر جا کر قدر کھُل جائے گی" غرض کہ میں سہم سہم کر ۱۲ گھنٹے دن اور ۴ گھنٹے رات کام ہی میں گذارتی۔ اور دیکھو میرے پڑھانے کا کسی کو خیال بھی نہ آتا تھا۔ مَلّانی کی تلاش ہوتی تھی قرآن شریف پڑھانے کے لیے مگر وہ دس روپیہ ماہوار مانگتی تھی۔ کوئی کھانا کپڑا بھی ساتھ چاہتی تھی اس لیے وہ بھی مقرر نہوئی۔ جب اور ہوش آیا تو دادی جان سے پوچھ پوچھکر خود ہی قرآن شریف ختم کر لیا۔ برخلاف اسکے لڑکوں کے لیے پانچواں سال لگتے ہی مولوی ماسٹر مقرر ہو گئے پھر ان کو اسکولوں میں داخل کیا گیا اسکے بعد بڑے بھائی جان کو ولایت بھیجنے کے خیال سے پیسہ پیسہ کر کے ابا جان نے سخت تکلیف اُٹھا کر دس بارہ ہزار روپیہ جمع کیا اور اُن نور بصر کو بغرض تعلیم روانہ انگلینڈ کیا جنھوں نے بجائے دس کے بیس ہزار خرچ کر دکھایا اور ابا جان کو قرض لے لیکر بھیجنا پڑا۔ اور وہاں سے آئے تو ایک میم صاحب ساتھ لائے جسکو لے کر علٰحدہ کوٹھی میں رہے۔ پہلی بیوی بیچاری کو ابا جان نے بھرا اُنکی کمائی سب میم صاحبہ پر صرف ہوتی تھی اور یہ برابر قرض ہوتا تھا جو مجبور ہو کر ایک

گاؤں فروخت کرکے ادا کیا گیا۔ یہ راحت و مسرت و دولت و عزت ان ولیندس حاصل ہوی جنکو خون پانی ایک کرکے پرورش کیا گیا۔ میں غریب گھر کی انمول خدمتگزار بیماروں کی تیماردار ہمدرد وجاں نثار بری تھی بُری۔ پندرھویں سال میری شادی کردی گئی ظاہرا اچھا گھر دیکھکر دیدیا گیا جو کچھ قسمت کا تھا وہ بھی لیگئی مگر میرے وہی نصیب میرے ساتھ تھے۔ اب سنو مختصر سا سسرال کا حال اوّل اوّل چند روز تو دُلہن پن کی خاطر ہوی پھر وہی دن آئے جو آنے تھے کوئی خدا نہ کرے شوہر میرا دشمن نہ تھا بلکہ مساوات زمانہ کے موافق مجھ سے محبت کرنا چاہتا تھا۔ لیکن میری حالت سُنو۔ اب میں سُسرال سے الگ اپنے شوہر کی جاے ملازمت پہ ہتی اور پانچ بچوّں کی ماں۔

جاڑوں میں صبح پانچ بجے اُٹھتی۔ گو ایک اصیل بھی تھی مگر شوہر کے حکم کے مطابق خود ہی آگ جلا کر پانی گرم کرتی چاء بناتی۔ جب وہ مُنھ ہاتھ دھو کر چاء پی کر باہر کے کمرہ دفتر میں چلے جاتے تو بچوں کو اُٹھا کر مُنھ دُھلاتی ایک نہ دو اکٹھے پانچ۔ دو گھنٹے ان کے کپڑے بدلانے ناشتہ کرانے میں صرف ہو جاتے۔ ماما گھر میں جھاڑو دیتی برتن مانجھتی۔ میری نماز بھی صبح کی کسی نہ کسی دن قضا ہوتی تھی کیونکہ بچےّ جاگ پڑتے اور رونے لگتے تھے تو وہ کہتے کہ جلدی چُپ کراؤ گھر دوزخ ہو گیا میں یہاں آنا بند کروں گا" اس لیے بہت ہی احتیاط کرنا پڑتی تھی۔ گو میرا شوہر کچھ بُرا نہ تھا لیکن فضول خرچ اور بہت سا وقت دوستوں بھیسیوں میں گذرانے والا ضرور تھا اکثر راتوں کو باہر رہتا تھا۔ اورجب بچےّ پیدا ہو گئے انھوں نے راتوں میں جاگنا رونا شروع کیا تو یہی عذر کرکے کہ "نیند آنی حرام ہے" اندر کا سونا چھوڑ دیا۔ اب یہ حالت تھی کہ مہینہ میں اگر آٹھ راتیں باہر کے کمرہ میں سوتے تو بائیس راتیں غائب۔ مجھے سب پتہ چل جاتا تھا مگر اُف کرنے کی اجازت

نہ تھی۔ سو روپیہ ماہوار تنخواہ تھی جسمیں پچاس کل اخراجات خانگی کے لیے مجھے ملتے تھے اور پچاس انکا جیب خرچ تھا۔ میں اسپر بھی شاکر تھی کیونکہ میری پرورش اسی طرح ہوی تھی۔ اور اب مجھے یہ ثابت ہوگیا تھا کہ میرے والدین نے جس طریق سے مجھے پرورش کیا ایک ہندوستانی عورت کے لیے یہی ضروری ہے کیونکہ نازونعم کی پلی لڑکی آیندہ زندگی کی سختیاں صبر وتحمل کے ساتھ کبھی برداشت نہیں کرسکتی۔

اوہو میں کہاں سے کہاں پہنچ گئی سُنانا تھا اپنا روزنامچۂ زندگی۔ ہاں تو میں بچوں کے کام سے فارغ ہوتی اتنے ماما کھانے کا حکم لینے کو آجاتی۔ گدام میں جاکر جنس تول کردیتی۔ پھر ننھے بچوں میں گرفتار۔ ان کا کوئی کپڑا سیتی۔ اس میں وقت گذرتا بارہ بجے یا تو وہ خود کھانا کھانے آجاتے یا دفتر منگا بھیجتے اگر کھانا دفتر جاتا تو جو کچھ تھا باہر کے خیال سے بھیجدیتی خود چٹنی سے کھالیتی۔ اور آجاتے تو خیر کچھ مجھے بھی بچ رہتا اسکے بعد نماز ظہر کا وقت تھا پھر شام کے پکنے کو جنس دینی بچوں کو ناشتہ کرانا۔ بستر لگانا۔ سب خود کرنا ہوتا تھا کپڑے تک ان کے گھر میں دھوتی تھی۔ مگر اسقدر محنت پر بھی وہ (شوہر) اپنی خوشی ظاہر نہ کرتے تھے ہر وقت رنجیدگی میری ناقابلیت کی شکایت ہی رہتی تھی سہ پہر سے جو نکلتے تھے تو رات کے گیارہ بارہ بجے تک آتے تھے اور حکم تھا کہ روٹی تازی تازی گرم توے سے اترتی ملے۔ اب ایک روپیہ ماہوار کی ملازمہ ماما کو بارہ بجے تک جاگنے اور یہاں رہنے کی کیا ضرورت تھی نہ میں زور ہی کرسکتی تھی شام سے فراغت پائی روٹی لی اور گھر چلی گئی۔ اب میرا یہ نقشہ ہے کہ باورچیخانہ میں آٹا گندھا پیڑے بنے آگے رکھے آگ جلائے توا چڑھائے بیٹھی ہوں کہ جیسے ہی بوٹ کی آواز آئے فوراً چپاتی ڈالوں ایک بچہ جو شیر خوار ہے گود میں ہے دوسرا ضد کررہا ہے کہ اماں چلو تو پلنگ پر لیٹوں بڑے تینوں یہ کہتے ہیں کہ "ہم اکیلے تو دالان میں نہیں سوتے

ڈر لگتا ہے تم بھی چل کر بیٹھو تو سوئیں" پانچوں مجھے لپٹے ضد کر رہے ہیں اور میرے آگے آٹے کی لگن خشکی کا طباق دھرا ہے اُنکی تکلیف وضد اُٹھا رہی ہوں مگر اُن کے باپ کے لیے گرم روٹی کا انتظام نہیں چھوڑ سکتی آخر نیند سے مجبور ہوکر بڑے تینوں تو وہیں پلنگ پر (باورچی خانہ میں ایک پلنگ پر میں نے دری بچھا رکھی تھی لیٹ کر سو گئے چوتھا وہیں میرے قریب پیڑھی پر پاؤں لٹکائے اونگھ گیا پانچواں تو گود میں تھا ہی جو میرا دودھ نہیں خون چوس رہا تھا۔ روزانہ اسی حالت میں کسی دن گیارہ۔ کسی دن بارہ بجتے جب وہ آتے فوراً ہی چپاتی بنا کر توے پر ڈالتی اب سنو اس ناخدا ترس کی بجائے خوش ہونے وافسوس کرنے کے یہ کہتا کہ "اُف تم بھی کسقدر نادان ہو پرورش اولاد کے بالکل ناقابل ہو تعلیم جو نہیں کیا کرو دھوئیں میں بچوں کو ڈالا ہوا ہے اس بیچارے کے پیر زمین میں لٹک رہے ہیں۔ ان کو سلا کر یہاں آنا تھا لاؤ جلدی کھانا" اور ایک آدھ نہیں یہ سب کچھ ادا کیا اور اُلٹے پیروں باہر بیٹھک میں چلے گئے میں نے جلدی جلدی کھانا نکالا بڑے لڑکے کو (جس کی عمر آٹھ سال کی تھی) جگا کر باہر بھیجا کہ کھانا تیار ہے اور خود بچوں کو سمیٹ کر دالان میں چلی گئی تب باہر سے نوکر آیا اور سینی اُٹھا لیگیا بچوں کو سُلایا جلدی جلدی پان بنائے۔ باہر بھیجے کہیں ایک بجے برتن آجانے پر پلنگ پر پڑی اور صبح ہی ۵ بجے پھر اُٹھنا۔ کسی دن وہ گھنٹے بھر کو کھانا کھاکر اندر آجاتے تھے ورنہ وہیں سو رہتے تھے۔ صبح چا پینے آتے پندرہ منٹ بعد پھر باہر۔ اب آجکل یہ ہے میری عین بہار زندگی جس کی تمنائیں کنواری لڑکیوں کو ہوتی ہوں گی۔ دنیا کی نظروں میں کچھ بھی بُرا نہیں خدا کے فضل سے نئو ماسیاں نوکر پانچ بچوں کی ماں گھر بار سب کچھ حاصل ہے۔ شوہر بھی سمجھتا ہے کہ جیسا میں نے بیوی کو رکھا ہے دوسرا کم رکھے گا۔ اور میں صبر وتحمل سے سب

برداشت کر رہی ہوں۔ یہ ایک میرا ہی حال نہیں بلکہ قریب قریب سب مسلمان مستورات ہند کی یہی حالت ہے۔ جس کی ان کو کچھ شکایت نہیں۔ اپنے سہاگ قائم رہنے کی دعائیں کرتی زندگی بسر کر رہی ہیں۔ اُنھیں میں مَیں بھی ایک ہوں۔

لیکن اے انصاف والو! خدائے عادل و رحیم کے بندوں اتنا سمجھ رکھو کہ ایک دن تم کو بھی کسی طاقت کے سامنے جواب دینا ہوگا۔ یہ خودمختاری خود فعلی چند روزہ ہے جب بیکسوں کی فریاد سُنی جائے گی تم سے بھی پرسش ہوگی۔ ہماری تو اچھی یا بُری گذر رہی ہے گذر جائے گی۔

ایک ہندوستانی مسلمان عورت

**شکریہ** اس امر کے اعادہ کرنے کی ضرورت نہیں کہ "تمدّن" کی موجودہ حالت کیا ہے کیونکہ انصاف پسند ناظرینِ "تمدّن" نے گذشتہ چھہ ماہ میں بخوبی اندازہ کرلیا ہوگا۔ ناظرینِ "تمدّن" کی خدمت میں اسقدر عرض کردینا ناموزوں نہوگا کہ وہ اگر "تمدن" کو اس سے بہتر حالت میں دیکھنے کے خواہشمند ہیں تو انکو "تمدّن" کی توسیع اشاعت کی کوشش کرنی چاہیے۔ اگر "تمدّن" کے ناظرین میں سے صرف سَو حضرات نے بھی ہم کو ایک ایک خریدار عنایت کیا تو ہم یقیناً اس قابل ہوجائیں گے کہ سابق کی طرح "تمدّن" میں تصویریں بھی شائع کرنے لگیں گو اس زمانے میں جبکہ کاغذ کی گرانی ناقابل برداشت ہے کسی رسالے کے لیے یہ بہت مشکل ہے کہ وہ اپنی ظاہری آب و تاب قائم رکھ سکے مگر ہم وعدہ کرتے ہیں کو اگر ہم کو سَو خریدار اور مل گئے تو ہم تصویریں بھی شائع کرنی شروع کردینگے۔ جن حضرات نے اسوقت تک توسیع اشاعت میں کوشش فرمائی ہے ان کے نام نامی شکریہ کے ساتھ درج کرتے ہیں:-

جناب چودھری شفیق الزمان صاحب رئیس۔ جناب چودھری حامد حسین خانصاحب رئیس۔ جناب قاضی عبدالعزیز صاحب عزیز۔ جناب ڈاکٹر مشرف الحق صاحب پی۔ ایچ ڈی۔ جناب مولانا حکیم سید علی صاحب آشفتہ لکھنوی۔

# میرا خیال ہے کہ

## ہم گلستان جہاں کے پھول ہیں

(دوسری سہیلی کے خیالات)

کیسی ہی پُر بہار جگہ کتنا ہی پُر فضا چمن کسقدر دلچسپ مقام کیوں نہو اگر وہاں یہ گلِ وفا (یعنی عورت) موجود نہیں ہے تو اُس کی دل کشی و دلفریبی میں اک گونہ کمی ہے۔ مَیں تو یہی سمجھتی ہوں شاید اس لیے کہ ابتداءِ عمر سے اپنے پیارے باپ اپنے عزیز بھائیوں، ماموؤں چچاؤں وغیرہ سے ایسا ہی سُنا ہے جسکا یہ نتیجہ ہے کہ میرے دل میں عورت ذات کی بہت ہی قدر ہے اور نہ میرے اپنے ہی دل میں بلکہ یہ سمجھتی ہوں کہ کُل مردوں کے دل میں اس صنفِ نازک کی قدر ہے اور بغیر اسکے وہ اپنی زندگی کو پُر لطف نہیں بنا سکتے۔ اوروں کو تو جانتی نہیں اپنا کچھ حال سُناتی ہوں شروع سے آج تک کا مختصر مختصر قصۂ زندگی یہ ہے اماں جان کی شادی کے دس سال بعد مَیں پیدا ہوئی میری پیدایش کی وہ دھوم وہ خوشی ہوی کہ کسی کے بیٹے کی نہوئی ہوگی۔ تمام گھر والے مسرت و انبساط سے پھولے نہ سماتے تھے۔ خوش قسمتی سے میرے دادا جان بھی زندہ تھے۔ چھوٹے چچا بندوقیں چھوڑتے پھرتے تھے۔ پھر تمام گھر دادا جان کو انعام کے لیے لپٹ گیا اُنھوں نے بھی بہت خوشی سے اپنے روپیوں کی تھیلی کا مُنھ کھول کر خوب انعام دیا اُسی وقت سے شادیانے بجنے لگے۔ بڑے ہی سامان سے چھٹی و عقیقہ ہوا۔ ہزاروں روپیہ صرف کیا گیا۔ اب مَیں دادا جان کی گود کی رونق دل کا چین آنکھوں کی ضیا رہتی۔ گھر بھر مجھپر قربان ہوتا تھا میری پرورش و تربیت کا بڑا انتظام تھا

ایک بچی کے دودھ پلانے کو دو دو انائیں مقرر تھیں تین کھلائیاں۔ غرض کہ جوں جوں بڑھتی گئی میرے چاؤ چونچلے بڑھتے ہی گئے۔ گو میرے بعد خدا نے میری اماں جان کو بیٹے بھی دیے مگر جو میری قدر تھی اُن کی نہ تھی۔ پانچواں سال لگا تو بڑی دھوم دھام سے بسم اللہ کی گئی۔ ابا جان بھی دادا جان کے برابر ہی مجھے چاہتے تھے۔ ہر وقت اپنے ساتھ رکھتے تھے۔ "کہتے بیٹوں کی ماں تم ہو اور بیٹی میری ہے" چنانچہ ایسا ہی ثابت کیا لڑکوں کو اماں جان نے پرورش کیا اور میں باپ کی گود میں پلی۔ جب وہ زمانہ نزدیک آیا کہ مجھے علٰحدہ کرنے کی فکر کی جائے تو اماں جان نے اس کام پر زور دیا مگر ابا جان نے جہانتک ہو سکا ٹالا۔ وہ کہتے تھے کہ "میں بغیر اپنی ننھی کے گھر میں کس طرح رہوں گا میں اس کی شادی نہ کروں گا" لوگ بہت ہی ٹوکنے لگے میری بھی عمر پندرہ سال سے اوپر نکل گئی بیسیوں جگہ سے پیام آئے جو صرف علٰحدگی کے خیال سے ابا جان نے نامنظور کر دیے۔ لیکن تا بکے ؟ آخر مجھے جدا کرنا تھا کیا دل پر صبر کی سل رکھ کر ایک رشتہ تجویز ہوا۔ اللہ کی بھی بہت ہی مہربانی میرے حال پر ہوئی کہ میرا آیندہ زندگی کا ساتھی کچھ کم چاہنے والا نہ تھا۔ وہ ایسا ملا جس نے عاشق باپ کی جدائی میں مجھے سنبھالا خوش کیا اور خوش رکھا۔ تمام سسرال مجھے آنکھوں پر بٹھاتی اور کیوں نہ بٹھاتی جب کہ میرا ناز بردار میرا قدر دان شوہر مجھ پر دل سے فدا ہوتا تھا۔ دلہناپے کے چند دن بہت ہی عیش و آرام سے کٹے۔

اسکے بعد مجھے اپنا گھر کرنا پڑا۔ میرا عزیز شوہر مجھے اپنی نوکری پر لے گیا۔ جہاں ایک چھوٹے سے مختصر خوشنما گھر میں نے اپنے لیے آغوش محبت پھیلائے پایا۔ میں یہ جانتی تھی کہ میرے ہر طرف محبت ہی محبت برس رہی ہے۔ اس

پیارے جان سے پیارے مکان کی ہر درو دیوار سے میرے لیے پیار ٹپک رہا ہے اسکے چھوٹے باغیچے سرسبز گملے معطر گلدستے مجھے چاہتے اور اپنی محبت بھری خوشبو سے اظہار الفت کر رہے ہیں۔ اور کیا بتاؤں اس مکان عزیز کے سب سے زیادہ عزیز دو گوشوں کی بابت جو مجھے جان سے زیادہ عزیز ہوگئے تھے ایک تو میرا کمرہ دوسری وہ جگہ جہاں پائیں باغ میں روش پہ ایک چھوٹا سا بنچ پڑا تھا جس پہ میرے آرام کے خیال سے میرے راحت رسان حقیقی (بعد خدا میرے مالک مجازی) نے ایک سبز مخملی گدا (کشن) ڈال رکھا تھا اس بنچ پہ ہم روزانہ صبح صبح طلوع آفتاب سے پیشتر نسیم سحر کا لطف اُٹھانے جا کر بیٹھا کرتے تھے۔ اُسوقت کی بہار اسوقت کی دلچسپی و دلفریبی کوئی میرے دل سے پوچھے۔

پوچھے تو مگر میں شاید بیان نہ کرسکوں۔ اُن جذبات پُر لطف کا دل سے زبان تک لانا محال ہے۔ تاہم جس قدر سُنا سکتی ہوں سنو میرا شوہر اس وقت سونے سے اُٹھکر لباس شب خوابی میں ہی ادھر چلا آتا تھا اُسکا سفید دھاری دار سلیپنگ سُوٹ سر کے پریشان بکھرے ہوئے بال چمکیلی کشادہ پیشانی پہ کچھ عجیب مدہوش کرنے والے ثابت ہوتے تھے۔ چونکہ اسوقت ذرا سردی ہوتی تھی مَیں چاہتی کہ وہ اپنا رگ لپیٹ کر باہر چلیں مگر نہیں مانتے تھے ہمیشہ میری ہی گرم شال لے کر آتے اور یہ کہتے کہ "اس میں جو خوشبو دلپسند ہے وہ میرے موٹے کمبل میں کہاں۔ اُسکو تو میں سالوں سے اوڑھ رہا ہوں کچھ لطف نہیں پایا سوا بوجھ ناگوار کے۔ مگر اس چادر محبت میں جو آرام ملتا ہے اسکو میں ہی جانتا ہوں" چنانچہ میری کسی ہلکے رنگ کی شال اُنپر ہوتی تھی اور اُن کے اوورکوٹ کا بالائی دوشولدر کیپ میرے سر پر چونکہ دو مین

سال کا انکا وہ استعمالی تھا اُس میں وہی خوشبو بسی تھی جو اُن کے جسم میں تھی۔ بس ہم دونوں کمرہ سے نکل کر اُس گوشۂ الفت میں آکر اُس بنچ پر بیٹھ جاتے۔ مجھے کچھ خبر نہ رہتی کہ کہاں ہوں۔

اک عجب حالت محویت میں وہ دُھندلا وقت گذرتا جب زرد و زرد سفیدی سحر نمودار ہونے لگتی تو میں بہت خوش ہوتی کہ اب اُن کا چہرا مجھے نظر آنے لگے گا۔ پو پھوٹتے ہی وہاں اور چند جاندار بھی آکر ہمارے شریک حال ہوتے اور پُرمسرت گانوں سے ہمارے بیہوش و بے فکر دلوں کو ہوشیار کرنا چاہتے یعنی کچھ خوبصورت چڑیاں ننھے غنچوں پر بیٹھکر چہچہانا شروع کرتیں جن کی خوشگوار و بیدار کرنے والی شیریں آوازوں سے ہم چونکتے ہشیار ہوتے اور اپنے اُس مالک حقیقی کی بندگی کا خیال آتا جس نے وہ نعمت مجھے بخشی تھی۔ بس وہیں وضو کر کے دو رکعت فریضہ ادا کرتے۔ پھر تھوڑا ٹہلتے ٹہلتے ہوئے پھولوں سے دل بہلاتے جن پر شبنم کے قطرے مثل ننھے موتیوں کے چمکتے ہوتے تھے۔ جو سورج کی کرنوں سے آدھے سفید آدھے سُنہری نظر آتے تھے۔ اور اکثر مذاق سے وہ ان پر ہاتھ رکھکر کہتے کہ لاؤ یہ چھوٹے موتی یہاں سے اُٹھا کر تمہارے بالوں میں پرو دوں پھر چند چھوٹے خوبصورت پھول توڑ کر میرے سر پر لگا دیتے اب سورج اچھی طرح نکل آتا نوکر لوگ کمرے صاف کر چکتے اور ہم واپس اندر جاتے۔ منھ ہاتھ دھو کر بال بناتے کپڑے بدلتے کہ چاء تیار ہونے کی اطلاع ملتی بعض بعض دن ہم اپنے ہاتھ سے وہیں چائے بنا کر پی لیتے۔ میرے ہاتھ کی تو ہر ایک چیز کو وہ بہت پسند کر کے شوق سے کھاتے۔ اسکے بعد اپنے کمرے دفتر میں جا بیٹھتے اور میں گھر کے کاموں کی طرف متوجہ ہوتی۔ نوکروں کی صفائی جھاڑ پونچھ سے مجھے اطمینان نہوتا تھا ایکبار پھر ہر ایک چیز کو اپنے ہاتھ سے صاف کرتی کھانا پکوانے کو جنس نکالکر بھیجتی اور

اس سے فراغت پا کر کچھ لکھنے پڑھنے یا سینے لگ جاتی۔ نو بجے وہ دفتر جاتے لیکن اس اثنا میں بھی چند بار کئی کئی منٹوں کو میرے کمرے میں کھڑے ہو جاتے تھے قریب بارہ کبھی ایک بجے کے دفتر سے واپس آکر کھانا کھاتے وہ وقت بھی بہت اچھا گذرتا پھر تھوڑی دیر آرام کر کے سہ پہر کے کاموں میں مشغول ہوتے میں نماز ظہر سے فارغ ہو کر باورچی خانے کا سامان دلواتی۔ اور بعد عصر اکثر ہم دونوں کسی ایک جگہ شام کی ہوا خوری کو چلے جاتے کبھی وہ الگ اپنے دوستوں میں اور میں الگ بھی ٹہلنے جاتے لیکن اسوقت کا بیقراری سے انتظار ہوتا تھا کہ کب گھر پہنچیں اور وہی راحت میسر ہو کہ ہم ایک جگہ ہوں بعد مغرب کبھی قریب عشا گھر واپس ہوتے اکثر میں کھڑی ہوتی تھی ان کے بوٹ کی آہٹ سُن کر خوشی سے دل اُچھل پڑتا وہ کمرے میں داخل ہونے کی جلدی کرتے اور میں دروازہ میں جا کر لینے کی۔ غرضکہ ہم ایک دوسرے سے الگ ہو کر ایک منٹ بھی پوری خوشی حاصل نہ کر سکتے تھے۔

کچھ دن تو اسی طرح تنہائی وبیفکری میں گذرے پھر بفضل خدا وہ زمانہ آیا جو اگر نہ آتا تو میں دنیا کی بدنصیب بے اولاد نا شگفتہ مراد عورتوں میں شمار کی جاتی۔ خدا نے وہ وقت دیا جسکے لیے میں حقیقتاً بنائی گئی تھی۔ یعنی ہمارے گھر کا چراغ گُل مراد ہم کو ملا۔ میرے لڑکا پیدا ہوا۔ بالکل اپنے باپ کی شکل۔ جس سے میں بہت خوش ہوئی کہ جس وقت اس کا باپ گھر موجود نہوا کرے گا میں اسکی پیاری شکل دیکھ لیا کروں گی اپنے باپ کو بھی وہ بہت عزیز تھا وہ کہتے تھے کہ ابتک جو ہم لوگ اپنے گھر کے ان بیجان پھولوں سے دل خوش کیا کرتے تھے یہ بیفائدہ تھا اب خدا نے زندہ و اصلی پھول دیا ہے مگر یہ بھی تمھاری ہی خوبی ہے اگر تم نہ آتیں تو میں اس گُل کو کیونکر پاتا تمھارے ہونے سے نہ صرف میرا باغیچہ میرے گملے اور گلدستے ہی سرسبز و تر و تازہ رہتے

لگے بلکہ ایک اور سب سے زیادہ قیمتی و خوشنما و دل خوش کن پھول بھی تم نے کھلاؤ۔
بچہ پیدا ہونے سے میری مصروفیت زیادہ اُسکی طرف ہونے لگی۔ اس سے
پہلے مجھے صرف رات دن ایک اُسی کے خیال میں اُسی کے محبت و آرام و خوشی
کے انتظام میں لگا رہنا یا گھر کی دیکھ بھال و کیاریوں کا سینچنا ہی رہتا تھا۔ اب
اس نوشگفتہ پھول کی پرورش بھی عاید ہوگئی۔ میری مسرتوں میں ایک بیش بہا
اضافہ ہوا۔ اُن سے فراغت پاکر بھی میں دن بھر اپنے ننھے بچے اور گھر کے پھولوں
میں مصروف رہنے لگی۔ میں نہیں بیان کرسکتی کہ کس قدر خوشی تھی اسکا اندازہ
خود میں بھی نہیں لگا سکتی۔ دنیا میرے لیے بہشت اور میں اپنے گھر کی حور تھی۔
صرف اتنا کہہ سکتی ہوں۔

کس طرح لوگ کہتے ہیں کہ عورت "ناچیز ہے بیکار ہے عورت وبال جان ہے"
جگ بیتی کو کیا جانوں میں تو آپ بیتی کہتی ہوں۔ میں تو اپنے میکے اور پھر اپنے
شوہر کے لیے گویا نعمت غیر مترقبہ تھی میں بہت خوش ہوں کہ دنیا میں آنے کا میں نے
پھل پایا۔ سب سے زیادہ قابل قدر و قیمتی شے یعنی "محبت" وہ میں نے بھرپور
حاصل کی۔ میرا شوہر مجھے اپنی جان سے زیادہ چاہتا ہے اگر میں اُسپر پروانہ وار
نثار ہوں تو وہ مثل بھونرے (گو یہ تشبیہ غلط ہے بھونرا بدنما سیاہ اور میرا شوہر
خوبصورت چاند کا ٹکڑا) کے میرے گرد مجھپر فدا ہوتا ہے۔ میں اسکو دیکھ کر جیتی ہوں
تو وہ بھی میرا ہی دم بھرتا ہے۔ غرض کہ میں دنیا میں ایک گہوارہ محبت میں جھولکر
ایک پرنشاط و بے فکر زندگی بسر کررہی ہوں۔ خدا میرے سے نصیب سبکو دے۔ اب
ایک آخری تمنا یہ ہے کہ اپنے ابا جان و بھائیوں کے سامنے اپنے شوہر کے ہاتھ
سے وہ قیام گاہ ابدی بھی حاصل کروں جہاں ہمیشہ ہمیشہ رہنا ہے۔ میرا شوہر میرے باپ اپنے محبت
بھرے ہاتھوں سے مجھے تہ خاک آرام سے سلائیں۔ آمین یارب العالمین۔ ایک خوش نصیب عورت

# ویران صنم خانے

بچپن! بچپن کا پرستشکدہ! جسکا گنبد نیلگوں تھا، تاروں کی جسمیں قندیلیں لٹکی ہوی تھیں، وہ قندیلیں جو ہماری تمناؤں کے بعد جھلمل جھلمل کرتی ہوی اور ہماری طرف دیکھتی ہوی، جانی پہچانی آنکھیں بن کر لٹکتی تھیں، جسمیں ہوا، ایک بازو میں امید ایک بازو میں بیم لیے ہوے ہم تک آتی تھی اور کسی کو بے آرام کرتی ہمیں لوریاں دیتی تھی سر سبز مرغزاروں سے راگ، رنگین سمندروں سے سازہاے موسیقی اس پرستشکدہ تک آتے تھے۔ معبد طفلی! ہم تمام پھولوں سے، درختوں سے، میدانوں سے باتیں کرتے تھے اور تمام جھینگر اور ٹڈے اور چھوٹے چھوٹے پرند ہمارے ساتھ شریک ہو کر اس پرستشگاہ میں پرستش کرتے تھے۔ اے معبد طفلی! تیری ایک بلیغ زبان تھی، جو ہمارے روح کے تمام جذبات اور انقلابات کی ترجمانی کرتی تھی۔ کسی معبد کا سنگ در تجھ جیسا شفاف نہیں۔ کوئی معبد ایسی آہنگ شیریں سے بھرا ہوا نہیں، نہ کسی کی زمین ایسی چکا چوند کرنے والے رنگوں سے پچی کاری کی گئی ہے۔ اور ہاں کوئی پرستشگاہ ایسی نہیں جہاں عظمت و قدرت الٰہی کے ساتھ ساتھ غضب الٰہی ایسے سیاہ رنگوں، ایسے مدہش آوازوں سے قلب پر مستولی ہوتا ہو۔ کونسا معبد ہے کہ جسکی دیواروں کے اندر معبود ایسا ضیا دار ہو، اور اس ملوکب مزین عبادت گاہ میں خود پجاری بھی چمک رہا ہو اور روز افزوں لذت حیات سے متلذذ ہو۔

رات کو تیری تبسم اور ساکت قندیلوں کے سائے میں تیری مدہم اور مبہم روشنیوں میں کائنات کی تھکی ہوی آواز کو سن سن کر ہم سوتے تھے، اور دن کو تیرے اُس نور میں جاگتے تھے جو فضا کو روشن کیے ہوئے ہوتا تھا اور کائنات کے ساتھ ہمیں بھی آغوش

نور میں سے لیتا تھا ہم کسے اور کیوں پرستش کرتے تھے ہمیں خبر نہ تھی مگر سادہ حسن حیات ہماری نماز تھی اور ہماری ہر اک حرکت ارکان نماز اسقدر صمیمی اسقدر شدید زندگی وہ زندگی جو صرف زندہ رہنے کے قدرتی لطف اُٹھانے کے لیے ہو کیا پرستش کی پہلی شکل نہیں ہے؟ اس سے زیادہ صحیح اس سے زیادہ طبیعی پرستش کیا ہوسکتی ہے؟ اس خوبصورت معبد میں ہر دن ہماری زندگی میں نئی عجائبات پیش کرتا تھا اور ہماری روح کو ایک تازہ مسرت انگیز لرزش حیات بخشتا تھا اور ہم ایک غیر اختیاری وجد کی حالت میں گویا سجدہائے پرستش کرتے تھے۔

ہمارا پہلا معبد: معبد طفلی! چند سال ہم نے تیرے گنبد کے نیچے پرستش میں گذارے تیری پوجا کی۔ بعد میں جب دوسرے معابد میرے سر پر آ کر گرے اور میری روح پریشان و نا امید ہوی اور میرا دل کسل اور فتور سے بھرا تو میں نے ہمیشہ تیری قندیلوں کی روشنیوں میں جا کر پناہ لینے کی کوشش کی۔ مگر آہ تو بھی اُن معابدوں ہی کی طرح بیجان و خاموش ہو گیا۔ تیری قندیلیں میری روح تک نہیں پہنچتیں۔ تیری نسیم بوریاں نہیں لاتی، بلکہ وہ اب ایک نابینا قدرت کا جھکڑ ہے جو درختوں کو اُکھاڑتا ہے نشیمنوں کو ویران کرتا ہے۔ تیرے آبشاروں سے اب کوئی موسیقی پیدا نہیں ہوتی، بلکہ وہ ایک آوازۂ یاس ہے جو یتیم انسانیت کے جگر سے نکل رہی ہے یا وہ انسان کی صدائے الامان ہے جسے کہیں امان نہیں، جا تجھے بھی خراب ہونا تھا اے معبد تو خراب ہو ہی چکا تیری قندیلیں بجھ گئیں تیرے مرغزار سوکھ گئے تیرے معطر و سبز چمن تپتے ریگستان ہو گئے آہ بھی اک تاریک اور ویران عالم ہو گیا اس کھنڈر میں بیٹھ کر میں اپنے معبد کا ماتم کر رہا ہوں

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

عشق و محبت کے بت! ان فانی معبودوں کے ایسے کو ان ہے جسے معبد نہیں بنائے صنم خانۂ عشق بھی کیسا رنگین ضیا دار معطر صنم خانہ تھا۔ وہ کیسے صاف شفاف قندیلوں کے ذریعہ تاروں کی چمک، شفقوں کے رنگوں کو بڑھا بڑھا کر لینے میں لیتا تھا۔ اس کے حجروں میں سے جو نغمے سُنائی دیتے تھے وہ ایک دوسرے سے جُفت کرنے والے دلوں کے

ترانے تھے۔ اس معبد میں وہ نوجوان جمع تھے جو پھولوں سے لدے پھندے تھے جنکے ہونٹوں میں مسکراہٹ تھی اور جنکی روح عشق کی وجد سے رقصاں۔ مگر اسکی محراب میں میں نے ایک نوجوان دوشیزہ دیکھی جسکا چہرہ سالہاسال کے انتظار سے اپنی تروتازگی غائب کر چکا تھا، جسکی آنکھوں میں حزن و ملال نے مستقل طور پر جگہ کر لی تھی۔ یہ بیوقوف لڑکی اپنے حبیب کا انتظار کر رہی تھی جو اُسے کبھی نہ ملے گا اس نے میرے سامنے جان توڑ دی، اور میں نے اُسے اسی معبد کے دروازے میں۔ مٹی کے اندر دفن کر دیا تاکہ وہ روندی جائے اُن شیشے کے ٹکڑوں کو جنھیں وہ بلور سمجھے ہوے تھی میں نے اُسکے مدفن پر ڈال کر ایک نہایت سیاہ اور نہایت موٹی چادر سے اسے ڈھانپ دیا۔

سب سے زیادہ بیہودہ، سب سے زیادہ مضحک اور سب سے زیادہ دھوکا دینے والا معبد؟ معبد عشق، جہاں پیاری آنکھیں، اشارات محبت کر رہی ہوں اور دعوت عشق دیرہی ہوں، وہاں میں نے دو آنکھوں میں ضرور دھوکا اور خیانت پنہاں دیکھی جہاں دو ہاتھ ایک دوسرے کو محبت سے دبا رہے ہوں، وہاں ایک ضرور دوسرے کو فریب دے رہا ہے۔

طفلی، عشق کے ویران معبدوں کو چھوڑ کر میں آگے بڑھا، افکار و احساسات کے نادیدہ افقوں کی طرف، زندگی مدہش تیزی کے ساتھ مجھے لیگئی اور میں نے دوسروں کے معبدوں کے دروازوں میں سے اندر جھانکا۔ مگر میری نگاہ نے نہایت گہرے پردوں میں سے گذر کر دیکھا تو یہ دیکھا کہ ہر جگہ ویران معبدوں کے سوا، کچھ نہیں ہر قلب نے یہی کہا کہ میں کبھی تجلی گاہ انسانیت کبھی تھا، اب نہیں۔ وہ علوم جنکے لیے حکما سر کھپا رہے ہیں، وہ سوز و گداز بشری جنکی ترجمانی شعرا کر رہے ہیں، دوستی، عشق، دین، فکر بشر سب کے سب آخر میں دیکھیے تو ویران معبد ہی نظر آتے ہیں۔ دماغ اور قلب کے ویران صنم خانے۔

اب انھیں حسرت و یاس سے ہم تماشا سیر کرتے ہیں۔ سجاد حیدر

# اکیلا بلبل

حضرت طور، ایم - اے

چمنستانِ محبت کا اکیلا بلبل! اے گلِ تر! وہ ترا چاہنے والا بلبل
عمر بھر رند جو میخانۂ جلوہ کا رہا بوسہ آشام ترے روئے مطرا کا رہا
رنگ و بو پر جو ترے جان دیا کرتا تھا مے نظارہ کو پی پی کے جیا کرتا تھا
جس کی منقار سے جاری تھی ترنم کی شراب جسکی ہر موجِ نفس پہ تھے ننھے ننھے نغموں کے حباب

آج کیوں اُسکی نوا سرمۂ گفتار ہوئی؟
بند منقار ہوئی! آنکھ نوا بار ہوئی

توُنے اے گُل! مری جانب سے جو مُنھ پھیر لیا خون ہو ہو کے جگر دیدۂ تر سے ٹپکا
بے رُخی سے تری جل جلکے ہوا سینہ کباب پی گئی جو غمِ دل میں تھی مسرت کی شراب
اب طبیعت میں تلاطم نہیں ہنگاموں کا اب کہاں شور وہ اگلا سا مے آشاموں کا

گرمیٔ سوزِ جگر سے مجھے بیتابی ہے
موجزن سینہ میں کیفیتِ سیمابی ہے

آ خدا کے لیے پیمانِ وفا تازہ کریں چمنِ عشق کی پژمردہ فضا تازہ کریں
پھر دکھا جلوۂ شاداب کی صورت مجھکو پھر دکھا روشنیٔ رخ کا نظارا مجھکو
آنکھ کو لذتِ دیدار سے بینا کردے لب کو تعلیمِ نوائے شکر آما کردے

ہے سحرگاہ تماشائے رخِ خنداں تیرا
طور ہوتا ہے ابد مرغِ غزلخواں تیرا

# مسلمانوں کے پہلی صدی کے طبی کارنامے

یہ فخر کم کسی مذہب کو حاصل ہوگا کہ وہ صحت اور یقین کے ساتھ دعویٰ کرسکے کہ اسکے ماننے والوں نے پہلے ہی صدی سے علمی میدان میں تگ و پو شروع کردی تھی، لیکن اگر اسلامی تاریخ صحیح ہے، اور یقیناً صحیح ہے تو میں اپنی پوری طاقت سے دعویٰ کرسکتا ہوں کہ مسلمان ہی ایک ایسی قوم ہے جس نے عالم وجود میں قدم رکھتے ہی علمی خدمات انجام دینی شروع کردیں۔

فن طبابت ان فنوں میں سے ہے جس سے عرب کچھ پہلے سے بھی واقف تھے مگر ان کی طب عامیانہ تجربات اور ناداناتہ تخیلات سے زیادہ دقیع نہ تھی ہر مرض کا آخری علاج انکے نزدیک داغنا تھا۔ عرب کی طبی ترقی کا اصلی دور رسول اللہ صلعم کے زمانے سے شروع ہوتا ہے۔

اس عہد کا سب سے پہلا طبیب حارث بن کلدۃ ثقفی تھا۔ علمی اعتبار سے جیسا خوش نصیب تھا ویسا ہی مذہبی حیثیت سے بڑا بدقسمت بھی تھا سنہ ۱۳ھ یعنی خلافت ثانیہ تک زندہ رہا مگر مسلمان نہ ہوا۔ باوجودیکہ تمام بنی ثقیف بلکہ سارا عرب مسلمان ہوچکا تھا مگر ایک بندۂ خدا حارث بن کلدہ تھا جو منکر کا منکر ہی رہا۔ پھر بھی اس لحاظ سے قابل قدر ضرور ہے کہ عرب کی اس عام جہل دوستی کے زمانے میں جب پڑھنا لکھنا کیا بلکہ پڑھے لکھوں کے پاس بیٹھنا بھی ایک جرم عظیم تھا۔ یمن شام اور ایران کا سفر اختیار کرکے فن طب کی تکمیل کی اور پوری مہارت حاصل کی حارث نے اپنی تعلیم جندیسا پور ایران کے ایک علاقہ میں ختم کی۔ کچھ دنوں تک ایران ہی میں مطب جاری رکھا۔ وہاں کے طبقۂ رؤسا میں اچھی خاصی عزت حاصل کرلی تھی

کہ وطن کی محبت جوش میں آئی اور ایران سے اپنے وطن مالوف طائف میں چلا آیا تعجب ہے کہ باوجود تاستر جہالت اور علم کُشی کے عربوں نے اسے بڑی نعمت غیر مترقبہ سمجھا۔ یورپ والوں کی طرح بھلا بدعتی کہکر قتل نہ کیا جناب رسالتمآب صلے اللہ علیہ وسلم بھی اس سے مسلمانوں کا معالجہ کراتے تھے چنانچہ جب حضرت سعد بن وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیمار ہوے تو آپ نے اسی کو بُلایا اور آپ کا علاج کرایا بعض روایتوں میں آیا ہے کہ آنحضرت نے فرمایا فھو یسطب حارث اچھا علاج کرتا ہے

یہ محض ایک عرب ہونے کی حیثیت سے ایک غنیمت آدمی نہ تھا بلکہ ایرانیوں جیسی ترقی یافتہ قوم نے اسکی وجہ سے عرب پر رشک کیا، ایک دفعہ یہ عرب کی طرف سے ایک وفد کے ساتھ نوشیرواں کے دربار میں گیا' بادشاہ کو یہ معلوم کرکے پہلے سخت حیرت ہوی کہ ریگستان عرب میں بھی اس پایہ کا ایک شخص موجود ہے لیکن جب اس نے اسکا امتحان لیا تو لفظ اعطیت علما وخصصت فطنة وفھما خدا نے یقیناً تمھیں خاص علم و ذکاوت بخشی" کہہ ہی دینا پڑا۔ اور نہایت پُرزور مگر مہذب الفاظ میں عرب سے ایران چلے آنے کی رائے دی جس کا جواب اس نے حب وطن کی وجہ سے نفی میں دیا دوران تقریر میں نوشیرواں نے ہنسکر یہ کہا کہ عرب ایک وحشی قوم ہے اور تم ایک حکیم ہو حارث نے جواب دیا عالیجاہ! حقیقتاً وحشیوں ہی کو حکیم (معالج) کی حاجت ہوتی ہے۔

اس کا بیٹا نصر بن حارث بھی ایک قابل قدر طبیب تھا' باپ سے فن طب حاصل کر لینے کے بعد یمن و شام میں جاکر مہارت حاصل کی۔ مذہبی لحاظ سے اپنے باپ سے بھی زیادہ بدقسمت واقع ہوا تھا، بیچارہ حارث اگرچہ مشرک تھا مگر مفسد نہ تھا لیکن نصر بہت بڑا مفسد، بیہودہ اور فتنہ انگیز تھا جس کو اسکی شرارتوں کی وجہ سے بدر کے بعد حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے قتل کر ڈالا۔

عہد نبوت کے بہترین طبیب حکیم الامۃ حضرت ابو الدرداء رضی اللہ عنہ تھے جو ایک طرف تو اچھے جسمانی طبیب تھے، دوسری طرف روحانی طبیب ہونے کا تمغہ بھی حاصل کر لیا تھا۔ ابن ابی رمثہ فن جراحی میں خاص کمال رکھتا تھا جو حارث اور نضر کو بھی میسر نہ تھا۔ اغلب یہ ہے کہ مسلمان بھی تھا۔

جب عہد خلافت گذر کر سلطنت قائم ہوتی ہے تب بھی ہم مسلمانوں کو علمی خدمت سے کنارہ کش نہیں پاتے باوجود مسلسل خانہ جنگیوں اور عام شور و شغب کے مسلمانوں کے ہاتھوں سے دامن علم ہرگز نہ چھوٹ سکا۔ امیر معاویہ کے عہد میں دو بڑے بڑے طبیب موجود تھے ایک ابن اثال دوسرا ابو الحکم۔ آپ نے دونوں کو اپنے دربار میں بلا لیا، خصوصاً ابن اثال کو ہمیشہ آپ اپنے ساتھ رکھتے تھے اور اسکی علمی باتوں سے لطف اٹھاتے تھے ابن اثال مذہباً یہودی تھا مگر پھر بھی امیر معاویہ کے دربار میں عزت کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا ابو الحکم ایک عیسائی طبیب (بلکہ حکیم) تھا جس کے علمی کمال نے امیر معاویہ کو اپنا گرویدہ بنا لیا جب یزید کو امیر الحاج بنا کر مکہ بھیجا تو ابو الحکم بھی ساتھ تھا اس سے قیاس کیا جا سکتا ہے کہ امیر کو اسپر کتنا اعتبار تھا۔ اسکا بیٹا حکم بھی ایک ماہر حکیم تھا جس نے بنی عباس کے زمانہ میں خاصی شہرت حاصل کی اگرچہ یہ بھی پہلی صدی کے حکماء میں گنا جا سکتا ہے مگر واقعہ یہ ہے کہ وہ پہلی صدی کے غیر بشر نباغ کا ایک غنچہ تھا جو دوسری صدی میں کھلا۔

خالد بن یزید کو علوم عقلیہ کی تحصیل کی طرف توجہ ہوئی چنانچہ خالد نے طب اور کیمیا سیکھنے کے لیے ایک حکیم کو ملازم رکھا جس کا نام حکیم[۱] تھیوڈوریا یوس تھا۔ یہ حکیم پہلا شخص ہے جسے ایک مسلمان کو علوم عقلیہ سکھانے کا فخر حاصل ہوا چنانچہ حکیم خالد بن یزید ایک ماہر طبیب اور کامل علم کیمیا داں ہو گیا۔ (باقی آئندہ) جلال ندوی۔

---

[۱] حکیم اُس شخص کو کہتے ہیں جو تمام علوم عقلیہ کا ماہر ہو۔

# ابو الفیض فیضی

شاعری پر ملک و قوم اور آب و ہوا کا جو اثر پڑتا ہے وہ ایسا نہیں جسکو عام نگاہیں دیکھ سکیں علی الخصوص ایسے ممالک جو قریب ہوں اور ایسی قومیں جو ایک دوسرے کے آس پاس کی رہنے والی ہوں۔ انکی شاعری اور انکے مذاق میں امتیاز کرنے کے لیے بہت کاوش اور دقت نظر کی ضرورت ہے۔ ایک زمانہ گذرا کہ صدیوں تک فارسی ہندوستان کی تیغ زبان کا اصلی جوہر رہ چکی ہے۔ فارسی شاعری جب ہندوستان میں آئی تو اسکا نقشہ کچھ اور تھا۔ مگر جب ہندوستان کے جوش طبع نے اسمیں رنگ آمیزیاں کیں تو اسکے سادہ نقش و نگار پر لطف اور دلچسپ طور پر رنگین ہو گئے۔

ہندوستان کی آب و ہوا نے فارسی شاعری پر کیا اثر ڈالا۔ یہ بحث تفصیل اور وضاحت طلب ہے اسکے لیے میں کسی اور وقت کو مناسب سمجھتا ہوں۔ نیز وہ کون بزرگ تھے جنھوں نے فارسی شاعری کے سادہ چہرہ پر رنگین استعارات اور رولاویز تشبیہات کا غازہ ملا۔ اس حصۂ بحث کو بھی میں اسی وقت کے لیے اٹھا رکھتا ہوں لیکن میں اسوقت جس شخص کے حالات زندگی اور شاعری کے متعلق کچھ لکھنا چاہتا ہوں وہ بھی اس لڑی کا ایک بیش بہا موتی ہے۔

یہ مضمون کوئی مفصل سوانح عمری نہیں اس لیے واقعات بہت اختصار کے ساتھ لکھوں گا۔ اور اجمالی طور پر حالات زندگی لکھنے کے بعد اگر موقع ہوا اور فرصت نصیب ہوئی تو کچھ اس کے کلام کا نمونہ پیش کرکے اسپر بھی ایضاح و تبصرہ لکھوں گا۔

ابو الحسنات ندوی

## نام اور نسب

ابو الفیض نام فیضی تخلص ہے آخر میں فیاض تخلص کیا۔ چنانچہ اس بارہ میں خود اسکے دو بیت شاہد ہیں ؎

زین پیش کہ سکہ ام سخن بود — فیضی رقسم نگین من بود
اکنون کہ شدم بعشق مرتاض — فیاضیم از محیط فیاض

مگر شہرت فیضی ہی کی ہوئی۔ خاندان کے بارہ میں اسکے چھوٹے بھائی ابو الفضل کا جو بیان ہے۔ میں یہاں پر صرف اسکا ذکر کردینا کافی سمجھتا ہوں۔ ابو الفضل نے اپنی کتاب آئین اکبری کے خاتمہ پر اپنے خاندان کے حالات میں جو کچھ لکھا ہے اس کا ملخص اور ماحصل یہ ہے۔

"اسلاف میں سے کچھ دولت و امارت کچھ علم و فضل اور کچھ عزلت نشینی اور ترک دنیا کے لباس میں اپنی عمریں بسر کرگئے۔ ان زندہ دلوں کا وطن یمن تھا۔ پانچویں پشت میں شیخ موسیٰ نامی بزرگ میرے دادا تھے۔ جن کا خیال ابتدا سے ترک دنیا اور زاویہ نشینی علم و فضل کی طرف مائل تھا۔ مگر یاد چھوڑ کر ترک وطن اور سفر پر آمادہ ہوئے۔ اور نویں صدی میں علاقہ سندھ کے قصبہ ریل میں پہنچے۔ اور یہیں خانہ داری پھیلائی۔ شیخ موسیٰ اگرچہ جنگل سے آکر شہر میں آباد ہوئے لیکن اپنی تمام عمر درویشانہ انداز سے گذاری۔ ان کے بیٹے پوتے بھی انکے نقش قدم پر چلتے رہے۔ دسویں صدی کے آغاز میں شیخ خضر (یعنی ابو الفضل کے دادا) کو آرزو ہوئی کہ اولیاء ہند سے ملاقات کریں اور دریائے عرب کی سیر کرتے ہوئے اپنے بزرگوں کی نسل سے ملاقات کا شرف بھی حاصل ہو جائے۔ یہ بزرگ اسی خیال سے بہت سے رشتہ داروں اور دوستوں کو لے کر ناگور (جو اجمیر کے شمال و مغرب میں واقع ہے) میں وارد ہوئے۔ یہاں

کئی نیک سیرت بزرگوں سے نیاز حاصل کیا۔ ان کے فیوض سے فیضیاب ہوئے اور ان ہی کے ایما سے سفر کا ارادہ فسخ کر کے ناگور ہی میں سکونت اختیار کی ابتدا میں شیخ خضر کے کئی بچے ہوئے مگر سب مر گئے۔ آخر سنہ ۹۱۱ھ میں شیخ مبارک اللہ (یعنے ابوالفضل اور فیضی کے باپ) پیدا ہوئے"

شیخ مبارک اپنے زمانے کا ایک بےمثل عالم تھا۔ زمانے کے دست حسد کی یہ فطرت ہے کہ جب کسی باکمال کے ستارے کو فضل وکمال کے آسمان پر چمکتا دیکھتا ہے تو اسپر مصائب و آلام کی خاک ڈال کر دھندلا کر دیتا ہے۔ شیخ مبارک نے بھی ان ہی مصائب و آلام سے تنگ آکر اپنے وطن ناگور کو چھوڑا اور ایک مدت پریشاں حال اور بے خانماں رہنے کے بعد شیخ یوسف مجذوب اور علاؤالدین مجذوب کے ارشاد سے ۶ محرم سنہ ۹۵۰ھ میں آگرہ آئے اور دریائے جمنا کے پار شہر کے مقابل چار باغ نامی بستی میں سکونت اختیار کی۔ وہاں ایک قریشی گھرانا رہتا تھا جو علم وفضل سے مالا مال تھا شیخ مبارک نے اسی خاندان میں شادی کی۔

## فیضی کی پیدایش

سنہ ۹۵۴ھ جبکہ ہندوستان کا تخت حکومت شیر شاہ کے بیٹے سلیم شاہ کی جلوہ فرمائی سے بارونق ہو رہا تھا تو آگرہ کے مقابل چار باغ کی سرزمین بھی عالم معنی کے تاجدار کی آمد آمد کی خبر سنکر کچھ عجیب نشاط انگیز اور بہار دار ہو رہی تھی دریائے جمنا کی موجیں خوشی کے مارے اچھل اچھل جاتی تھیں کہ عنقریب اسکے پاس سے ایک ایسا سرچشمہ جاری ہونے والا ہے جو دنیا کے سوکھے اور مرجھائے ہوئے پودوں میں ایک تازگی و رنگینی پیدا کر دیگا۔ بالآخر اسی سال جبکہ شیخ مبارک کا سن ۴۳ سال تک پہنچ چکا تھا۔ ان کے گھر میں سپہر فضل وکمال کا ماہ کامل یعنی شیخ ابوالفیض فیضی پیدا ہوا۔

## سن شعور اور تحصیل علم

بچپن کی زندگی نہایت افلاس و عسرت میں گذری - باپ کی نحوست کے سایہ میں وہ وہ تکلیفیں اُٹھائیں جو ناقابل برداشت تھیں - غریب باپ بھی نوشتۂ تقدیر کو کیا کرے جو کچھ لکھا تھا اسکو کون مٹا سکتا تھا - باایں‌ہمہ صعوبت و مصائب بچّے کی تعلیم سے ذرّہ برابر بھی غافل نہیں رہا - خود فضلائے عصر کا سرتاج تھا - اسلیے بیٹے کی تعلیم کے لیے کسی دوسرے کی احتیاج نہ تھی - خود تعلیم دیتا تھا - ہر علم کی کتابیں نہایت خوش اسلوبی سے پڑھائیں ہر فن میں دستگاہ پیدا کردی علوم عقلی و نقلی سب میں ایک مہارت اور ملکہ پیدا کردیا -

## فن شاعری

فیضی نے شاعری میں جو فضل و کمال دکھایا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ شاعرانہ دل و دماغ لے کر پیدا ہی ہوا تھا - اور ملک الشعرا کا جو خطاب اسکو اکبر کے دربار سے ملا - وہ وہ اصل روز ازل ہی سے قسام ازل نے اپنے دربار خاص سے اسکو عنایت کیا تھا فیضی نے اور علوم و فنون کی طرح شاعری کے لیے بھی کسی دوسرے کے آگے زانوے شاگردی تہ نہیں کیا - جو کچھ سیکھا اپنے باپ سے سیکھا - اس فن کے تمام اسرار و رموز بھی اسکے باپ شیخ مبارک ہی نے اسیر کھولے - شیخ مبارک اگرچہ خود شاعر نہ تھا لیکن ہمہ دان فاضل تھا اسلیے بیٹے کا کلام دیکھتا - انہیں زبان اور فصاحت و بلاغت کی چاشنی پیدا کرتا - رموز سخن اور نکتہ نکتہ سے بیٹے کو آگاہ کرتا یہانتک کہ فیضی ایکدن سپہر شاعری پر ہلال بنکر طلوع ہوا اور بدر کامل بن کر چمکا -

## فن طب

علاوہ ان علوم و فنون کے فیضی نے علم طب کو بھی حاصل کیا - اور اس میں بھی پوری مہارت اور دستگاہ پیدا کی مگر اس سے بجز خدمت بندگان الٰہی اور کوئی فائدہ نہ اُٹھایا - علاج کرتا تھا لیکن کسی سے اجرت نہ لیتا تھا - بلکہ بسا اوقات جب اسیر

وہ ظاہر کردیا۔ سپاہیوں کو دشمنوں کی بات کا یقین آگیا کہ شیخ بہانہ کرتا ہے اور زیادہ شور و غل مچانا شروع کیا۔ قریب تھا کہ کوئی فتنہ پیدا کردیں حسن اتفاق سے فیضی آپہنچا۔ حال معلوم کرنے پر سفر کی تیاریاں شروع کیں۔ لیکن افلاس و غربت کے مارے آمدنی کا رستہ بند تھا۔ سامان سفر کس طرح مہیا ہو۔ خیر عقیدتمندوں اور شیخ مبارک کے شاگردوں کے ذریعہ یہ مرحلہ بھی طے ہوگیا۔ اور رات ہی کو فیضی گھر سے روانہ ہوگیا

## فیضی دربار اکبری میں

فیضی تو گھر سے روانہ ہوگیا لیکن ادھر گھر کے تمام لوگ رنج و الم کے دریا میں ہاتھ پاؤں مارنے لگے اور نہایت اضطراب کے ساتھ اس خبر کو سننے کے لیے پریشان تھے کہ بادشاہ نے کیا سلوک کیا۔ چند روز کے بعد یہ خبر آئی کہ شہنشاہ جہاں نے غریب نوازی کی اور اپنے رحم و کرم کے سایہ میں جگہ دی۔

فیضی جب اکبر کے پاس پہنچا تو اکبر ایک ایسے کمرہ کے اندر بیٹھا تھا جسکے گرد جا لیدار کٹہرا لگا تھا۔ فیضی جب حاضر کیا گیا تو اس سے باہر کھڑا تھا۔ اسوقت فیضی نے بادشاہ سے مخاطب ہوکر برجستہ اور فی البدیہہ یہ رباعی پڑھی۔

پادشاہا درون پنجرہ ام    از سر لطف خود مرا جا دہ
زانکہ من طوطی شکر خاہم    جائے طوطی درون پنجرہ بہ

اکبر اس کے اس حسن استعداد اور برجستہ گوئی سے بہت محظوظ ہوا۔ اور لطف و عنایت کے ساتھ اندر آنے کی اجازت دی۔ (باقی دارد)

ابوسعید ندوی اشرفپوری

---

ہم سب کے لیے بڑی خوشی کی بات ہوتی اگر ہم بہتری کی اتنی ہی زیادہ قدر کرتے جتنی بدتری کی مذمت کرتے ہیں۔" "مسودتی"

# اعراب جاہلیت کا سالانہ مشاعرہ

(بسلسلہ اشاعت سابق)

مَیں نے "تمدّن" کے گذشتہ نمبر سے امرئ القیس کے کلام کو پیش کرنا شروع کیا ہے جی تو یہی چاہتا ہے کہ اُسکے پورے قصیدہ کی تنقید ناظرین تمدن کی خدمت میں پیش کروں اور اسکے تمام صنائع کلام اور خوش مذاقی اور بد مذاقی پر تنقیدی حیثیت سے گہری نظر ڈالوں لیکن اول تو اپنی عدیم الفرصتی او مشاغل تعلیم دوسرے مضمون کی طوالت کا خیال مانع ہے لہذا اسکے کلام سے وہ مخصوص مقامات پیش کرتا ہوں جو صنائع شاعری میں کسی صنف سے مخصوص نہیں ہیں بلکہ مذاق شاعری اور مذاق عشق میں حد مشترک ہیں اس قسم کا کلام پیش کرنے سے ایک یہ بھی غرض ہے کہ ہر طبقہ اور ہر مذاق کے حضرات بقدر ذوق امرئ القیس کے کلام سے حظ اُٹھا سکیں میں امید کرتا ہوں کہ مجکو ناظرین "تمدن" امرئ القیس کے کلام کو سلسلہ کے ساتھ پیش کرنے سے معاف فرمائیں گے۔

معشوق کی تعریف اور اُس کا سراپا

مُهَفْهَفَةٌ بَيْضَاءُ غَيْرُ مُفَاضَةٍ　　تَرَائِبُهَا مَصْقُولَةٌ كَالسَّجَنْجَلِ

یعنی میری معشوقہ نازک کمر اور صبیح رنگ ہے اور اُسکا شکم چپیدہ ہے یعنی حدّ اعتدال حُسن سے گرا ہوا نہیں ہے اور سینہ مثل آئینہ کے چمکدار و درخشاں ہے یہ تمام اوصاف جسمانی جو اس شعر میں امرئ القیس نے دکھائے ہیں اُنمیں کوئی شک نہیں کہ امرئ القیس کی حُسن پرستی اور نظر انتخاب کو ثابت کر رہے ہیں اور اس شعر سے یہ بھی پتا چلتا ہے کہ اہل عرب کی طرح عرب سانولے رنگ کو قابل تعریف نہیں سمجھتے تھے۔

كَبِكْرِ الْمُقَانَاةِ الْبَيَاضِ بِصُفْرَةٍ ‏ غَذَاهَا نَمِيْرُ الْمَاءِ غَيْرُ مُحَلَّلِ

اس شعر میں امرئ القیس معشوق کے رنگ کی تعریف کرتا ہے اور مختلف چیزوں سے تشبیہ دیتا ہے۔ یعنی میری معشوقہ کا رنگ مثل اول بیضۂ شترمرغ کے ہے کہ جسکی سفیدی میں مناسب زردی ملی ہوی ہے یا مثل ایک دانۂ صدف کے ہے جسکی سفیدی زردی کی جھلک لیے ہوتی ہے جسکی نشو و نما ایسے صاف اور خالص پانی سے ہوی ہے جس پانی تک کسی کا ہاتھ نہیں پہنچا ہے یہ بات عادات عرب سے ہے کہ عورتوں کی تشبیہ ایسے ہی چیزوں سے دیتے ہیں اُنکے مذاق میں زردی مائل سفیدی حسن ہے۔ میرا خیال ہے غالباً اس رنگ سے امرئ القیس کی مراد گندمی رنگ ہے یہ رنگ ہم لوگوں کے مذاق میں بھی قابل تعریف ہے۔

وَفَرْعٍ يَزِيْنُ الْمَتْنَ اَسْوَدَ فَاحِمٍ ‏ اَثِيْثٍ كَقِنْوِ النَّخْلَةِ الْمُتَعَثْكِلِ

غَدَائِرُهَا مُسْتَشْزِرَاتٌ اِلَى الْعُلٰى ‏ تَضِلُّ الْعِقَاصُ فِيْ مُثَنًّى وَمُرْسَلِ

یہ دونوں شعر معشوقہ کے بالوں کی تعریف میں کہے ہیں یعنی اُسکے لانبے لانبے سیاہ اور بہت سیاہ بال جو زینت دیتے ہیں اُسکی پشت کو اور وہ نہایت کثرت سے گُتھے ہوے اور پیچیدہ یعنی گھونگر والے ہیں اور پیچیدگی میں مثل بار آور درخت کے خوشبودار گُتھے ہوے خوشوں کے ہیں جو بسبب اپنی کثرت کے ایک دوسرے میں در آتے ہیں اس تشبیہ کی نیچرل سادگی میں نہایت معنی خیز جذبات مضمر ہیں جو اسکے علاوہ اور تشبیہ میں پیدا ہی نہیں ہو سکتے جن حضرات کو مناظر فطرت اور نیچرل حسیات سے دلچسپی ہے انکو اس شعر میں نسبتاً زائد لطف ملے گا۔ دوسرا شعر بھی بالوں کی تعریف میں ہے کہتا ہے کہ میری معشوقہ کے سر پر اس کثرت سے بال ہیں کہ کچھ حصہ اُنکا ریشمی اور چکدار ڈوروں سے بالا ئے سر گوندھکر باندھ دیا گیا ہے اور کچھ جوڑے کی طرح باندھے گئے ہیں لیکن یہ دونوں حصے بالوں کے اُسکی گندھی ہوی چوٹیوں اور کھلے ہوے بالوں سے

اس طرح چھپ گئے ہیں کہ بالکل نہیں معلوم ہوتے۔ دیکھنے کے قابل اس مقام پر یہ بات ہے کہ جوڑا اور وہ بھی گھنے ہوئے بالوں کا جوڑا ایک نمایاں چیز ہے اسکا چھپنا بالوں سے اور وہ بھی غیر محسوس طریقہ پر بالوں کی اُس کثرت کو بتلا رہا ہے کہ جو غیر معمولی شان رکھتے ہیں اس شعر سے یہ بھی واضح ہوگیا کہ عرب کی عورتیں اپنے بالوں کی آرایش اُس عہد میں اس طریقہ سے کرتی تھیں اور یہی غالباً اُس زمانے میں سب سے بہتر طریقہ آرائش تھا جسکو ہمارے حُسن پرست امرئ القیس نے اپنی معشوقہ کے لیے منتخب کیا ہے واقعی خوش قسمت تھا اور بہت خوش قسمت تھا امرئ القیس اپنی حُسن پرستی اور شاعری کے لحاظ سے جسکے عشق اور شاعرانہ جذبات کی نشو و نما ایسے خطّہ میں ہوئی جسکے ذرّہ ذرّہ میں حُسن و عشق کا ہیولا مضمر تھا اور صرف یہی نہ تھا بلکہ حُسن کو اپنے تمام اثرات کا احساس اور پورا احساس بھی ہوتا تھا۔

وَكَشْحٍ لَطِيفٍ كَالْجَدِيلِ مُخَصَّرٍ وَسَاقٍ كَأُنْبُوبِ السَّقِيِّ الْمُذَلَّلِ

اس شعر میں معشوق کی کمر اور پنڈلیوں کی تعریف کرتا ہے اور کہتا ہے کہ کمر اسکی نزاکت اور نرمی میں مثل مہار ناقہ کے ہے جو نرم اور لچکدار ہوتی ہے اور پنڈلی اُسکی مثل گھمو کے ہے جو اپنی شادابی اور تر و تازگی اور صفائی کی وجہ سے جھکی رہتی ہے یا مثل اُس بندنیئے کے ہے جسکو پانی شاداب و نرم کرتا رہتا ہے ان تشبیہوں سے اعراب کے طرز معاشرت اور زندگی کا پتا چلتا ہے جیسا طرز معاشرت تھا ویسے ہی خیالات اور تصرفات شاعری بھی ہیں لیکن ہر شعر سے ایک نیچرل انداز تخیل ٹپک رہا ہے اور یہی اُسمیں دیکھنے کے قابل بات ہے

وَتُضْحِي فَتِيتُ الْمِسْكِ فَوْقَ فِرَاشِهَا نَؤُومُ الضُّحَى لَمْ تَنْتَطِقْ عَنْ تَفَضُّلِ

اس شعر میں معشوق کی خوابگاہ ناز اور حسن کے مدارج کمال دکھاتا ہے کہتا ہے کہ جب صبح کرتی ہے محبوبہ میری اور خواب ناز سے بیدار ہوتی ہے تو بستر خواب پر مشک کے ریزے

پائے جاتے ہیں جو اُسکے سونے کی حالت میں اُسکے جسم سے پیدا ہو کر بستر کو معطر کرتے ہیں اور جب وہ جامۂ شبخوابی پہن لیتی ہے تو اُسکے بعد کمر کسنے کی ضرورت نہیں ہوتی ہے اسکا حاصل یہ ہے کہ کمر کس کے سونا یہ اُن لوگوں کی شان سے ہے کہ جنکو صبح ہوتے ہی فرائض و کام انجام دینا ہوتے ہیں میری معشوقہ کو اسکی کیا ضرورت ہے اس شعر میں گویا عنیزہ کی شان امارت بھی ظاہر کرنا مقصود ہے۔

تُضِیْئُ الظَّلَامَ بِالْعِشَآءِ کَاَنَّھَا مَنَارَۃُ مُمْسٰی رَاھِبٍ مُتَبَتِّلِ

اس شعر میں معشوقہ کے حُسنِ عالم سوز کو ایک ایسی پیاری تشبیہ کے ساتھ ادا کرتا ہے کہ تو بہ معاذ اللہ رے سادگی اور اللہ رے جذب کوئی ایسا ہی تیغ کا کلیجے والا ہو گا یا کیفیات حسن و عشق سے بالکل بیگانہ جسمیں امرئ القیس کی اس تخئیل سے حرکت وجدانی نہ پیدا ہو جائے لکھتا ہے کہ میری عنیزہ کے چہرہ کی روشنی یعنی اُسکی برق حُسن تاریکی کو اسطرح روشن کر دیتی ہے گویا کہ وہ راہب خدا رسیدہ یعنی تارک الدنیا لوگوں کی شمع ہے یعنی جس طرح راہبوں کا چراغ شام عام تاریکی میں بھولے بھٹکے ہوئے مسافروں کو اپنی تیز روشنی سے فائدہ پہنچاتا ہے اُسی طرح عالم کی روشنی کے لیے میری معشوقہ کی شمع جمال ہے اول تو عنیزہ کی تشبیہ شمع سے یہی بجائے خود ایک پیاری اور نازک تشبیہ ہے پھر اُسپر غار رسیدہ لوگوں کی قید نے معنوی خوبیوں میں اور چار چاند لگا دیے میرے خیال میں اسمیں کوئی شک نہیں کہ یہ شعر داخلی اور خارجی پہلوؤں سے نہایت دلکش جواہرات کا مجموعہ ہے۔

اَلَا رُبَّ خَصْمٍ فِیْکِ اَلْوٰی رَدَدْتُہٗ نَصِیْحٍ عَلٰی تَعْذَالِہٖ غَیْرِ مُؤْتَلِ

اب میں بعض وہ اشعار اس مقام پر لکھتا ہوں جسمیں امرئ القیس نے اپنی معشوقہ عنیزہ سے مخاطب ہو کر اظہار وفا کیا ہے اور شبہائے فراق کی گذری ہوئی مصیبتیں اور شب فراق سے عالم بیخودی میں باتیں بیان کی ہیں کس قدر خوش قسمت ہے وہ عاشق جسکو

فراق کی تکلیفوں کے اظہار کا موقع معشوق سے نصیب ہو کہتا ہے امرء القیس جس کا حاصل یہ ہے کہ بہت سے ناصح جنھوں نے سختی کے ساتھ تیری محبت سے باز رکھنا چاہا گو میری بہتری کے خیال سے لیکن میں نے انکو واپس کر دیا اور کچھ بھی انکی نصیحتوں کا اثر نہیں لیا یعنی میرے قدم تیری محبت میں نہ ڈگمگانا تھے نہ ڈگمگائے اور دنیا کی کوئی قوت تیری محبت پر غالب نہ آ سکی میرے خیال میں یہی وہ سچے جذبات ہیں جو محبت بھرے دل کی جان اور حسن و عشق دونوں کے لیے سرمایۂ ناز ہیں۔

وَلَیْلٍ کَمَوْجِ الْبَحْرِ اَرْخیٰ سُدُوْلَهٗ عَلَیَّ بِاَنْوَاعِ الْهُمُوْمِ وَیَبْتَلِی

اور بہت سی فراق کی راتیں ہیں کہ جنھوں نے مثل سمندر کی موجوں کے قسم قسم کے اندوہ و صدمات کے ساتھ اپنی تاریک پوششوں کو میرے اوپر ڈال دیا کہ تیری محبت میں میرا امتحان دکھالیں اور آزمائیں میری قوت صبر و شکیبائی کو۔

فَقُلْتُ لَهٗ لَمَّا تَمَطّیٰ بِصُلْبِهٖ وَاَرْدَفَ اَعْجَازًا وَنَاءَ بِکَلْکَلِ

پس کہا میں نے اس شب فراق سے جب کہ وہ رات ڈہل کے بڑھی اور اسکے پچھلے یعنی آخری ساعتیں ایک دوسرے کے بعد آنے لگیں اور ان ساعتوں کا سلسلہ باوجود حصہ آغاز ختم ہو جانے کے نہ ٹوٹا۔

اَلَا اَیُّهَا اللَّیْلُ الطَّوِیْلُ اَلَا انْجَلِی بِصُبْحٍ وَمَا الْاِصْبَاحُ مِنْكَ بِاَمْثَلِ

یعنی اے بڑھتی ہوئی اور طولانی شب فراق اپنی تاریکی کو نور سے بدل دے تاکہ مجھکو تجھ سے رہائی ہو۔

فَیَا لَكَ مِنْ لَیْلٍ کَاَنَّ نُجُوْمَهٗ بِاَمْرَاسِ کَتَّانٍ اِلیٰ صُمِّ جَنْدَلِ

یعنی واسے ہو تجھپر اے شب فراق تو عجب رات ہے گویا کہ تیرے ستارے رسن ہاے کتان سے بھاری پتھروں میں بندھے ہوسے ہیں کہ اپنی جگہ سے جنبش ہی نہیں کرتے دیکھو ایک فراق کے مارے ہوسے دل کے جذبات حسرت زدہ زبان سے یوں ادا ہوے ہیں

آتش عشق کے پھونکے ہوئے عالم بیخودی میں یوں مناظر قدرت کو مخاطب کر کے بھڑکے ہوئے شعلوں پر آب پاشی کرتے ہیں مضطرب دل کو عالم بیکسی میں تسکین دینے کا یہ طریقہ ہے اُمنڈتے ہوئے جذبات محبّت کا آتش غم سے جب یوں انقلاب ہوتا ہے تو اثر اپنے آغوش میں لے کر زمین کے طبقات اور آسمان کے پردوں میں آگ لگا دیتا ہے فضا میں کرۂ عشق سے جب اسے سیمابی ذرات اُڑ اُڑ کر پہنچتے ہیں اور متوجہ کرتے ہیں تو دلوں پر بجلیاں ٹوٹتی ہیں اور پتھر کے کلیجے پانی ہوتے ہیں ایسے فراق نصیبوں کو پھر وصال معشوق کیونکر نصیب ہو۔

حسرت ہے تیری زندگی پر اے امرؤ القیس کاش ہماری بھی نشوونما اُسی خاک بلا انگیز سے ہوتی جس سے تو تھا جیسا میرا جی چاہتا ہے ویسی تنقید اس آخری شعر کی نہیں کرسکتا۔ اس شعر میں امرؤ القیس نے جذبات نفسانی کو دکھایا ہے درحقیقت جذبات کا تعلق حسیات نفسانی سے زائد ہے۔ اسوقت مجکو ایک اُردو کے زبردست شاعر کا اسی مضمون کا ایک شعر یاد آگیا ہے جسکو ناظرین "تمدن" کی دلچسپی کے لیے پیش کرتا ہوں دیکھو جلال مرحوم اسی خیال کو کس فلسفیانہ انداز سے ادا کرتے ہیں ؎

نہ جائے گی مرے گھر سے نہ جائیگی شب غم — یہ کہتا ہوں کہ گردش ہی آسماں میں نہیں

(باقی آئندہ)

آشفتہ لکھنوی

## ضروری گذارش

"تمدن" کا طالب جن حضرات کی خدمت میں نمونتاً یا کسی معزز دوست کی تحریک سے پہنچے براہ کرم فوراً اپنے ارادہ خریداری سے مطلع فرمائیں ورنہ خاموشی رضامندی سمجھی جائے گی اور دوسرے ماہ میں اُنکا نام درج رجسٹر کرکے تیسرے ماہ کا پرچہ بذریعہ وی۔ پی بھیجا جائیگا جسکا وصول کرنا اُن کا قومی اور اخلاقی فرض ہوگا۔

منیجر

# غزلیات

جناب نواب عسکری مرزا خانصاحب عرف بن صاحب بلیغ لکھنوی

لاش نکلی اسطرح گھر سے ترے ناکام کی — جسنے دیکھا رو دیا کچھ حد نہ تھی کہرام کی
غش وہ آتا ہے کہ دنیا کی نہیں رہتی خبر — کچھ عجب تاثیر ہوئی ہے ترے پیغام کی
دوستی کرتے ہی تم سے اک قیامت ہوگئی — ساری دنیا بنگئی دشمن ہمارے نام کی
نفع اتنا میکدے سے شیخ کو حاصل ہوا — لیگئے تصویر آنکھوں میں چھلکتے جام کی
گر خدا چاہے گا خلوت گاہ بھی دیکھینگے ہم — ابتدا تو ہوگئی ہے نامہ و پیغام کی
یا الٰہی ہمکو دیوانہ کہیں سب حشر تک — مدتوں سے فکر ہے اپنے بقائے نام کی
صبر کرتے کرتے آخر ہوگیا مجھکو جنوں — اور باتیں ڈھونڈ لے میرے لیے الزام کی
کل جو ہونا ہے پھر اُس سے آج فرصت کیوں نہو — زندہ رہجائیں مریں کس کو خبر انجام کی

عمر بھر قسمت میں اب رونا ہی رونا ہے بلیغ
اُٹھ گئیں دنیا سے سب باتیں بہت آرام کی

حضرت عزیز لکھنوی

مرے پُر زور نالو ضبط کی قوت دکھا دینا — نہ آئیں وہ تو اک دن آگ اس گھر میں لگا دینا
مریض ہجر کو تم زہر دینا یا دوا دینا — گریباں سے دم بھر چارہ سازونکو ہٹا دینا
بھلا پھر کر سکینگے چارہ گر کیا سد مل اُسکو — تری تفریح ہو جس دن تو زخموں کا ہوا دینا
تمہارا فرض ہے اپنی سی کوشش چاہیے تمکو — مگر آساں نہیں ہے میری ہستی کا مٹا دینا
شگفتہ دل اک ہو جاتا تربت میں جان آئیگی مجھ میں — ذرا لے جانے والے قبر پر پھر مسکرا دینا
یہاں وہ وقت ہے اب دل کی ... گھٹتی جاتی ہے — تمھیں تو کھیل ہے اک باتوں باتوں میں رلا دینا

کوئی تدبیر بن پڑتی نہیں کیا ہونیوالا ہے　　مجھے آسان ہوتا کاش انھیں دل سے بھلا دینا

مری میت پہ کس دعوی سے وہ کہتے ہوے آئے　　ہٹا دینا ذرا ان رونیوالوں کو ہٹا دینا

اٹھینگی آندھیاں غم کی جو ذرہ بھی رہا باقی　　زمین دشت غربت خاک میری سب اڑا دینا

کسی کو دیکھکر ایسا نہو میں پھر بہک جاؤں　　مجھے روز جزا اک دو مراد دل اے خدا دینا

تمھارے سامنے اک دفتر راز محبت ہے　　بد شوخی کسی بیمار غم کا لب ہلا دینا

یہ کہکر قبر پر پھر یاد اپنی کر گئے تازہ　　ارے اے مرنے والے اب مجھے دلسے بھلا دینا

یہ مانا قلب کی جنبش نظام زندگانی ہے　　ٹھہر جائے مرا دل چارہ گر ایسی دوا دینا

بہت گہری نظر ہے عشق پر حسن ستمگر کی　　خداوندا مجھے جو درد دینا لا دوا دینا

عزیز اک دفتر پند و نصیحت کھلنے والا ہے
بڑھے گر اختلاج دل تو ناصح کو دعا دینا

جناب نواب سعید الدین احمد خاں صاحب طالب رئیس دہلوی

یہ دل کسی نہ کسی وجہ داغ دار رہا　　ہزار شکر کہ یہ باغ پُر بہار رہا

صبا کی ضد سے جو اُٹھتا مرا غبار رہا　　بڑے عروج پہ بارہ میں خاکسار رہا

نہ لالہ زار رہا اور نہ سبزہ زار رہا　　کہ سیل اشک سدا صرف جوئے بار رہا

پلائی اتنی سبھوں کو چھلکا دیا ساقی　　رہا تو تشنہ مے مجھسا بادہ خوار رہا

وفا شعار فروتن جہاں سے مستغنی　　مدام شیوۂ مردان روزگار رہا

شکارگاہ میں آیا ہے گلچلا یہ کون　　کہ زخم سے نہیں خالی کوئی شکار رہا

تمام عمر کا ہے درد سر یہ الفت　　یہ وہ نہیں کہ گھڑی دو گھڑی خمار رہا

جفائیں آپ کی مانا کہ بیحساب رہیں　　مگر ہماری وفاؤں کا کیا شمار رہا

خودی میں خود نہ رہے جب کہ ہم خدا شاہد　　نہ کوئی غیر رہا پھر نہ کوئی یار رہا

ہمارے گریہ نے ٹھنڈا کیا کسی کا دل　　ذرا نہ سنگ میں باقی کوئی شرار رہا

نگاہ پھر گئے جو تم دیکھتے رہے دل کو — وہ میفروش رہے اور یہ میگسار رہا
درود لاکھوں کروروں سلام ہوں اُس پر — جو عفو امت عاصی کا خواستگار رہا
چلا ہے راستہ کترا کے دیکھ تو زاہد — وہ میکدے سے کوئی تجھکو ہے پکار رہا

نہ پھنستا دام محبت میں کب تلک طالب
وہ سادہ لوح بہت دن تو ہوشیار رہا

حضرت محشر لکھنوی

دوست پہ حال اپنا عیاں کر دیا — دل میں جو تھا صاف بیان کر دیا
مرگیا دل دفن میں کیا اہتمام — تھوڑی سی مٹی میں نہاں کر دیا
دیکھ سکے کون جمال حبیب — جس نے کہ روشن یہ جہاں کر دیا
رہ چکے خاموش بس اے دردِ ہجر — کر دیا اب قصد فغاں کر دیا
مرکے بھی اس درد کی پائی نہ حد — جسنے مجھے محو فغاں کر دیا
اپنے اس ارمان پہ میں خود نثار — جس نے تمھیں محو فغاں کر دیا
جستجوے دوست میں ہم مرگئے — شوق نے بے نام و نشاں کر دیا
اس پہ خفا مجھ سے خدائی ہوی — راز محبت کو عیاں کر دیا

دلبر ہے محشر یہ کرم عشق کا
واقف اسرار نہاں کر دیا

حضرت ثاقب قزلباش لکھنوی

تمام عمر کی غفلت کے بعد خواب آیا — اُٹھا جو پردۂ ہستی مجھے حجاب آیا
اجل نصیب تھا شام وصال خواب آیا — وہ بے حجاب ہوے تو مجھے حجاب آیا
بلا ہے شام جدائی سے خوش نہو اے دل — سنبھل کہ عمر کی دنیا میں انقلاب آیا
بڑھاے حوصلے دریا دلی نے ساقی کے — ذرا سے جام میں سو بار آفتاب آیا

زمانے والوں کو پہچاننے دیا نہ کبھی
بدل بدل کے لباس اپنے انقلاب آیا

کوئی صدا نہیں آتی کہ کون ہے کیا ہے
کہاں بھٹک کے دلِ خانماں خراب آیا

سوائے یاس نہ کچھ گنبدِ فلک سے ملا
صدا بھی دی تو پلٹ کر وہی جواب آیا

حریفِ مے نہیں سمجھا تو کیوں مری جانب
لہو کے گھونٹ پیئے ساغرِ شراب آیا

سنائیں کیا تمہیں نیرنگِ عشق کا قصہ
تمام عمر نہ آنکھیں کھلیں نہ خواب آیا

ہٹے نہ اپنی طبیعت سے حسن و عشق کبھی
ہزار بار زمانے میں انقلاب آیا

کھٹک وہ دل میں ہے پیدا جو آج تک نہ ہوئی
سمجھ رہا ہوں کہ طفلی گئی شباب آیا

اگر وہ آئیں مری قبر پر تو میں پوچھوں
مجھے مٹا کے کبھی پھر بھی انقلاب آیا

کفن بچھا دیا ثاقب صنم پرستی نے
خدا کے سامنے جاتے ہوئے حجاب آیا

حضرت آشفتہ لکھنوی

مری عمرِ رواں منجدھار تک پہنچے گی مشکل سے
یہ کشتی ہو کے طوفانی چلی ہے اپنے ساحل سے

بھرے آتے ہیں آنسو کیا کروں مجبور ہوں دل سے
شریکِ بزم ہوں لیکن الگ بیٹھا ہوں محفل سے

زمیں مشکل سے سنبھلی آسماں سنبھلا ہے مشکل سے
خداوندا یہ کس نے آہ کھینچی دکھ بھرے دل سے

مرتب ہو رہی ہے اک نئی تاریخ دنیا کی
مرے اجڑے ہوئے گھر سے مری ویران منزل سے

ذرا سی ٹیس اس پھوڑے میں لگ جانا قیامت ہے
ہزاروں زخم اور ناسور بہ نکلے مرے دل سے

رگِ جاں اب جہاں تک ہو سکے نرمی مناسب ہے
ندامت سخت جانی کی رہی جاتی ہے قاتل سے

بجھا دو شمعِ تربت کھول دو یا اپنے بالوں کو
کسی کی منتظر آنکھوں میں نیند آئیگی مشکل سے

بنے جاتی ہے آہستہ مجھے راحت طلب ہستی
خدا معلوم کتنا فاصلہ باقی ہے منزل سے

ذرا تم بھی تو دیکھو شانِ آزادی اسیروں کی
نکلی جا رہی ہیں ہڈیاں طوق و سلاسل سے

دلِ بیمار کی حالت پہ آتا ہے مجھے رونا
سمجھتا ہوں کہ یہ بیمار اب سنبھلے گا مشکل سے

نہ پوچھو تم نہ پوچھو اُف میں دیوانہ نہ ہو جاؤں ہوا کرتی ہیں تنہائی میں کیا باتیں مرے دل سے
اسے مرنا تو تھا مرتا مگر یہ کرب مٹ جاتا تمہیں اس وقت میں اُٹھنا نہ تھا بالین بسمل سے
انھیں ہاتھوں سے خنجر جنہیں تھا آپ دل سنبھالے نگاہ یاس میری کہہ دیا کیا تونے قاتل سے
انھیں ٹوٹی ہوئی قبروں میں سامان قیامت ہے کبھی محشر بپا ہوگا اسی خاموش محفل سے
خداوندا زمانے بھر کا جس میں ساز و سامان تھا دھواں تھوڑا سا دم واپسیں نکلا ہے اُس دل سے

یہ کیسی رہگذر تھی عالم ہستی کی آشفتہ
مجھے ہاتھوں ہی ہاتھوں لے لیا منزل نے منزل سے

## حضرت خلیق دہلوی

ساقی بھر جام لال شربت کے دیکھ بادل اُٹھے وہ رحمت کے
کچھ پری کے نہ حور جنت کے ہم تو عاشق ہیں آدمیت کے
زر کے طالب ہیں اور نہ صورت کے ہم ہیں بھوکے فقط محبت کے
حشر کا وعدہ کر گئے وہ تو دن گنا کیجیے قیامت کے
ایک دو تو ہمیں دکھا دیجیے چشم بد دور اپنی صورت کے
جنکو بھولا سمجھتے تھے پہلے اب تو پرکالے ہیں وہ آفت کے
دل ناداں کے واسطے یہ بت کیا کھلونے بنے ہیں قدرت کے
دو قدم چل کے دیکھیے گا ہوش اُڑ جائینگے قیامت کے
اپنی صورت پہ وہ بھی عاشق ہیں صدقے اللہ تیری قدرت کے
حضرت دل کا دم غنیمت ہے یہ بھی اچھے ہیں اپنی عادت کے
آب خنجر میں یہ مزا پایا پی لیے گھونٹ جیسے شربت کے
میری تنہائی میں رفیق رہا ہم ہیں ممنون درد فرقت کے
بیکسی ہی مزار عاشق پہ آنسو پونچھے گی شمع تربت کے
خانۂ دل میں آج کل اپنے دور دورے ہیں درد فرقت کے

سب ہیں خُلق خلیق سے واقف
یاد ہیں ڈھنگ اسکو ملت کے

# تمدن

## فن تاریخ

### (۱)

### تاریخ کی حقیقت

موجودہ زمانے میں فن تاریخ نے باعتبار اپنے اعلیٰ مقصد اور شاندار نتائج کے جو غیر معمولی منزلت مہذب و متمدن قوموں میں پیدا کر لی ہے اس بنا پر یہ موضوع نہایت طویل بحث کا محتاج ہے لیکن قلت وقت، کثرت مشاغل اور ہجوم افکار مجھے زیادہ شرح و بسط کا موقع نہیں دیتے اسلیے یہ مختصر مضمون اگرچہ تاریخ کی بیشمار خوبیوں اور نہایت دلچسپ مسائل کے ذکر کے لیے ناکافی ہوگا تاہم اسکی اہمیت و عظمت ایک حد تک معلوم ہو سکتی ہے۔

تاریخ کی حقیقت سمجھنے کے لیے پہلے ہم کو یہ معلوم کر لینا چاہیے کہ عالم میں جسقدر واقعات روزانہ پیش آتے ہیں اُنکی نوعیت مختلف ہوتی ہے اور زمانے کے تغیر کے ساتھ ساتھ اُنکی

ہزاروں تبدیلیاں واقع ہوتی رہتی ہیں، آج جو واقعہ ظاہر ہوتا ہے پانچہزار برس پیشتر دوسرے رنگ میں اسکا ظہور ہوا تھا اس لحاظ سے انسان کے تمدّن، معاشرت، عادات اور مذہب کی مختلف قیدوں کے ساتھ اُسکے گذشتہ حالات کی تحقیق کیجائے توچند دَور نکلینگے اور ہر دور کی خصوصیت دوسرے سے ممتاز حیثیت میں نظر آئیگی، مثلاً

انسان کا پہلا دور وہ تھا جب وہ جنگلی پھل قدرتی میوے، دریاؤں کی مچھلیاں، آبشار اور چشموں کے پانی پر گذارا کرتا وحشی جانوروں کی طرح پہاڑ کی کھوہوں میں کے غاروں میں دھوپ کی شدت، جاڑوں کی سردی، برسات کے موسلادھار پانی سے اپنے آپ کو بچایا کرتا، دوسرا دور وہ آیا جسمیں اُس نے جانوروں کو سدھانا اور اُن سے اپنی ضرورتوں میں کام لینا سیکھا اُنکے گوشت کو اپنی غذا اور کھالوں کو اپنا لباس بنایا اور غوں غاں کے بجاے ٹوٹے پھوٹے چند الفاظ اپنے اظہار مطلب کے لیے سیکھے تیسرا دور وہ تھا جب اُس نے گلہ بانی شروع کی، رہنے کے لیے جھونپڑے بنائے، کھانا پکانے کے لیے آگ اور نمک کو تلاش کیا۔ اناج اُگانے کے لیے زراعت شروع کی، اسکے بعد جوں جوں نسل انسانی روے زمین میں پھیلتی گئی توں توں انسانی تمدن میں نئے باب کا اضافہ ہوتا گیا، غرض یہ تمام واقعات اور حالات تاریخ کا سرمایہ ہیں اور ان ہی مختلف رنگوں سے تاریخ کی عمارت میں گلکاریاں کی جاتی ہیں اسلیے اسکی تعریف مختصر لفظوں میں اس طرح کی جا سکتی ہے کہ "تاریخ وہ علم ہے جس سے گذشتہ لوگوں کے مختلف حالات کا پتہ لگایا جاسکے"

## تاریخ کی ابتدا

(۲)

اسمیں شک نہیں دنیا میں نسل انسانی کا وجود ہزاروں برس سے ہے مگر ابتدائی زمانہ نہایت تاریک اور دشواریوں سے مملو ہے اور اسپر تاریخی حیثیت سے کچھ بھی

روشنی نہیں ڈالی جا سکتی، اس زمانے کے جو حالات بیان کیے جاتے ہیں اُنکی بنیاد محض ظن اور تخمین پر ہے، البتہ چند ہزار برس پیشتر کے حالات تاریخ کی روشنی میں لائے گئے ہیں انکا ماخذ زیادہ تر تورایت ہے۔ بہرحال اس فن کے ماہرین نے تاریخ کو تین دور میں تقسیم کیا ہے:

(۱) قرون اولی، یعنی ابتدائی چند صدیاں۔ یہ دور سنہ قبل مسیح سے شروع ہوکر سنہ ۵ء میں ختم ہو جاتا ہے۔

(۲) قرون وسطی، درمیانی چند صدیاں۔ یہ دور سنہ ۵ء سے سنہ ۱۵ء کے قریب قریب آخر تک شمار کیا جاتا ہے۔

(۳) قرون اخری، اس دور کی ابتدا سنہ ۱۵ء کے اختتام سے کچھ ہی پیشتر ہو جاتی ہے۔

اب ہم یہ بتلانا چاہتے ہیں کہ تاریخ کی ابتدا کب اور کیونکر ہوی اور کس قوم نے تاریخ کو مدون کیا لیکن ناظرین کو یہ سنکر نہایت تعجب ہوگا کہ مصری، یونانی، کلدانی رومانی وغیرہ باوجودیکہ نہایت پُر عظمت وجبروت قومیں گذری ہیں اور انھوں نے عقلی علوم وفنون میں ایک حد تک خاصی ترقی حاصل کی تھی اس بنا پر قدرتاً یہ خیال دل میں پیدا ہوتا ہے کہ انکی کوشش اور علمی شغف کے سبب فن تاریخ بھی محروم نہوگا لیکن تحقیق سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس نایاب گوہر سے بالکل تہیدست تھیں صرف یونانیوں کی بابت اتنا ثابت ہوتا ہے کہ اس قوم میں کچھ کچھ تاریخ کا رواج تھا، ہومر یونان کا نہایت فصیح اور مشہور شاعر گذرا ہے اسنے چند واقعات اپنے اشعار میں قلمبند کیے ہیں اسلیے بعضوں کی رائے ہے کہ تاریخ کی بنیاد اسی کے ہاتھ سے پڑی ہے اسکے بعد سنہ ۵ قبل مسیح میں ہیرودوٹس ایک نامی شخص گذرا اس نے بہت سے تاریخی واقعات جمع کیے اور تاریخ کی ایک کتاب لکھی جسکا ترجمہ مختلف زبانوں میں اب ہوگیا ہے، اس بیان سے معلوم ہوسکتا ہے کہ تاریخ کی ابتدا

یونانیوں کے زمانے میں ہوئی، مگر کوئی مستقل حیثیت اسکی قائم نہیں ہوئی تھی جب اسلام کا قدم دنیا میں آیا اس نے جس طرح اور دیگر علوم و فنون کا نہایت گرمجوشی سے خیر مقدم ادا کیا تاریخ بھی اس عزت سے محروم نہیں رہی اور اسی زمانے میں اسکی تدوین مکمل ہوئی اور اس نے مستقل حیثیت قائم کرلی ؂

(۳)

## تاریخی واقعات کے ذرائع

تاریخی واقعات جن جن چیزوں سے معلوم کیے جاسکتے ہیں وہ حسب ذیل ہیں:

(۱) عینی مشاہدہ اسکا یہ مطلب ہے کہ مورخ انھیں باتوں کو قلمبند کرے جنکو اسنے خود اپنی آنکھوں سے دیکھا ہو اگرچہ یہ قسم بہ نسبت تمام دوسری قسموں کے زیادہ موجب یقین ہے مگر اسمیں بھی یہ احتمال باقی رہتا ہے کہ مورخ نے نتائج کے استنباط کرنے میں غلطیاں کی ہیں اور اصل واقع کی تہ تک نہیں پہنچ سکا ہے ؂

(۲) سماعی روایات، اس سے یہ غرض ہے کہ مورخ خود واقع میں موجود نہ تھا بلکہ دوسروں سے زبانی روایتیں سُنکر واقعات جمع کردیے ہیں ؂

(۳) قصائد اور عام اشعار، تاریخی سرمایہ بہم پہنچانے میں اشعار بہت بڑا ذریعہ بنے ہیں جس زمانے کے اشعار ہوں اس زمانے کے لوگوں کا عام مذاق، طبیعت کا رجحان، خیالات اور جذبات کا پورا پورا پتہ ان سے لگایا جاسکتا ہے ؂

(۴) دفاتر سلطانی، یعنی ملکی کاغذات جن سے یہ تحقیق ہوسکتی ہے کہ اس زمانہ میں سلطنت کے احکام کس قسم کے تھے رعایا کی فلاح و بہبود کے لیے کیا کیا وسائل عمل میں لائے گئے بادشاہ اور حکام وقت کے استبداد اور عدل گستری کا حصہ اسمیں کسقدر شامل تھا۔

(۵) سکّے، منارے، عمارتیں اور دیگر آثار قدیمہ، ان چیزوں سے تاریخی پرانے اسرار معلومات

حاصل کرنے میں بہت زیادہ مدد ملی ہے قدیم منارے اور عمارتوں نے گذشتہ قوموں کی معاشرت، ذہنی قوت اور کارناموں کے معلوم کرنے کے لیے رہبر طریق کا کام دیا ہے، کیونکہ ایک مکان جو انجینیری کے اصول کے مطابق تعمیر کیا گیا ہو اور ایک وہ جو بالکل سادہ اور بغیر انجینیری کے اصول کے بنایا گیا ہو ان دونوں مکانوں میں علمی حیثیت سے جو فرق ہوگا وہی فرق انکے تعمیر کرنے والوں میں صاف نظر آئے گا۔"

(باقی آیندہ)

احمد اللہ

اک اور کرم بانیِ بیداد کیے جا
ٹھوکر سے مری قبر کو برباد کیے جا

سنتا ہوں کہ امید پہ قائم ہے زمانہ
صیاد معین مری میعاد کیے جا

رکنے کے نہیں فصلِ بہاری میں وحشی
تدبیر جو ہو تجھ سے وہ جلاد کیے جا

ہمت کا تقاضا ہے کہ اُف منھ سے نہ نکلے
اور درد یہ کہتا ہے کہ فریاد کیے جا

وہ نقش نہیں ہٹ کے جو اُبھروں میں کبھی پھر
تو کوششِ ناحق کی یہ بیداد کیے جا

پہچان لے پابندِ قفس ذوقِ طبیعت
صیاد کا دل بہلے گا فریاد کیے جا

الفت کی یہ ہے شان کہ دل اور جگر کو
قربانِ نگاہِ ستم ایجاد کیے جا

دم گھٹ گیا للہ قفس رکھدے چمن میں
اتنی سی تو خاطر مری صیاد کیے جا

ہر روز نیا رنگ وفا دیکھنا میرا
ہر روز نئے تو ستم ایجاد کیے جا

مانا کہ اثر دل پہ کسی کے نہیں ہوتا
فریاد مگر اے دلِ ناشاد کیے جا

معلوم ہے جو کچھ مری قسمت میں لکھا ہے
صیاد مگر تو مجھے آزاد کیے جا

دکھلا دے نیا رنگ وہ نالے دلِ غمگیں
وہ بھولتے جائیں تجھے تو یاد کیے جا

للہ الم ناک ہے کس درجہ یہ منظر
میں چپ رہوں اے چرخ تو بیداد کیے جا

مل جائیں گے یہ بت بھی تصدق میں اُسی کے
اے صدر خدا ہی کو تو بس یاد کیے جا

صدر الاسلام صدر

# شخصی اور قومی حسیات

جس حالت اور جس کیفیت کا نام ہم زندگی رکھتے ہیں وہ سوائے اسکے اور کچھ نہیں کہ چند حسیات کا ایک محسوسہ اور معمولہ مجموعہ ہے جب ہم یہ کہتے ہیں کہ فلاں شخص زندہ ہے یا اُسکی بھی کوئی ہستی ہے تو اُس کی دلیل یہی ہوتی ہے کہ وہ حسیات رکھتا اور اُن سے اپنے رنگ میں کام لیتا ہے جب انسان مرجاتا ہے تو اُسکی تمام حسیات جو اس جسم یا اس حالت کے تابع یا متعلق ہیں مرجاتی ہیں نہ ناطقہ رہتا ہے نہ لمس اور نہ بصارت اور نہ سماعت وہی انسان جو ابھی ابھی بولتا چالتا اور تمام حسیات کا مالک تھا ایک دم کے نکلنے سے بالکل ایک تختہ یا مٹی بن جاتا ہے اگرچہ یہ سلسلہ حسیات برسوں تک محسوس اور معمول رہتا ہے لیکن ایک دم کے نہ آنے سے اُسکا نشان بھی نہیں ملتا۔

حسیات اور کیفیات حسیات شروع ہی سے انسان کے حصہ میں آجاتی ہیں اگرچہ علے قدر مراتب اُنکی حالت اور کیفیت ہمیشہ جداگانہ ہوتی ہے لیکن یہ سواد ہر ایک انسانی ہستی کو حاصل ہوتا ہے کوئی جزو یا کوئی ذات اس سے خالی نہیں ہوتی ایک بچے سے لے کر ایک بوڑھے تک میں یہ کیفیت پائی جاتی ہے جس طرح ایک بچہ رفتہ رفتہ ترقی پذیر ہو کر نشو و نما پاتا ہے اسی طرح یہ حسیات اور کیفیات حسیات بھی نشو و نما پاتی رہتی ہیں جسم کی بالیدگی موجب ہوتی ہے۔ بالیدگی قوتوں اور حسیات کی عقل و فراست بھی ایک وجدانی اور ذہنی حس ہی ہے اسکی بالیدگی بھی رفتہ رفتہ ہی ہوتی ہے دیکھو ایک بچہ کی عقل و فراست وہ کیفیت نہیں رکھتی جو بعد میں نصیب ہوتی ہے۔

اگرچہ تجربہ مشق۔ مشاہدات اور اجتہادات بعدہٗ عقل و فراست کی پختگی کا باعث ہوتے ہیں لیکن عقل و فراست بھی رفتہ رفتہ ہی مترقی ہوتی ہے ایک تجربہ کار جس خوبی سے رائے لگاتا اور اجتہاد کرسکتا ہے ایک بچہ ویسا نہیں کرسکتا اُسکی نسبت ہر پھیر کر یہی کہا جاتا ہے۔

گاہ باشد کہ کودک ناداں

باوجود حسیات کی موجودگی کے بھی اُسے پوری عقل و فراست رکھنے والا نہیں کہا جائے گا اگرچہ ہر فرد شخصیت کی حسیات جداگانہ اور منفرد ہوتی ہیں لیکن اُن سب افرادی حسیات میں ایک نسبت مشترکہ بھی ہوتی ہے خواہ نوعیت کے اعتبار سے اور خواہ فعلی اور انفعالی اعتبار سے بصارت اور سماعت کا گو مختلف افراد میں وزن اور رنگ جداگانہ ہوگا لیکن بہت بصارت اور سماعت اُن میں ایک نسبت بھی ہوگی اور وہی غرض مشترکہ سے تعبیر پاتی ہے جبکہ ان حسیات کا نام ہی زندگی یا زندگانی ہے تو دوسرے الفاظ میں یہ کہا جائے گا کہ ان حسیات اور کیفیات حسیات کی بدولت ہی ہمیں دولت حیات حاصل ہوتی ہے۔ ایک فردی یا ایک شخصی زندگی جو کچھ اپنے اندر حسیّات رکھتی ہے وہی اُسکی زندگانی کا سرمایہ ہے حسیات کی تعبیر دو طور پر کیجا سکتی ہے

(الف) منفردانہ رنگ میں۔

(ب) اجتماعی رنگ میں۔

ایک فرد یا ایک شخصیت میں جسقدر حسیات پائی جاتی ہیں اُن کے تصرفات اور عملیات کا علم اور ادراک کبھی منفردانہ محسوس ہوتا ہے اور کبھی مجموعی صورت میں یہ حسیات گویا بجائے خود ایک ایک ہستی اور ایک ایک قوت ہیں جب کبھی اُنکا ادراک اجتماعی رنگ میں ہوتا ہے تو اُس وقت یہ سمجھا جاتا ہے کہ۔

درحقیقت ایک ہی قوت اور ایک ہی جذبہ کام کر رہا ہے کام کرتے کرتے یا کام
لیتے لیتے انسان یہ سوچنے لگتا ہے کہ اسمیں درحقیقت ایک ہی طاقت کام کررہی ہے
جب کبھی کسی شخص یا کسی فرد کی حس زائل ہو جاتی ہے تو اس حالت میں
یہ کہا جاتا ہے کہ

(اس کی یا میری حس زائل ہوگئی ہے)

احساسی قوتوں کے کمزور پڑجانے سے انسان کی زندگی ایک دھندے یا ایک
وبال میں پڑجاتی ہے گو ایسا انسان بظاہر چلتا پھرتا ہے لیکن درحقیقت عملی رنگ
میں اسکی زندگی ہو چکی ہوتی ہے بعض لوگوں کے خیال میں زندگی صرف خوردو
نوش چلنے پھرنے اور بات چیت کرنے ہی کا کام ہے یہ ایک غلطی ہے یہ تو زندگی
کے عوارض ہیں۔ زندگی سے مراد درحقیقت ایک عملی حالت یا عملی کیفیت ہے جو اسکے
کاموں اور حسیات سے ظاہر اور منکشف ہوتی ہے۔ ایک پرانا شعر کسی کا ہے۔

زندگی زندہ دلی کا ہے نام
مردہ دل خاک جیا کرتے ہیں

زندہ دلی سے مراد ہنسی مخول مذاق اور مسخراپن ہی نہیں بلکہ مراد عملیات کی
کیفیات بھی ہیں زندہ دل بھی وہی رہ سکتا ہے جو عملی رنگ میں زندگی رکھتا ہو
جو شخص کوئی زندگی ہی نہیں رکھتا وہ زندہ دل کس طرح ہو سکتا ہے افرادی
یا شخصی حسیات سے قومی حسیات کی داغ بیل پڑتی ہے۔ قوم کیا ہے وہ مجموعۂ
کثیر افراد یا کثیر شخصی زندگیوں کا جو منفردانہ رنگ میں پایا جاتا ہے اور جو خود کو
ایک ہی سلسلہ یا ایک ہی مرکز سے منسوب کرتا ہے یہ سلسلہ یا یہ مرکز بھی افراد
منتشرہ ہی کی جدوجہد کا حصہ ہوتا ہے جب رفتہ رفتہ چند افراد ایک مرکز مجوزہ
پر ثابت قدم ہو جاتے ہیں تو اسکا نام کبھی ایک فرقہ اور کبھی ایک قوم

پڑ جاتا ہے باوجودیکہ دوسری اقوام کے افراد منتشرہ کی اغراض اور حسیات بھی اُن افراد سے کچھ نہ کچھ نسبت رکھتی ہیں اور اُن میں بھی اُنکا عکس ایک حد تک پایا جاتا ہے

قوموں کی حدبندی کس طرح ہوتی ہے اسکی مختلف صورتیں ہیں۔

(الف) نسلی حدبندی۔

(ب) ملکی حدبندی۔

(ج) مذہبی حدبندی۔

تین صورتیں ہیں جن پر عموماً قوموں کی حدبندی کا بہت کچھ مدار ہے بعض قومیں صرف امتیاز نسلی کی وجہ سے ایک قوم کہلاتی ہیں۔ بعض قوموں کی حدبندی ملکی اغراض اور ملکی رشتوں کے تابع ہوتی ہے بعض کی حدبندی مذاہب کی بدولت ہے میرا اس حدبندی سے منشا اندرونی شاخوں کا نہیں ہے بلکہ ایک مجموعی حصۂ قوم کا۔ مذہبی حدبندی کا اثر عموماً دوسری دو صورتوں پر بھی حاوی ہوتا ہے لیکن بعض اقوام میں اسکا اثر صرف نہیں ہوتا ہے۔

ہندو قوم کی حدبندی اندرونی امتیازات کی وجہ سے بہت ہی پریشان کہی جاسکتی ہے چار برن کی تقسیم نے اس اندرونی تفریق کو ایک بڑے اسکیل پر قائم کر رکھا ہے اور اُسمیں ابتک کسی فرق آنے کی امید نہیں ہے گو کہ شروع شروع میں اسکی بنیاد ایک تمدنی فلسفہ پر بہت سی ضروریات کے ماتحت رکھی گئی تھی۔

ان چار برنوں کے چلانے کا ذریعہ اسوقت صرف ایک ہندو دھرم اور ملک ہندوستان ہی ہے ان مرکزوں یا ان نقاط پر آکر ہندو قوم کو ایک قوم کہا جاتا ہے گویا ہندو قوم اندرونی تفریقات کو قائم رکھکر مذہب اور ملک کی اغراض کے

تابع ہو کر ایک قوم بنتی ہے۔

چینی اور جاپانی قومیں ملکی اور مذہبی نقطۂ خیال سے ایک قوم کہلاتی ہیں چینی ہمیشہ چینی کہلانے کو ترجیح دیتا ہے اور جاپانی جاپانی کہلانے کو لیکن ان ملکوں کے اندر جو افراد دوسرے مذاہب کے مثلاً مسلمان اور عیسائی رہتے ہیں وہ اگر ایک طرف خود کو چینی اور جاپانی کہتے ہیں تو دوسری مذہبی تفریق کی وجہ سے خود کو مسلمان اور عیسائی کہیں گے۔ زردشتی افراد قوم بھی مذہبی اور ملکی نقطۂ خیال سے ایک قوم ہیں۔ عیسائی اقوام کی بڑی بھاری تفریق نسلی اور ملکی اغراض اور شرائط کے تابع ہے اگرچہ انکا مذہب عموماً ایک ہے لیکن ایک انگلستانی کبھی فرانسیسی اور ایک فرانسیسی انگلستانی اور ایک جرمن انگلستانی اور انگلستانی جرمن کہلانا پسند نہیں کرے گا یہ تفریق اور یہ امتیاز یہانتک وسعت پذیر ہے کہ ان مختلف ممالک اور نسلوں کی رسوم میں بھی ایک بڑی حدتک فرق پایا جاتا ہے گو ان میں کرسچین مذہب ہی ایک حد مشترک ہے لیکن جب نسلی اور ملکی بحث بیچ میں آپڑتی ہے تو پھر رشتۂ مذہب کی طاقت ایک بڑی حدتک گھٹ جاتی ہے ایک یونانی ایک سروین کے ساتھ گو اپنا مذہبی رشتہ رکھتا ہے لیکن جب یونانی اور سروین نسلوں کی بحث چھڑ جاتی ہے تو مذہبی اثر بہت کمزور پڑ جاتا ہے یورپ میں مختلف گروہوں اور مختلف اقوام پر مذہب نے ایسا اثر نہیں کیا جو دیگر سب رشتوں سے مضبوط خیال کیا جائے۔

یونانی ایک یونانی ہے اور سروین ایک سروین ہے تا وقتیکہ مسیح علیہ السلام کے نام کی تقدیس نہیں ہوتی۔ بعض دفعہ یہ مذہبی رشتہ بھی بہت کچھ ڈھیلا پڑ جاتا ہے کیونکہ مذہب کی اندرونی تفریقات کی وجہ سے بعض واقعات پیدا ہو کر گڑبڑ ڈال دیتے ہیں مسلمانوں کی بابت یہ بحث اور بھی پیچیدہ ہو جاتی ہے لیکن نتیجہ ضرور

رہے ہے۔

میں بالفعل چند منٹوں کے واسطے مسلمانوں کو ایک قوم سے تعبیر کروں گا اس قوم کی حقیقت اور کیفیت یہ ہے کہ اس میں نہ مختلف اقوام ہی کے بلکہ مختلف ممالک اور مختلف نسلوں اور مختلف ذریات کے افراد بھی ایک کثیر تعداد میں شامل ہیں صرف مختلف ممالک اور مختلف قوموں اور مختلف نسلوں ہی کے بلکہ مختلف مذاہب کے افراد سے بھی یہ قوم ترکیب یافتہ ہے مسلمانوں میں بھی اندرونی قومی فرقہ بندیاں ہیں جنھیں دوسرے الفاظ میں مختلف گروہوں سے تعبیر کرنا زیادہ تر موزوں ہوگا لیکن باوجود اس پریشان رشتہ بندیوں کے بھی مذہب مسلمانوں پر زیادہ غالب ہے اسلام نے تمام قومی درجہ بندیاں توڑ دی ہیں گو اس وقت تک کچھ کچھ درجہ بندیاں پائی جاتی ہیں مگر دراصل انکا خاتمہ ہو چکا ہے۔ جب ایک انگریز اور ایک یونانی و فرینچ سے سوال کیا جائے کہ تم کون ہو تو اس کا پہلا جواب یہ ہوگا کہ

میں انگلش ہوں۔ فرنچ ہوں۔ یونانی ہوں۔

اگر کسی ہندو سے سوال کیا جائے کہ تم کون ہو تو گو وہ خود کو کھتری برہمن جتیا کر ہندو ہی کہے گا مگر حقیقت الامر سے اسکا جواب مبہم اور کسی قدر دور ہوگا کیونکہ دراصل ہندو کسی مذہب کا نام نہیں ہوسکتا بلکہ ہندو کا زیادہ تر قریبی اطلاق ملک ہند سے ہونا موزوں ہے۔ ایک دوسرا لفظ آریہ بھی ہے اسکا اطلاق بھی کچھ بہت صاف نہیں ہے میری رائے میں اس سے ثابت یا ظاہر ہے کہ اس پرانی اور نامور قوم میں ملکی خصوصیت مذہبی خصوصیت پر غالب ہے اور اس کے بعد نسلی خصوصیت کا زور ہے۔

ایک مسلمان سے جب پوچھا جاتا ہے کہ تم کون ہو تو سب سے اول اُسکا یہ جواب ہوگا کہ میں مسلمان ہوں'

اس جواب سے ثابت ہے کہ مذہب اسلام رفتہ رفتہ قوم یا قومیت کے رنگ میں بھی رنگا گیا ہے اور اس سے یہ بھی ظاہر ہے کہ دائرۂ اسلام میں آکر کوئی قوم یا قومیت گزشتہ باقی نہیں رہتی ایک نئی قوم مسلمان کے نام سے مل جاتی ہے اب دوسرے الفاظ میں یہ کہنا چاہیے کہ -

مسلمان ایک مذہب بھی ہے اور ایک قوم بھی - مذہبیت اس قومیت سے وہی نسبت رکھتی ہے جو خود اسلام کو اپنے آپ سے ہے ہمیشہ جب یہ کہا جاتا ہے کہ ہم مسلمان ہیں تو اسکا مطلب یہی ہو سکتا ہے کہ تمام نسلیں اور قومیں اختیار اسلام سے اپنی قومیت چھوڑ کر ایک ہی مرکز اسلام پہ آچکی ہیں اس شان اور اس رنگ میں کوئی دوسرا مذہب قومیت اور اقوام نسلوں اور ذریات نسلوں پر غالب نہیں ہوا اس رشتہ کو مد نظر رکھ کر یہ کہا گیا ہے

کل مؤمن اخوۃ

اخوت کا درجہ قوم اور قومیت سے بھی بڑھکر ہے گویا مسلمان باوجود مختلف ذریتوں اور نسل ہونے کے ایک اس قوم میں جو آپس میں بھائی بھائی ہیں شامل ہو جاتا ہے اس سلسلے سے ظاہر ہو سکتا ہے کہ ہر ایک قوم کی اجتماعی حسیات کا رجحان زیادہ تر کس طرف ہو سکتا ہے مختصراً یہ کہ جو قومیں زیادہ تر نسلوں ذریات اور اقوام اور ممالک سے وابستگی رکھتی ہیں انکا رجحان اور جذب حسیات کچھ اور رنگ رکھے گا اور جس گروہ کی قومیں زیادہ تر مذہب سے مربوط ہیں انکی حسیات کا جذبہ مذہبی رنگ میں ہونا چاہیے خواہ کوئی سا رنگ ہو ان حسیات کو قومی حسیات کے نام سے تعبیر کرنا زیادہ تر مناسب ہوگا - اگر ایک شخصیت کی حسیات شخصی رنگ میں ایک ہی فرد کہی جا سکتی ہیں تو مذہبی حسیات بھی باعتبار ایک قوم ہونے کے ایک ہی اجتماعی قوت ہے -

ہم مانتے ہیں کہ حسیات شخصی ہوں یا قومی مر بھی جاتی ہیں جس طرح ایک شخصیت حیات کے مرنے کی صورت میں ایک بوسیدہ ہستی ہے اسی طرح ایک قوم بھی اس حالت میں ایک مردہ قوم ہے۔

اغراض مشترکہ کی بابت ایک ہی دفعہ ساری قوم یا سارے افراد قوم کے دل و دماغ میں خیالات کا متوجہ ہونا اور ان پر ثابت قدم رہنا افراد اور شخصیتوں کا یہ فرض ہے کہ وہ افرادی اور شخصی حسیات کا رشتۂ قوم سے منسلک اور منضبط کریں اور قوم کا یہ فرض ہے کہ وہ افراد اور شخصیات کے حسیات کو اجتماعی رنگ میں قبول کرے اور اُسے عملی پہلو سے قائم بھی رکھے یہی دو طریقے ہیں جن سے دونوں قسم کی حسیات کا قائم رہنا مقصود ہے جن اقوام کی حسیات کمزور پڑجاتی ہیں وہ سب سے پہلے اس کو جہ سے ناواقف ہوتی ہیں کہ۔

اُن کی اغراض مشترکہ کیا ہیں۔

اور اُن کا تحفظ کن وسائل کے تابع ہے۔

جب تک یہ ادراک نہو تب تک کوئی قوم اپنے حسیات سے مستفیض نہیں ہوسکتی۔ شخصی اغراض مجتمع ہوکر یا سمٹ سمٹ کر قومی اغراض اختیار کرتی ہیں یا قومی اغراض کے قالب میں آتی ہیں اگر کسی قوم کی اقتصادی حالت کمزور ہوچکی ہے تو صرف افراد کا ہی یہ فرض نہیں کہ اُس گئی گذری شان کے واپس لانے میں ہمت دکھلائے بلکہ خود قوم کا بھی یہ فرض اولیں ہے کہ قومی رنگ میں اُس کمی کے پورا کرنے میں زور لگائے جبتک قوم کا قومی رنگ میں یہ نصب العین نہو تب تک کامیابی مشکل ہے۔

ہمارا فرض اولیں ہے کہ ہماری شخصیتیں بھی اُس بڑی شان سے ثابت اور قائم رہیں جو شان اُنکے لیے موزوں ہے کیونکہ افراد کی مساعی ہی قومی مساعی کی

جزو اعظم ہیں جب شخصیتوں کی تحقیر کی جاتی ہے اور اُن کا کوئی احترام باقی نہیں رہتا تو قومی حسیات بھی قائم نہیں رہ سکتیں۔

ہمیشہ جزو سے کُل کی بنیاد پڑتی ہے ایک جسم ذرات کا مجموعہ ہوتا ہے لیکن ذرہ جسم کا مجموعہ نہیں کہا جاسکتا ذرات سے اجسام مرکب ہیں نہ کہ اجسام سے ذرات شروع ہمیشہ معمولی حالات سے ہوتا ہے! در خاتمہ ابتدائی وسطی اور انجامی ارکان رکھتا ہے ایک مدرسہ میں جزیات کی تعلیم دیجاتی ہے لیکن کسی وقت اُن سب جزیات کی تعلیم و ادراک قومی یا اجتماعی رنگ میں ایک خاص شکل اور اثر اختیار کرتا ہے۔ شخصی اور قومی عملیات میں ہمیشہ فرق ہوتا ہے گو کہ قومی عمل میں بھی افرادی عناصر ہی غالب ہوتے ہیں لیکن اسکا نام ہمیشہ قومی عمل کے نام ہی سے تعبیر پاتا ہے۔

ہماری شخصی اور قومی حسیات کی ایک منڈی ہے اور ہمارے دوگونہ عملیات اور اجتہادات ایک اشیاء بلیغ۔ اور اکی عمل جو شخصیتوں کی بنیاد اور اقوام کی رشتہ بندیوں کے نام سے موسوم ہو سکتا ہے جو قومیں اور جو افراد قوم ان دونوں قسم کی حسیات سے عملی رنگ میں واقف ہیں اور اُنکی قدر و قیمت کا اُنھیں علم ہے وہ اسپر بہت کچھ کہہ سکتے ہیں اور اُنکے فعلی اور انفعالی اعمال اور حرکات اُن پر روشنی ڈال سکتے ہیں جو افراد قوم اور جو قومیں اس راہ سے ناواقف ہیں وہ نہ صرف اپنی حسیات ہی کا خاتمہ کر چکی ہیں بلکہ اُن کی ضروریات سے بھی اسقدر دور جا پڑی ہیں کہ اُن کے واسطے یہ ذکر ایک غیر مفید ذکر اور یہ خواب ایک بے تعبیر خواب ہے وہ باوجود اسکے خود میں ایک فرضی حس باقی ہیں اور اس فرضی حس سے زیادہ اُن کے نزدیک اور کوئی حس ہو ہی نہیں سکتی گویا ایک بے حس عضو کو ایک حس دار عضو کہا جاتا ہے اور اُسی پر سب کا مونکا خاتمہ کر دیتا ہے اور یہ ایک باطل پرستی ہے۔ فتدبر۔

سلطان احمد

# نظارۂ خرابات

جلوہ فلک پہ شامِ غریباں کا جب ہوا
خورشید آرمیدۂ دامانِ شب ہوا
شمعِ حریم غم دل ایذا طلب ہوا
افزوں مریضِ ہجر کو رنج و تعب ہوا

موسیٰ کی طرح طالب دیدارِ یار ہے
اپنے سے بے خبر ہے مگر ہوشیار ہے

ہے آتشِ فراق ستمگر لگی ہوئی
سینے سے ہے امانت دلبر لگی ہوئی
ضبطِ فغاں سے مُہر ہے لب پر لگی ہوئی
ہے چشم انتظار سوئے در لگی ہوئی

سب فرشِ خار بستر کمخواب ہو گئے
انجم نثار دیدۂ کمخواب ہو گئے

اس بیکسی میں کوئی نہیں ہے پیامبر
لیلےٰ کو مرگِ قیس کی پہنچائے جو خبر
بلقیس کا ہو در پہ گدا کے کہاں گذر
ہاں مور کو خدا کہیں بخشے جو بال و پر

پروانہ تا بہ قصر سلیمان ہو ابھی
مشکل جو آ بنی ہے وہ آسان ہو ابھی

بیمار اور کوہِ شبِ تار الحذر
یہ مشت استخواں پہ گرانبار الحذر
پائے وہ دل زمانے سے آزار الحذر
جو ہے ازل سے تیرا پرستار الحذر

دنیا سے کچھ غرض ہے نہ زر چاہیے مجھے
بس تیری کارساز نظر چاہیے مجھے

بیتاب مجھ سا بلبلِ شوریدہ سر کہاں
گل آشنائے داغ دلِ نوحہ گر کہاں

پروانہ محرمِ تفِ محشر اثر کہاں اک شمع ساری رات جلے پھر جگر کہاں
سوزِ فراق و حسرت نظارہ اور ہے
پارہ کچھ اور ہے دلِ صد پارہ اور ہے
رونق نگار خانۂ افلاک پر نہیں تسکین بخش روح جمال قمر نہیں
اُجڑے ہوئے چمن میں صبا کا گذر نہیں شاید یہ رات وہ ہے کہ جسکی سحر نہیں
کب سے ترس رہا ہوں میں آرام کے لیے
سینے میں دل طپاں ہے دل آرام کے لیے
دکھلائے لاکھ چرخ اگر سحر سامری اور مشتری ہو جلوہ نما صورت پری
زہرہ کرے یہ نغمۂ داؤد ہمسری آتا نہیں کسی کو بھی اندازِ دلبری
نیرنگ عالم اور ہمیں دھیان اور ہے
مسکن ہے جس کا دل وہ سلیمان اور ہے
معلوم ہے بساط تری آسماں ہمیں مہرے بدل بدل کے نئے بازیاں ہیں
اُفتاد سے ہوں پست یہ طاقت کہاں ہمیں عنقا سے بھی ملا ہے بلند آشیاں ہمیں
رفعت کبھی کسی کی گوارا یہاں نہیں
جس سرزمیں کے ہم ہیں وہاں آسماں نہیں
بے خانماں ہیں سوختہ ساماں تو کیا ہوا شیرازۂ چمن ہے پریشاں تو کیا ہوا
زیب قفس ہے مرغ خوش الحاں تو کیا ہوا ذوقِ نظر ہے خار بداماں تو کیا ہوا
ابر کرم سے دن جو پھریں خاکسار کے
پھر آئیں گے خزاں میں وہی دن بہار کے
(باقی آئندہ)

آغا غلام حسین ارشد

# صغر سنی کی شادی

جہانتک ہندوستان کا تعلق ہے، صغر سنی کی شادی کسی خاص فرقے یا قوم تک محدود نہیں پائی جاتی۔ اسمیں کچھ شبہ نہیں کہ ہندو قوم اس میں زیادہ لتھڑی ہوئی معلوم ہوتی ہے اور مسلمان کم، مگر ایسی برائی جو کئی قوموں میں مشترکہ ہو اسکا خطرہ زیادہ ہے بہ نسبت اس برائی کے جسکی جوابدہ فقط ایک کمیونٹی ہے۔ باوجود اس امر کے کہ مصلحان قوم و ملک اس مسئلہ پر روشنی ڈال کر ایک حد تک عوام کی آنکھیں کھول چکے ہیں، تاہم پھر بھی یہ برائی بکثرت ہندوستانیوں میں موجود ہے اور اسوقت تک کبھی نیست نابود نہ ہوگی جب تک ہندوستانی والدین اپنے ملکی رواج کا جس نے بدقسمتی سے مذہبی صورت اختیار کر لی ہے سختی کے ساتھ مقابلہ نہ کرینگے اور سن بلوغت کے بعد اپنے بچوں کی شادی کر کے ملک میں شاندار مثالیں نہ پیدا کریں گے۔

صغر سنی کی شادی کے مسئلہ سے مجھے ہمیشہ دلچسپی رہی ہے۔ اس رسم کے مخالفین کی رائیں بھی مجھے معلوم ہیں اور ایسے لوگوں کے خیالات سننے کا بھی موقع ملا ہے جو اس قبیح رسم کے ابتک موافق ہیں۔ ایسی حالت میں میں اس قابل ہوں کہ موافق مخالف دونوں پہلو ناظرین کو دکھاؤں اور بتاؤں کہ ہمارے ملک کی بھلائی کس میں مضمر ہے۔ ملک کی بھلائی خود ہمارے ہاتھوں میں ہے اور یہ ظاہر ہے کہ جب تک صغر سنی کی شادی کا رواج ہمارے ملک میں موجود ہے اس وقت تک ہم ہندوستان کو اس شاندار حالت پر نہیں دیکھ سکتے جسے ہم نے اپنا آئیڈیل اور مطمح نظر بنا رکھا ہے۔

صغر سنی کے موافقین کہتے ہیں کہ یہ مفید چیز ہے اس لیے کہ

(۱) میاں بیوی میں عمر بھر محبت رہتی ہے، اور

(۲) لڑکا عیوب سے بچا رہتا ہے۔

اسمیں کچھ شبہ نہیں کہ جس محبت کا بیج بچپن میں بویا جاتا ہے وہ عمر بھر رہتی ہے لیکن ہمیں اب یہ دیکھنا ہے کہ ملک کے موجودہ رسم و رواج کے مطابق کہانتک باہمی میل جول کرنے کی اجازت دی جاتی ہے۔ اس بارے میں ہمارا تجربہ یہ ہے کہ دونوں کو ارتباط کرنے کے موقع نہیں ملتے اور اس لیے وہ مطلب فوت ہو جاتا ہے جس غرض سے کہ چھٹپن میں شادی کی گئی ہے۔

دوسری وجہ کے متعلق مجھے یہ کہنا ہے کہ عام طور پر نکاح ہو جانے کے کچھ عرصہ بعد باقاعدہ شادی کی رسم ادا کی جاتی ہے۔ پنجاب میں اس رسم کا نام مکلاوہ ہے اور بعض اوقات نکاح اور مکلاوہ کے درمیان کئی سال کی مدت حائل ہو جاتی ہے اور اس عرصہ میں بیرونی خراب اثرات سے متاثر ہونے کے لیے لڑکے کو کافی موقع و فرصت مل سکتی ہے۔ اس عرصہ میں اگر وہ خراب ہونا چاہے تو ہو سکتا ہے۔ ایسی صورت میں یہ کہنا کہ صغرسنی کی شادی لڑکے کو خراب صحبت سے بچانے میں مدد دیتی ہے، کسقدر بے معنی ہے؟

ان دلائل سے قطع نظر ہمیں دیکھنا یہ ہے کہ شادی کا مقصد کیا ہے اور یہ کہ آیا صغرسنی کی شادی اس مقصد کو پورا کر سکتی ہے یا نہیں؟

قدرت پر جب ہم غور کرتے ہیں کہ خدا تعالیٰ نے ہر چیز میں نر اور مادہ پیدا کیا ہے۔ جانداروں کے علاوہ یہ تذکیر و تانیث درختوں میں بھی پائی جاتی ہے۔ اگرچہ درختوں کے نر مادہ ہونے کی بحث چھیڑنے کا یہ وقت نہیں، مگر اتنا جاننا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ بعض درخت نر مادہ دونوں جزو اپنے میں رکھتے ہیں اور بعض میں صرف نر کا جزو ہوتا ہے اور باقیوں میں مادہ کا۔ خاص وقت پر ان کا بیج مختلف قدرتی طریقوں سے ملتا ہے اور اسطرح سے ایک درخت دوسرے پودے کی زندگی پیدا کرنیکا

باعث ہوتا ہے۔ اور درختوں کی نسل کا سلسلہ برقرار رہتا ہے۔ مگر اس سلسلہ پیدائش کی بابت یہ بات خاص طور پر ذہن نشین رکھنے کے قابل ہے کہ یہ سب کچھ وقت پر واقع ہوتا ہے اور وقت سے پیشتر کبھی نہیں ہوتا۔ درختوں کے علاوہ حیوانوں میں ہم یہ بات نمایاں طور پر دیکھتے ہیں کہ وہ سن بلوغت کے پہنچ جانے کے بعد ایک دوسرے کے قریب آتے ہیں اور اس طرح سے سلسلۂ توالد و تناسل کو برقرار رکھتے ہیں۔ اس بارے میں انسان دیگر حیوانوں سے علیحدہ نہیں ہو سکتا۔ اس کے لیے بھی ضروری ہے کہ توالد و تناسل کا فرض جو شادی کا مقصد ہے، ایسی عمر میں ادا کرے جبکہ قوی بالطبع اسکے ادا کرنے سے نہ تھک جائیں۔ یہ عمر سن بلوغت کے بعد کی عمر ہے۔ انسان کے لیے دیگر جانداروں کی مثال باعث عبرت ہے۔ مرد اور عورت کا ایسے وقت میں ایک دوسرے کے ساتھ بود و باش اختیار کرنا جبکہ قوی پورے نشو و نما یافتہ نہوں، نظام اعصاب کی تباہی کا باعث ہوگا۔ خدا تعالےٰ کا انسان کو یہ قوت عطا کرنا کہ وہ خاص عمر کو پہنچ کر اپنی نسل خود بڑھا سکے، اس بات کی دلیل ہے کہ وہ خود چاہتا ہے کہ شادی کا مقصد باحسن وجوہ ادا ہو، اور وہ اچھی طرح سن بلوغت کے بعد ہی ادا ہو سکتا ہے۔ صغرسنی کی شادی سے بعض اوقات توالد و تناسل کا مقصد تو ادا ہو جاتا ہے مگر خوش اسلوبی سے نہیں۔ قدرت اس ذمہ داری کو ہمارے سر پڑ اننا چاہتی ہے جبکہ ہم جسمانی طور پر اسکے ادا کرنے کے قابل ہو جائیں لیکن ہم ازخود یہ بوجھ ایک ایسے وقت میں دوسروں کے کہنے سے اٹھا لیتے ہیں جبکہ ہم بالکل اسکے ناقابل ہوتے ہیں۔ بچے پیدا کرنے کی قابلیت لڑکی میں کم عمری میں بھی موجود ہوتی ہے لیکن اس قابلیت کو پیش از وقت استعمال کیا گیا تو اسکا نتیجہ کمزور اولاد ہوگی اور کشمکش حیات میں پورا اُترنے کے لیے ضرورت ہے کہ اولاد ہر لحاظ سے توانا و طاقتور ہو۔ صغرسنی کی شادی میں توانائی کا سوال بالکل جاتا رہتا ہے اور اس سے پیشتر کہ لڑکا اور لڑکی اپنے تئیں تندرست قائم رکھ سکیں، توالد و تناسل کا بوجھ ان پر ڈالدیا جاتا ہے وہ دونوں

اولاد کے فرائض کو نہیں جانتے اور جیسا کہ اکثر دیکھا گیا ہے گھر کی دوسری عورتوں کو بچے کی پرورش کا انتظام کرنا پڑتا ہے۔ ایسی صورت میں صغرسنی کی شادی وبالِ سر کے مترادف ہے۔

مزید براں بے وقت کی شادی ہماری قوت نمو کو یکقلم رد کر دیتی ہے اسلیے کہ جو قوت پہلے اعضا کے بڑھانے میں صرف ہوتی وہ اب تمام وکمال یا زیادہ تر دوسری سمت میں استعمال کی جاتی ہے۔ اسکے علاوہ ہمارا نظام اعصاب قدرتی طور پر اسطرح سے بنایا گیا ہے کہ اگر اسپر پیش از بالیدگی ذرا زیادہ بوجھ ڈالا گیا تو وہ کمزور ہوجاتا ہے، اور میاں بیوی ساٹھ سال کی عمر میں ایسے ضعیف ہوجاتے ہیں کہ گو یا وہ ۸۰-۹۰ برس کے ہیں۔ یہ پیش از وقت پیرانہ سالی وہ سزا ہے جو قدرت ان لوگوں کو دے رہی ہے جو قدرتی قانون کے خلاف ورزی کرتے ہیں۔ ہمارے ہاں کے لوگ ۶۰ سال کی عمر میں از کار رفتہ ہوجاتے ہیں اور اپنا وقت خدا کے دھیان میں صرف کرنے کی غرض سے کونے میں بیٹھ جاتے ہیں۔ حالانکہ اگر فزیالوجی کی رو سے دیکھا جائے تو ۶۰ سال کی عمر میں دماغی حالت اصل عروج پر ہوتی ہے۔ موجودہ جنگ یورپ میں جسقدر مشہور برٹش افسر اور کمانڈر ہیں وہ عمر میں پچاس سے زائد ہیں۔ جرمن افسر ساٹھ سے زیادہ ہیں اور بعض ستر سے متجاوز ہوگئے ہیں اور اس عمر میں زندگی اور موت کی جنگ میں مصروف ہیں۔ اگر وہ ہندوستانی ہوتے تو یقیناً کسی کام کے نہ رہتے اور اپنے ہوش وحواس کو بھی کھو بیٹھتے۔ ہمیں صغرسنی کی شادی کی سزا ملتی ہے اور اُنھیں قدرتی عمر میں شادی کرنے کا انعام۔

اسکے علاوہ آٹھ یا دس برس کی لڑکی کی جب شادی ہوتی ہے اور دوسرے سال جب اُسکے ہاں اولاد ہوتی ہے تو اسوقت اسے ایسی ناقابل بیان تکلیف کا سامنا کرنا پڑتا ہے جو صرف اس حالت میں سے گذرے ہوئے لوگوں ہی کو معلوم ہے

اس ضمن میں میں ایک قصہ بیان کروں گا۔ ایک لڑکی کی شادی دس برس کی عمر میں ہوئی اور گیارھویں سال اولاد ہوئی۔ اولاد ہونے سے چار دن قبل اسپر درد کے باعث سکرات کی سی حالت طاری رہی۔ آخر درد کی تکلیف اسقدر بڑھی کہ آس پاس کے لوگ اسے برداشت نہ کرسکے اور یہ تجویز ہوئی کہ اسے کلوروفارم سنگھا دیا جائے۔ دس گھنٹے تک وہ اس دوائی کے زیر اثر بیہوش پڑی رہی اور اسکے بعد جب بچہ پیدا ہوا تو وہ مرا ہوا تھا اور اسکے ساتھ ہی گیارہ برس کی ماں بھی ختم ہوچکی تھی۔ اس ایک واقعہ سے ان تمام تکالیف کا اندازہ ہوسکتا ہے جو قدرتی طور پر گیارہ سے لیکر پندرہ[۱۵] برس کی کم عمر ماؤں پر بچہ پیدا ہونے کے وقت گذرتی ہیں۔ بچے بعض اوقات مردہ پیدا ہوتے ہیں۔ بعض دفعہ کمزور ہوتے ہیں اور بعض دفعہ ان کے حواس معطل ہوتے ہیں اور باوجود ان تمام خرابیوں کے ملک میں صغر سنی کی شادی کا رواج ہے۔ اور سب سے زیادہ عجیب و غریب بات ایسی شادیوں کے متعلق یہ ہے کہ ان کی انجام دینے والی بڑی بوڑھی عورتیں ہی ہوتی ہیں جو رسم و رواج اور اپنی بیوقوفی کے باعث اپنی اولاد کو ایسی مصیبت کے حوالے کردیتی ہیں جو بالآخر ان کی جان لے کر ختم ہوتی ہے۔ گذشتہ مردم شماری کو اگر دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ ملک میں لاکھوں بیوائیں ایسی موجود ہیں جنکی عمر پانچ[۵] اور پندرہ[۱۵] سال کے درمیان ہے اور اگر دیکھا جائے تو یہ وہ زمانہ ہے جبکہ انھیں مدرسہ میں ہونا چاہیئے تھا۔

مدراس پریزیڈنسی میں پانچ سے کم عمر کی سات سو اڑتیس[۷۳۸] بیوائیں موجود تھیں اور پانچ[۵] سے دس[۱۰] برس کی عمر کی چار ہزار تین سو بتیس[۴۳۳۲] اور دس اور پندرہ[۱۵] برس کی عمر کی چوبیس ہزار چار سو سینتالیس[۲۴۴۴۷]۔ ان اعداد سے ان بدبخت وجودوں کی تعداد معلوم ہوسکتی ہے اور پھر ہمارے ہاں کی رسم و رواج ایسے ہیں کہ بیوہ ہوجانے پر تمام دنیا کی لعن طعن اسی کے حصے میں آنے لگتی ہیں۔ بعض ہندوؤں میں یہانتک ہے

کہ ہر خوشی کے موقع پر بیوہ کو کوٹھری کے اندر بند کر دیا جاتا ہے۔ مبادا اسکا منحوس اثر باقی گھر والوں پر نہ پڑے۔ یہ ہے وہ شرم و ذلت کی زندگی جو اسے بیوہ ہو جانے کے بعد بسر کرنی پڑتی ہے اور بعض اوقات یہ بھی سزا ملتی ہے کہ وہ دوسرا نکاح نہ کرنے پائے گویا اپنے خاوند کی موت کی ضامن وہی ہے۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ایک ایسی رسم جو اپنے میں فائدہ کچھ نہیں رکھتی اور سراسر نقصان ہی سے مملو ہے، کیونکر وجود میں آئی؟ ہندوؤں میں "منو" کے قوانین کو خاص درجہ دیا جاتا ہے اور اگرچہ اسمیں صاف طور پر یہ لکھا ہے کہ مرد کے لیے ضروری ہے کہ وہ ۲۴ برس کی عمر تک برہم چاری رہے اور اسکے بعد گرہستی زندگی بسر کرے مگر بعد میں جو سمرتیاں لکھی گئیں انمیں عورت کی شادی کے قابل عمر آٹھ اور دس سال بتائی گئی ہے مگر ساتھ ہی آٹھ برس کی لڑکی کے لیے چوبیس برس کا مرد لکھا ہے جو بالکل نامعقول ہے۔ ان سمرتیوں کا اثر ہندوؤں میں اسقدر زیادہ ہے کہ اب صغر سنی کی شادی کا بالکل عام رواج ہو گیا ہے۔ غالباً اسمیں جو کچھ لکھا گیا ہے وہ بعد کے لوگوں کی کارستانی معلوم ہوتی ہے اور اس لیے جب کبھی فیصلہ کرنے میں کچھ دقت معلوم ہو تو اس صورت میں ہمیں چاہیے کہ مذہبی قانون کا (جو دراصل غلطی سے مذہبی قرار دے لیا گیا ہے) قانون قدرت سے موازنہ کریں۔ اور موخرالذکر کو اسلیے قبول کرلینا چاہیے کہ وہ بالکل اٹل ہے اور ایسا قانون ہے جسے کسی انسانی ہاتھ نے نہیں وضع کیا اور صرف خدا کا وضع کردہ قانون ہے۔ لیکن اگر ہم ہندوؤں کے قدیم زمانے کی طرف جائیں تو ہمیں صاف معلوم ہو جائیگا کہ اس زمانے میں شادی سن بلوغ میں یا پہنچنے کے بعد ہوتی تھی اور دراصل ہندو قوانین یہی ہیں کہ ایسی عمر میں شادی کی جائے کہ میاں بیوی مضمون اس مقصد کو اچھی طرح سے سمجھ سکیں جسکے لیے قدرت نے انھیں ملایا ہے۔ قدیم ہندوؤں میں اس امر کی بہی مثالیں ملتی ہیں کہ

شادیاں مرد اور عورت دونوں کی باہمی رضامندی سے ہوا کرتی تھیں۔ موجودہ زمانے کی ہندو اسپرٹ کا مقابلہ قدیم اسپرٹ سے کیا جائے تو صاف کہنا پڑے گا کہ

ببیں تفاوت رہ از کجاست تا بہ کجا

مزید براں ہندوؤں کے چار آشرم میں سے ایک آشرم یہ ہے کہ وہ ۲۴ برس کی عمر تک بالکل برہم چاری (مجرد) کی زندگی بسر کرے۔ ایک طرف اس حکم پر یقین کیا جاتا ہے اور دوسری طرف صغر سنی کی شادی پر زور دیا جاتا ہے ایک طرف کہا جاتا ہے کہ برہم چرج رکھو اور دوسری طرف بچپن کی شادی کو بھی ضروری خیال کیا جاتا ہے بچپن کی شادی اور برہم چاری کی زندگی دونوں متضاد چیزیں ہیں، ایک وقت میں صرف ایک رہ سکتی ہے۔

درمیان قعر دریا تختہ بندم کردہ
باز میگوئی کہ دامن تر مکن ہشیار باش

اکثر ہندوؤں کے دلوں میں یہ خیال ہے کہ بچپن کی شادی کا اس لیے رواج ہوگیا تھا کہ مسلمانوں کے حملوں کی وجہ سے عورتوں کے لیے محافظ مقرر کردینا زیادہ قرین مصلحت سمجھا گیا تھا۔ کیونکہ والد کے بعد عورت کی حفاظت کا بوجھ اسکے خاوند پر ہے مگر اس کا جواب یہ ہے کہ جس عمر میں شادی کردی جاتی تھی وہ ایسی کم ہوتی تھی کہ خاوند بیوی کی حفاظت تو کیا اپنی حفاظت بھی مشکل کرسکنے کے قابل ہوتا تھا۔ یہ وجہ میں ابتک سمجھنے سے قاصر ہوں۔

مسلمانوں میں یہ قبیح رسم اسلئے آئی کہ بہت سے ہندوؤں نے مسلمان ہوجانے پر بھی اپنی قدیم رسوم کو نہیں چھوڑا۔ پرانا رنگ اسقدر غالب تھا کہ وہ نئے رنگ سے کلی طور پر متاثر نہ ہوسکے۔ اب بھی دیہات میں ایسے مسلمانوں کی تعداد بے انتہا ہے جو پوچھنے پر اپنے آپ کو مسلمان بتائینگے مگر نام اور رسم و رواج کے اعتبار سے اگر

دیکھا جائے تو وہ پورے ہندو ہیں۔ چونکہ یہ خود اسی رسم میں مبتلا تھے اسلیے انھوں نے مسلمانوں کو بھی مبتلا کر دیا۔

مگر وجہ خواہ کچھ ہی ہو اس وقت ہندو اور مسلمان دونوں ہمین آلودہ نظر آتے ہین اور اب دونوں فریقوں کے لیڈروں اور ہر خیر خواہِ ملک و قوم کا یہ فرض ہے کہ وہ ایسے ذرائع اختیار کرے جس سے اس رسم کا بتدریج ہمیشہ کے لیے استیصال ہو جائے اور آیندہ جو نسل پیدا ہو وہ موجودہ نسل کی طرح قد میں چھوٹی اور جسم میں کمزور نہ ہو بلکہ وہ پُرانے راجپوتوں کی طرح سے مضبوط و توانا ہو کیونکہ ہندوستان کا مستقبل طاقتور لوگ بنا سکتے ہیں نہ کہ کمزور ٹھٹھرے ہوے نوجوان۔

علم النفس کا ایک اصول یہ ہے کہ ہر کام کے لیے ایک مصمم مرضی اور ارادے کی ضرورت ہے۔ لہذا ان تمام والدین کو جو دل سے اپنے ملک کی ترقی چاہتے ہیں، یہ عزم بالجزم کر لینا چاہیے کہ وہ اپنے بچوں کی شادی شیرخوارگی اور بچپن میں نہ کرینگے (ہندوستان میں عورت کی شادی کی عمر ۱۶ سال ہے اور مرد کی ۲۵ سال) دوسرے ہر قومی درسگاہ کو تعلیم کے بارے میں تھیوسوفیکل خیالات کی عملی اشاعت کرنی چاہیے۔ ہر تھیوسوفیکل انسٹیٹیوشن کی یہ خصوصیت ہے کہ وہ کبھی ایسے طالب علم کو اپنے سکول مین داخل نہیں کرتا جسکی شادی ہو چکی ہو۔ برخلاف اسکے لڑکے کے والدین کو سمجھایا جاتا ہے کہ وہ لڑکے کی شادی کا خیال اسوقت دل میں لائینگے جبکہ وہ اسکول کی تعلیم ختم کرے گا، اور اس سے پہلے نہیں۔ تھیوسوفیکل سوسائٹی نے جو یہ تعلیمی آئیڈیل مقرر کیا ہے تو اسکی وجہ یہ ہے کہ ہمارے نزدیک تعلیمی زندگی اور گرہستی زندگی میں نمایاں اختلاف ہے۔ دونوں ایک دوسرے سے بالکل علحدہ ہیں اور ایسے زمانے میں جبکہ اسکول کی تعلیم اور امتحانات کے سلسلہ کی بدولت لڑکے پر بہت زیادہ بار پڑتا ہے، اگر اسے خاوند بنا دیا جائے گا تو اسکا نتیجہ اسکی جسمانی صحت پر ایک ایسا

بوجھ ہوگا جسے وہ کبھی برداشت نہین کرسکے گا۔ ساتھ ہی جب ہر سال اسکولوں اور کالجوں سے ایسے برہم چاریوں کی تعداد نکلے گی جو جسم اور دماغ میں کافی طور سے مضبوط ہوں گے تو آپ اندازہ کرسکتے ہیں کہ ہندوستان کے کیسے بھلے دن آجاینگے یہ دونوں باتیں جو اوپر بیان کی گئی ہیں، ذرا سی دلیری اور ذرا سے ایثار سے طے پاسکتی ہے اور دونوں صفات کے بغیر آج تک کوئی قوم اصلی قومیت تک نہیں پہنچی۔

ہندوستان کے موجودہ تعلیم یافتہ گروہ میں بہت کم ایسے اشخاص ہیں جو تیس برس کی عمر میں بالکل تندرست ہوں۔ ہزارہا نوجوان اعصاب اور معدہ کی بیماریوں میں مبتلا ہیں۔ سینکڑوں دوران خون کی شکایت کے شاکی ہیں اور ہزاروں ایسے ہیں جنکے اعضاے رئیسہ کمزور ہیں۔ اسی طرح ذیابیطس کے مریضوں کی تعداد بھی بہت زیادہ ہے۔ یہ سب لوگ کمزور والدین کی اولاد ہیں اور ان میں سے اکثر ایسے ہوں گے جنھوں نے صغر سنی میں شادی کی ہوگی۔ ہمارے تعلیم یافتہ نوجوانون کی ایسی حالت ہندوستان کے تعلیمی پہلو پر ایک بہت بدنما دھبہ ہے ہمارے نوجوان ۳۰ سال کی عمر میں پچاس کے اور ساٹھ سال کی عمر میں نوے سال کے معلوم ہوتے ہیں درانحالیکہ دوسرے ممالک کے بوڑھے آدمی بڑھاپے میں بھی اپنی قوم کو صلاح و مشورہ دینے کے قابل رہتے ہیں۔ یہی حالت ہم ہندوستان میں پیدا کرنا چاہتے ہیں۔ اس بری رسم کے استیصال میں ہندو مسلمان دونوں کو مل کر کام کرنا چاہیے۔ مختلف لکچروں کے ذریعہ والدین کے دلون میں اس رسم بد کی طرف سے خوف اور وحشت بٹھانی چاہیے اور اگر ہم لڑکیوں کی خاطر نہ سہی، لڑکوں ہی کی خاطر صغر سنی کی شادی کو بند کردینگے تو ہم اس زمانے کو، اس شاندار زمانے کو جسے ہماری آنکھیں عالم خیال میں دیکھ رہی ہیں زیادہ

ترتیب دے آئیں گے اور ہم ہر لحاظ سے ایک ایسی مضبوط قوم بن جائیں گے جو دنیا میں عزت و وقار کے ساتھ رہنے کے قابل ہو سکے گی۔

اگر ہم نے صغرسنی کی شادی کو جلد کم نہ کیا تو بیسویں صدی کے آدمیوں پر یہ الزام عاید ہوگا کہ وہ دختر کشی کرنے اور ستی کرانے میں مدد کرتے ہیں۔ یہ دونوں خوفناک مراسم اصولاً معدوم ہیں مگر صغرسنی کی شادی میں ہم ان ہی رسموں کو گویا ادا کر رہے ہیں۔ بلکہ یہ رسم ان سے بھی زیادہ خوفناک ہے۔

"اے خدا تو ہماری آنکھیں کھول تاکہ ہماری تباہی خود ہمیں نظر آنے لگے اور ساتھ ہی ہمیں اس سے بچنے کی بھی توفیق دے۔"

ضیاالدین برنی

## ترکِ محبت

ہیں کہ اب مستغنیِ جذباتِ الفت ہوگیا　　ہستیِ نا آشنائے رنج و راحت ہوگیا
دل سے مطلق مٹ گئی خارِ محبت کی خلش　　اندمالِ درد ریزی جراحت ہوگیا
خواہشاتِ مضطرب احساس ساکن ہوگئیں　　شوق رخصت ہوگیا ارمان رخصت ہوگیا
مل گئی فرطِ تمنا کی کشاکش سے نجات　　سدِّ بابِ تلخیِ انجامِ حسرت ہوگیا
ذوقِ نظارہ رہا باقی نہ امیدِ وصال　　اختتامِ ناگواری ہائے فرقت ہوگیا
عشقِ رسوا کن کی محشر زائیاں جاتی رہیں　　جذبِ ضبطِ نفس میں جوشِ طبیعت ہوگیا
بے نیازی اک نیاز آگینیوں میں مل گئی　　ناشناسِ طرز و اندازِ محبت ہوگیا
اب یہی دل سے دعا ہے میں ہوں ہی دو جہاں　　اور حاصل تجھ سے ہی عہدِ فراغت ہوگیا

درد کی بیدردیاں آخر میں درماں ہوگئیں
مشکلیں اتنی پڑیں مجھ پر کہ آساں ہوگئیں

ارشد تھانوی

# فضل لکھنوی

بعض خوش نصیبوں کو خزانۂ غیب سے بے تلاش وجستجو وہ دولت مل جاتی ہے جو بہتوں کو کوشش وسعی سے بھی میسر نہیں آتی۔ دنیا اس خداداد دولت کو حیرت کی نظر سے دیکھتی اور تعجب کرتی ہے۔ لیکن جن لوگوں کو شاہی درباروں کے حالات سے کچھ دلچسپی ہے ان کے نزدیک یہ کوئی تعجب کی بات نہیں، وہ خوب جانتے ہیں کہ ایسے واقعات بکثرت پیش آتے رہتے ہیں، اور مستحق وغیر مستحق سب کے سب انعام پاتے ہیں ؎

این سعادت بزور بازو نیست
تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

دولتِ شاعری بھی مبدءِ فیاض سے بعضوں کو اسطرح چھپر پھاڑ کے مل جاتی ہے گویا وہ ماں کے پیٹ ہی سے شاعر پیدا ہوئے ہیں۔ نہ ان کو عروض سیکھنے کی ضرورت پڑتی ہے نہ قافیہ کی حاجت، موزوں طبیعت ہی بحر ہے اور مذاق سلیم تقطیع، نہ کسی کے آگے زانوے شاگردی تہ کرنے سے مطلب، نہ کسی سے دوستانہ مشورۃ کی غرض۔ لطف یہ ہے کہ کم استعدادی وکم علمی بھی سدراہ نہیں ہوتی بخلاف اسکے جن لوگوں کو قدرتی طور پر استعداد نہیں وہ علم وفن شعر کی باقاعدہ تعلیم حاصل کرنے میں عمریں صرف کر دیتے ہیں تب بھی وہی "ڈھاک کے تین پات"۔

اسلام سے پہلے عرب کے شاعر جن کی شاعری اور فصاحت وبلاغت نے انھیں "عرب العرباء" کا معزز خطاب دلایا، تمام عالم سے اپنا لوہا منوایا قریب قریب سب جاہل تھے، لیکن شعر ایسے کہتے تھے کہ اُن کے اخلاف جنکو "مولدینِ عرب"

کہتے ہیں باوجود علم و فضل کے اُنکے برابر نہ پہنچ سکے اور نہ اُنکی فصاحت و بلاغت کو پا سکے۔ مگر عجم میں ایسی مثالیں بہت کم ہیں کہ جاہل ہو کر اعلےٰ درجہ کے شاعر ہوئے ہوں اہل ادب کے دلوں پر اُنکا سکہ بیٹھا ہو یا کسی نے اُن کا لوہا مانا ہو۔ ہاں اوسط درجے کے کہنے والے مل جائیں گے جنکے کلام میں رطب و یابس دونوں حصے برابر ہونگے مگر وہ بھی بمشکل اور "معدودے چند"

ان ہی معدودے چند میں سے ایک حضرت فضل لکھنوی ہیں۔ جنکی بے علمی پر نظر کرتے ہوے حیرت ہوتی ہے اور بے اختیار زبان پر شعر آجاتا ہے ؎

خدا کی دین کا موسیٰ سے پوچھیے احوال
کہ آگ کو لینے کو جائیں پیمبری مل جائے

حضرت فضل کی ولادت باسعادت لکھنؤ کے مشہور محلہ "قندھاری بازار" میں ہوئی یہیں وہ سن تمیز کو پہنچے اور ۱۸۸۴ء تک یہیں سکونت پذیر رہے۔ پورا نام فضل اللہ اور ان کے والد کا نام محمد خاں ہے۔ آپ ایک اعلےٰ خاندان سے ہیں۔ آپ کے باپ دادا بڑے کامل فاضل لوگ تھے "نافع السالکین" میں اُن حضرات کا مختصر تذکرہ موجود ہے۔ مگر اُن کے خلاف حضرت فضل نے اپنا تمام زمانۂ طفولیت کھیل کود میں ضائع کیا پڑھنے لکھنے میں بالکل دل نہ لگایا بلکہ اسقدر بے تعلق رہے کہ اپنا نام بھی نہیں لکھ سکتے تھے۔ یا للعجب!

عبرت کا مقام ہے کہ فاضلوں کے لڑکے علم و فن سے اس طرح کورے رہیں کہ اپنا نام بھی نہ لکھ سکیں۔ ؎

گہر آری خلیلے ز تبخانہ کنی آشنائی ز بیگانہ
گہے یاچناں گوہر خانہ خیز چو بوطالبے را کنی سنگ ریز

آخیر عمر میں اپنی اس زار حالت پر خود بھی بہت افسوس کرتے تھے۔ مگر

"اب پچتائے کا ہوت ہے، چُگ گئیں چڑیاں سبرا کھیت"

ساٹھ برس کی عمر میں جب مکہ معظمہ سے حج کرکے واپس آئے تو قرآن شریف (اس خیال سے کہ یہی دین و ایمان ہے) پڑھنا شروع کیا۔ چنانچہ تخمیناً دو سال میں ختم ہوا بس آپ کا سارا سرمایۂ علم یہی ہے۔ اور سچ پوچھیے تو یہ بھی بہت کافی ہے اور اس کا علم اصل علم ہے۔

شعر و شاعری کا چسکا روز ازل میں پڑ چکا تھا، ہوش سنبھالتے ہی شعر کی دُھن میں رہنے اور اُلٹے سیدھے الفاظ جوڑ جاڑ کر شعر موزوں کرنے لگے۔ پھر لوگوں کے ساتھ مشاعروں میں جانا شروع کیا۔ پڑھنے کے لیے نہیں صرف سُننے کی غرض سے۔ سُنتے سُنتے اشعار کے معنے مطلب سمجھنے لگے اور (اصل۔) بامعنے کہنے بھی لگے۔ جو کچھ کہتے پہلے اپنے ہمجولیوں کو سُناتے وہ داد دے کر واہ واہ کرکے دل بڑھاتے اسی طرح ان کا حوصلہ روز بروز بڑھتا رہا اور مشق ہو گئی۔ یہانتک کہ زمرۂ شعرا میں داخل ہو گئے۔ اوّل اوّل تو چار چار پانچ پانچ شعر کہتے تھے پھر پوری پوری غزلیں ہونے لگیں۔ خود تو لکھنا آتا نہ تھا اپنا کلام لوگوں سے لکھوا لکھوا کے بڑے شوق سے جمع کرتے رہے جن اشعار کے لکھوانے کی نوبت نہ آتی وہ چند روز میں صفحۂ دل سے اُتر کر بیاض نسیان پر درج ہو جاتے۔ قبل اسکے کہ اس مجموعہ کی (جو اس محنت سے دوسروں سے لکھوا لکھوا کے جمع ہوا تھا) کوئی شہرت ہو یا طبع کی نوبت آتی گردش گیتی نے سنہ ۵۷ء کے فتنہ میں یہ تمام سرمایۂ عمر تلف کر دیا۔ دل پر کیسی چوٹ لگی ہوگی؟ کسقدر صدمہ ہوا ہوگا؟ شاعر کے لیے اس سے زیادہ اور کیا رنج دہ سانحہ ہو سکتا ہے؟ یہی (ان کے لخت جگر اور) یہی پارۂ دل۔ سچ یہ ہے کہ جسقدر صدمہ و رنج ہوا ہو تھوڑا ہے۔ اس ہنگامہ میں نہ صرف یہ مجموعہ ہی ضائع ہوا بلکہ لکھنؤ سے جیسے وطن کو بھی خیرباد کہنا پڑا اور احباب بھی پراگندہ ہوا۔ عزیز و اقارب میں بھی کوئی کہیں جا پڑا کوئی کہیں

لکھنؤ کے بعد خالص پور میں قیام اختیار کیا - یہ گاؤں حضرت تفضل کے بزرگوں کی جاگیر میں ہے اور لکھنؤ سے دس بارہ میل کے فاصلے پر واقع ہے -

یہاں آنے کے بعد نئے افکار اور پیش آنے والے تردداتکی وجہ سے مدت تک شعر و شاعری کا مشغلہ موقوف رہا - اگر کوئی موقع پیش بھی آیا تو غدر کی تباہی سے ایسے متاثر تھے کہ کچھ نہ کہا اور بالکل زبان بند کیے بیٹھے رہے - ایک عرصہ کے بعد جب ذرا اطمینان حاصل ہوا تو دوستوں کے اصرار سے کبھی کبھی ایک آدھ غزل کہہ لیتے اور اپنے صاحبزادے کے سعلموں سے لکھوا کے رکھ لیتے تھے - یہاں تک کہ ایک ایک کرکے ایک اچھا خاصہ مجموعہ تیار ہوگیا - اب جی چاہا کہ یہ چھپ جاے تو بہتر ہے - مگر ساتھ ہی اسکے یہ خیال بھی پیدا ہوا کہ "مجھ جاہل ناخواندہ کے کلام میں سینکڑوں ہزاروں غلطیاں ہونگی - لوگ اعتراض کرینگے، ہنسیں گے" اب ایک کشمکش میں پڑ گئے اُدھر طبع دیوان کا شوق دامنگیر ادھر یہ خیال عاقبت مآل چھپنے سے مانع - آخر اشتیاق طبع غالب آیا اور بڑے پس و پیش کے بعد یہ خیال کر کے کہ کوتہ نظر جو چاہیں کہیں مگر اہل انصاف میری بے بضاعتی پر نظر کر کے ضرور داد دیں گے" مولوی عبدالعلی صاحب آسی مرحوم مالک مطبع آسی محمود نگر لکھنؤ کے پاس بغرض طبع لیگئے - مولوی صاحب موصوف نے اسے شروع سے آخر تک بنظر تعمق دیکھا اور پوری پوری داد دی کہیں کہیں بعض الفاظ کا رد و بدل بھی کردیا اور قافیوں کی غلطیوں کو بھی بتادیا - پھر خود ہی چھپنے کا انتظام کیا مولوی صاحب کی اس داد دہی بات سے حضرت تفضل نے نیک فال لی اور سمجھ لیا کہ "ہاں اہل نظر ضرور داد دیں گے" چنانچہ سنہ ۱۳۱۷ھ میں یہ دیوان[1] نہایت خوبی و خوش اسلوبی سے

---

[1] جس حضرات کو ملاحظہ کا شوق ہو آسی پریس محمود نگر لکھنؤ سے طلب فرمالیں - ۸ ر قیمت ہے لکھائی چھپائی بہت اچھی ہے البتہ کاغذ معمولی ہے - دیکھنے کی چیز ہے -

آسی پریس لکھنؤ میں چھپ کر شائع ہوا۔ یہ دیوان اسوقت ہمارے پیش نظر ہے۔ ۱۸۸ صفحوں پر ختم ہوا ہے۔ شروع میں پانچ چھ صفحے فضل صاحب نے اپنے حالات میں رنگے ہیں جنمیں اپنی جہالت پر بہت کچھ اظہار تاسف بھی کیا ہے۔ اسکے خاتمہ پر یہ شعر درج ہے ؎

غلام ہمت آن شاعران ذی کرم
کہ یک صواب بہ بینند و صد خطا پوشند

اسکے بعد طبع دیوان کی تاریخ میں ایک قطعہ لکھا ہے اور سچ یہ ہے کہ حضرت فضل نے تاریخ بہت خوب نکالی ہے۔ وہو ہذا

مرا یہ نامہ باغ بے خزاں ہو | الٰہی خوش ہوں اس سے جملہ احباب
ہوا تیار جب یہ گلشنِ شوق | کہی تاریخ اسکی "باغ شاداب"

اب غزلوں کا سلسلہ شروع ہوتا ہے۔ ردیف الف میں چند غزلیں حمد و نعت اور بزرگان دین کی شان میں ہیں۔ ایک مناجات ہے پھر شاعرانہ کلام ہے۔ اس موقع پر بطور نمونہ کے چند غزلیں بلا انتخاب درج کی جاتی ہیں جو اس ناخواندگی پر بے شک قابل ستایش ہیں۔ ناظرین ملاحظہ فرمائیں۔ میر کی مشہور زمین "شراب کی سی ہے" "حباب کی سی ہے" میں فرماتے ہیں ؎

زیست دنیا کی خواب کی سی ہے | بلکہ دنیا حباب کی سی ہے

میر کے بعد یہ مطلع! فنائے دنیا کا ایسا مرقع ہے!! زبان سے بے اختیار واہ نکلتی ہے۔ سبحان اللہ ایسے ہی اشعار حضرت فضل کی مداحی کرائے بغیر نہیں رہ سکتے۔ ان ہی اشعار نے مولوی عبدالعلی صاحب کو ثناخوانی پر مجبور کیا ہوگا۔ اور فرماتے ہیں

رنج ہجراں نہیں ہے دنیا میں | اک نشانی عذاب کی سی ہے
کیا کہوں اور وصف اُس گُل کا | ساری رنگت گلاب کی سی ہے

آتش غم سے دل جلا شاید　　بو تو اس کی کباب کی سی ہے
بہکی بہکی ہے چال یار کی آج　　کیفیت سب شراب کی سی ہے
میرے رونے کو دیکھ کہتے ہیں　　یہ تو بارش سحاب کی سی ہے
فضل کچھ مجھسے بولتے نہیں آپ
یہ نشانی عتاب کی سی ہے

"کفن بگڑا دہن بگڑا" کی طرح میں آتش نے اپنے اُستاد مصحفی سے کہا تھا "اُستاد اس ردیف قافیہ میں کوئی ایک شعر نکال لے تو کلیجا نکل پڑے" حضرت فضل فرماتے ہیں

نہیں مجھ سے اکیلا دوستو وہ گلبدن بگڑا　　اس اپنے عندلیب دل سے ہے سارا چمن بگڑا
سحر کے وقت جب وہ شمع محفل سے جاتا ہے　　نظر آتا ہے دن بھر مجکو رنگ انجمن بگڑا
بگاڑا تو بہت تونے صبا گیسوے جاناں کو　　نہ کچھ بل آیا اُسمیں اور نہ اسکا بانکپن بگڑا
سوال اُس سے کیا جب ڈرتے ڈرتے ایک بوسہ کا　　کہوں کیا کسطرح مجھ سے مرا شیریں دہن بگڑا

"دہن" کے قافیہ پر بھی آتش کو بڑا ناز تھا - ہمارے اَن پڑھ فضل نے جو اپنا نام بھی نہیں لکھ سکتے تھے "دہن" کا قافیہ باندھ دیا - اور "شیریں" کا لفظ اسپر لگاکے پانی کر دیا ماشاء اللہ جس کو آتش سا اُستاد مشکل سمجھے اُسکو حضرت فضل آسان کر کے یوں کہدیں -

"کہوں کیا کسطرح مجھ سے مرا شیریں دہن بگڑا"

تمہارا قد موزوں دیکھکر گلگشت گلشن میں　　دکھائی دیگا قمری کو قد سرو چمن بگڑا
اُڑا کر لیگئی خوشبو صبا جو زلف جاناں کی　　تو اس سے رنگ بوے عنبر و مشک ختن بگڑا
خدا چاہے تو وہ اچھا بنا دے خلق کے آگے
نظر آتا ہے فضل اپنا بھی کچھ طرز سخن بگڑا

تجکو پکارتا پھرا قاتل کہاں کہاں | یہ ڈھونڈھتا ہوا دل بسمل کہاں کہاں
:---|:---

کیا مطلع ہے! کیا روانی ہے!! کیا صفائی ہے!!! سبحان اللہ

فرقت میں ایک لحظہ نہیں دلکو چین ہے — بتلاؤں کیا کہ پھرتا ہوں بیدل کہاں کہاں
اے ہمدمو! تلاش میں اب اُسکی دیکھنا — کرتا ہوا میں جاتا ہوں منزل کہاں کہاں
اُس بیوفا کے عشق میں گھر سے نکال کر — مجھکو پھرائے گا تو اب اے دل کہاں کہاں
دل لے کے تیرا اب وہ نجانے کہاں گیا — پھر ڈھونڈھنے تو جائیگا بیدل کہاں کہاں
صیاد کے خیال سے گلشن کو چھوڑ کر — پھرتے ہیں مارے مارے عنادل کہاں کہاں

اب آستان یار پہ اے فضل جم کے بیٹھ
پھرتا ہے در بدر تو اے غافل کہاں کہاں

---

ان آنکھوں نے دیکھے جواں کیسے کیسے — ہوے اس جہاں سے رواں کیسے کیسے
لڑکپن سے ابتک ان آنکھوں کے آگے — ہوے انقلاب جہاں کیسے کیسے
نہیں اُس ستمگر کے مژگان وابرو — ہیں دشمن مرے بیگماں کیسے کیسے
ہیں عاشق کے لب خشک ترچشم تن زرد — یہ سب عشق کے ہیں نشاں کیسے کیسے
گل و ماہ و آئینہ و شمع و خورشید — ہیں چہرے پہ انکے گماں کیسے کیسے
شہیدان شمشیر ناز و ادا کو — ملیں گے ارم میں مکاں کیسے کیسے

ہے افسوس افسوس فضل اس جہاں سے
گئے خاک میں گلرخاں کیسے کیسے

---

تیرا جبدم خیال آتا ہے — دین و دنیا کا غم بھلاتا ہے
اسکو کھٹکا کہاں ہے محشر کا — سر تسلیم جو جھکاتا ہے

دل تڑپتا ہے جان جاتی ہے جب وہ پہلو سے اُٹھ کے جاتا ہے
چاہتا ہے جسے دکھا کے جھلک اپنا دیوانہ وہ بناتا ہے
وہی پاتا ہے شاہد وحدت اپنی ہستی کو جو مٹاتا ہے
دل کی آنکھوں سے ڈھونڈتا جو ہے وہی اے یار تجھکو پاتا ہے

بھول جاتا ہے فضل وہ سب کو
اُس صنم سے جو دل لگاتا ہے

دیوان کی اکثر غزلیں اسی رنگ کی اور بعض اس سے بہتر ہیں۔ بعض بعض بہت مشکل زمینوں میں ہیں۔ بعض بہت بڑی بڑی ہیں چنانچہ ایک غزل میں ۸۴ شعر ہیں ہم نے طوالت کے خیال سے انکو قلم انداز کر کے صرف چار چھوٹی چھوٹی غزلوں پر اکتفا کی۔ اور انتخاب ایک شعر کا بھی نہیں کیا۔ ایک تذکرہ میں عمدہ عمدہ شعروں کا انتخاب ہم اس لیے ناپسند کرتے ہیں کہ اس سے شاعر کی اصلی حالت اور قوت کا اندازہ نہیں ہوتا بلکہ واقعیت سے زیادہ شاندار رخ نظر آنے لگتا ہے۔ اور یہ بات سوانح نگار کے فرائض سے بعید ہے کہ اصل مرقع کو اپنی رنگ آمیزی سے خوشنما کر کے پیش کرے۔

آخر دیوان میں مولوی عبدالعلی صاحب آسی مرحوم نے اور مولوی محمد صاحب[1] مدرس عربی مدرسۂ فرقانیہ لکھنؤ نے قطعات تاریخ لکھ کر حضرت فضل کی بہت کچھ تحسین کی اور حوصلہ بڑھایا ہے۔ لیکن ان حضرات کی تحسین سخن شناسانہ ہے اسمیں ہم بھی اُن کے ہم آہنگ و ہم خیال ہیں۔

محبوب علی لکھنوی

[1] مولوی صاحب موصوف عربی علم ادب میں اعلےٰ درجہ کی مہارت رکھتے ہیں۔ آپ کی عربی نظمیں اور قصائد نہایت فصیح و بلیغ ہوتے ہیں مصر وغیرہ کے ادبی پرچوں میں آپکی نظمیں اشاعت پذیر ہو چکی ہیں۔ آپ مولانا حاجی عین القضاۃ اجلۂ کے تلامذہ میں سے ہیں اور مولوی عبدالعلی صاحب آسی مرحوم کو ہر شخص پہچانتا اور انکی لیاقت و سخن شناسی کو جانتا ہے ۱۲

# خیال یار

میں کیونکر عشق کا آزار چھوڑوں / تجھے کس پر دل بیمار چھوڑوں
اُٹھایا ہاتھ جب دونوں جہاں سے / بھلا کیونکر در دلدار چھوڑوں
نہیں قابو میں دل اپنا الٰہی / میں کیونکر گریہ خونبار چھوڑوں
میں چھوڑوں کسطرح فریاد و شیون / میں کیونکر آہ آتشبار چھوڑوں
کوئی آنکھوں میں میری پھر رہا ہے / میں کیونکر حسرت دیدار چھوڑوں
سر شوریدہ ٹکراؤں کہاں پر / اگر میں یاس کی دیوار چھوڑوں
قسم ہے اپنی ہی وحشت کی مجکو / گریباں میں جو کوئی تار چھوڑوں
نہیں ممکن مرے جوش جنوں سے / کہ سیر وادی پرخار چھوڑوں
رہے اُس بت سے لطف ہمکلامی / میں کیونکر لذت گفتار چھوڑوں
ہوئی مدت بتوں کو پوجتا ہوں / میں کیونکر رشتۂ زنار چھوڑوں

نہیں ممکن ہے جیتے جی یہ باسط
کہ دامان خیال یار چھوڑوں

باسط بسوانی

---

**ضروری گذارش**

"تمدن" بلا طلب جن حضرات کی خدمت میں نمونتاً یا کسی معزز دوست کی تحریک سے پہنچے براہ کرم فوراً اپنے ارادۂ خریداری سے مطلع فرمائیں ورنہ خاموشی رضامندی سمجھی جائے گی اور دوسرے ماہ میں اُنکا نام درج رجسٹر کر کے تیسرے ماہ کا پرچہ ذریعہ وی پی بھیجا جائیگا جسکا وصول کرنا اُن کا قومی اور اخلاقی فرض ہوگا۔

جو حضرات "تمدن" کی عمر کے پانچویں سال کے اختتام یعنی ۱۷ اپریل تک "تمدن" کو چار مستقل خریدار عنایت فرمائینگے اُن کی خدمت میں ایک سال کے لیے "تمدن" مفت حاضر ہوگا۔ جو صاحب دو مستقل خریدار عنایت فرمائیں گے اُنکے پاس چھ ماہ تک پرچہ مفت حاضر ہوگا۔

# ابر مردہ

جسے اسفنج بھی کہتے ہیں۔ اس کی ماہیت کے متعلق اکثر کا خیال ہے کہ یہ سمندر کا جھاگ ہے اسکا رنگ خاکی نما ہوتا ہے دہلی میں ایک سوداگر کی دوکان پر ایک کاغذ کے پاٹن میں قریب ایک درجن کے ٹکے ہوے تھے۔ دور سے اُن کا رنگ کھیے جاتا تھا۔ آگے بڑھا اور سوچا کہ ان میں سے ایک ضرور خریدوں گا۔ ابھی دکاندار سے سلسلۂ کلام شروع بھی نہ کیا تھا کہ لوگ آئے اور دیکھتے ہی دیکھتے وہ ایک کے سوا سب فروخت ہوگئے۔ میں نے دل میں کہا سچ ہے واقعی دنیا مردہ پسند ہے ایک رہ گیا تھا اسکا سودا میں نے کرلیا اور گھر واپس چلا آیا۔ رات کا وقت مجھے کا ہوتا ہے ضروری مشاغل سے فرصت مل جاتی ہے۔ پس میں ایک عمل پڑھا کرتا ہوں اور جس چیز سے مجھے کلام کرنا ہوتا ہے اُسے سامنے رکھ لیتا ہوں۔ یہانتک کہ وہ چیز خواہ جاندار ہو یا بیجان نباتات میں سے ہو یا جمادات میں سے میرے سوال کا جواب دینے لگتی ہے آج ایک

## ننھی سی لاش

ابر مردہ کی میرے سامنے تھی۔ اسکا جسم کسی ظالم نے چھلنی کردیا تھا۔ مجھے تفتیش کی ضرورت ہوی چنانچہ وہ عمل پڑھ کر عالم تخیل میں جا پہنچا۔ اور اس نعش سے مخاطب ہوکر کہا۔ او جنس خاموش۔ آہ تجھے کس بیدرد نے گھائل کیا ہے اُدھر اسرار کہ سچ بتا دے تیرے مرنے کے بعد یہ گرم بازاری کیوں تھی۔ یہ سن کر ابر مردہ مسکرایا اور کہا تمھارے دو سوال ہیں ان کا ایک جواب دوں یا دو۔

میں نے کہا نہیں فرداً فرداً جواب دینا ہوگا۔ کہا پہلے سوال کا تو یہ جواب ہے کہ میں کسی

کی تیر نظر کا

## زخمی ہوں

اُس ظالم نے مشق ستم کے لیے میرا سینہ ہی منتخب کیا۔ میرے شفق کیفیت یہ ہے کہ زخم تو کھا یا کیا لیکن ایک لذت بھی پیدا ہوتی رہی ہر اُس تیر کے ساتھ جو جگر میں پیوست ہو جاتا تھا۔ دہن زخم سے مرحبا کی صدا نکلتی تھی آخر مَیں نے کہہ بھی دیا

تیر چن چن کے ترے کیوں نہ جگر میں رکھ لوں
کس مزے سے یہ اُڑاتے ہیں نشانہ دل کا

جب اچھی طرح زخمی ہو گیا تو امانت عشق۔ قطرات محبت کا حامل بن گیا۔ اور تم بھی دیکھو وہ فطرت نے مجھے تفویض کر دیا ہے۔ پس یہ سینے کی غربالی میرے لیے عید ہے نوید ہے آپ افسردہ نہ ہوں۔

رہا دوسرا سوال۔ میری چاہت کیوں ہے اسکا جواب آپ نے خود ہی دیدیا ہے کہ دنیا مردہ پسند ہے مگر میں اسمیں اتنا اور اضافہ کرنا چاہتا ہوں۔ کہ مردہ میں بشرطیکہ کوئی کمال رہ چکا ہو۔ اہل اللہ کے مزارات پر عوام الناس کی حاضریاں زیادہ تر فیض کی خاطر ہوتی ہیں۔ میاں اُس مرنے والے کو یاد کیا جاتا ہے جس کے اوصاف زندگی میں دوسروں کو فائدہ پہنچا چکے ہوں۔ ہاے

## چودھویں صدی

کے لوگوں نے ہنر کو عیب سمجھ رکھا ہے۔ وہ یہ نہیں جانتے کہ ہم جسکے مقلد ہیں وہ باہنر ہے اور ہمارے ہی وطن سے سیکڑوں ہی روپیہ اسی ہنر کی بدولت کھینچ چکا ہے۔ دنیا ہنرمند کی قدردان ہے زندہ اگر بے ہنر ہے تو اسکی پوچھ نہیں پس بے ہنر مردہ کی کیسے پوچھ ہو سکتی ہے۔ یوں کہو دنیا مردہ پسند نہیں مطلب پرست ہے۔ تم نے یہ نہ دیکھا

کہ میری مانگ ہے میری قدر ہے میں ہاتھوں ہاتھ فروخت بھی ہو گیا لیکن یہ بھی کبھی غور کیا

کہ کیوں؟ نادان دوست۔ مجھ میں ایک قوت ہے اور اُسکا نام جذب ہے۔ میری قدر نہیں۔ میرے جذب کی قدر ہے۔ میں آپ کو مشاہدہ کرا سکتا ہوں۔ امتحاناً ایک گلاس پانی کا لائیے اور اُسمیں مجھے ڈالدیجیے پھر تماشا دیکھیے کتنا پانی چوس لیتا ہوں دنیا تو اس بات کی قدر کرتی ہے۔ آہ دل پر اک چوٹ لگی۔ ابر کے ٹکڑے نے

## تصوف کے مراحل

طے کر دیے۔ انسان کامل بیشک وہی ہے جسکا جگر تیر عشق سے چھد چکا ہو۔ ایک بیکلی ہو۔ جو کل نہ آنے دیتی ہو ایک خلش ہو جو بار بار کھٹکتی ہو۔ ہرے ہرے زخم ہوں اور میرے سینے کا کھیت ہو۔ لوگ کہیں سرسوں پھولی ہے۔ کیا بسنت کے دن آگئے ہاں وہ بارہ مہینے دیکھیں اور یہاں بسنتی موسم نظر آئے۔ میرا دل ایک پھول ہے اسے وحدت مکھی کہتے ہیں سورج مکھی کا رخ سورج کی طرف رہتا ہے اور اسکا رخ ہمیشہ میری شہ رگ کی جانب۔ میں یہی دعا مانگتا ہوں کہ کسی کے تیر نظر کا صدقہ مجھ میں جذب پیدا ہو جائے۔ جسکو دیکھوں وہ میرا نہیں تیرا ہو جائے روحانی کشش کی خیر جس کے دم سے اسلام کا بول بالا ہوا۔ آئینہ دل کی جے۔ جسکی جِلا نے عالم انسانیت کو متحیر کر دیا۔ چشتی تصوف کے تاجدار حضرت علی کرم اللہ وجہہ پر لاکھ لاکھ بار رحمت و برکت ہو۔ نقشبندی تصوف کے چمکتے ہوئے گوہر حضرت صدیق اکبرؓ پر انوار الٰہی کا مینہ برسے۔ جنکے سلسلے کی لاکھوں کڑیاں اسلام کے لیے مایۂ ناز ہوئی ہیں۔ اور اس ابر مردہ کی حیات پر جو میرے لیے سبق آموز ہوا۔

مقرب حسین مقرب دبیر حلقہ نجات دہلی

حضرت رسا ہمدانی گیاوی

رباعی

اُس شوخ نے کی نہ قدردانی میری — ضائع ہوئی ہائے جانفشانی میری
ٹھوکر سے مٹا یا نقش تربت میرا — وہ بھی نہ رہی جو تھی نشانی میری

# پردہ نسواں

رسالہ "تمدن" میں پردے اور تعلیم کے متعلق ایک مختصر سا مگر نہایت موزوں مضمون والدۂ ممتاز حسین کے قلم کا لکھا ہوا میری نظر سے گذرا۔ میں چاہتی ہوں کہ اُسپر کچھ اپنی ناچیز رائے کا اظہار کروں۔

جہانتک میرا خیال ہے۔ میں کہہ سکتی ہوں کہ مشرقی لوگوں میں بہت کم ایسے آدمی نکلیں گے جو اپنے سے مخالف رائے رکھنے والے کی بات سُننے کے متحمل ہونگے اور جو رائے وہ پیش کرے اُس پر ٹھنڈے دل سے غور کریں گے۔ معلوم نہیں کہ انھوں نے مخالفت کو کیوں ایسا ہوا سمجھ رکھا ہے۔ جبکہ سعدی سے زبردست فلاسفر کا قول ہے کہ ؂

گو دشمن شوخ چشم وبیباک تا عیب مرا بمن نماید

درحقیقت مخالفت ہی ایک ایسی چیز ہے جس سے کسی مسئلہ کا عیب و ثواب عوام پر بخوبی روشن ہو جاتا ہے۔ یہی وہ بھٹی ہے جسمیں پڑکر مسئلہ کا کھرا ہوتا اپنی پوری آب و تاب سے چمک جاتا ہے۔ یہی وہ کسوٹی ہے جسپر کھرا کھوٹا۔ پرکھا جاتا ہے یہی وہ چھلنی ہے جس سے کوڑا کرکٹ گرد و غبار پاک ہو جاتا ہے۔ اس لیے مجھے یقین ہے کہ میری تحریر کو کسی دیگر خیال سے نہ دیکھا جاے گا۔ ہاں جو کچھ میری تحریر کے جواب میں اُس کے خلاف لکھا جائے گا۔ میں نہایت خوشی کے ساتھ دیکھوں گی اور اس کا حتی الامکان موزوں جواب دینے کی کوشش کروں گی۔

پردے کے حامی لوگ پردے کی تائید میں مدت سے بہت کچھ لکھتے آئے ہیں اور پردے کی تائید اور اسکو عمل میں لانے کی نہایت سختی کے ساتھ تاکید کی جاتی ہے لیکن شاید وہ اس سے

ناواقف ہیں کہ عورتوں سے جتنی سختی کے ساتھ پردے کی پابندی کرائی جائے گی اُسی قدر مردوں کے اخلاق کی توہین کھلے الفاظ میں ہوگی اور اس سے زیادہ عورتوں کا اخلاق کمزور ثابت ہوگا چونکہ عرصۂ دراز سے مردوں کے ہاتھ میں قلم رہا ہے اس لیے انھوں عورت ذات پر دل کھول کر الزام لگائے ہیں اور پیٹ بھر کر اس کی توہین کی ہے کہیں اس کو ناقص العقل کہا ہے۔ کہیں اسکے اخلاق پر حملے کیے ہیں۔ کہیں اسکو مردوں کی غلام لکھا ہے اور اسی قسم کے عیب ظاہر کیے ہیں۔ عورتیں بیچاری یہ سب باتیں سُنتی ہیں اور خاموش ہیں۔ مردوں کا مقابلہ کون کرے یہ تعلیم یافتہ صاحب علم وفضل۔ ہم جاہل مطلق۔ ناقص العقل تو آپ ہے آپ ہیں۔ ہمارے جاہل رکھنے میں بھی مردوں کا ہی ایک ناقابل معافی تصور ہے۔ کیونکہ اگر ہم تعلیم یافتہ ہوں گے تو مردوں سے اپنے واجبی برابر کے حقوق مانگیں گے۔ جنکو وہ دینا کسرشان سمجھتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ ہم تو خودمختاری کے ساتھ جو چاہیں کریں۔ مگر عورت ایک کاٹھ کی پُتلی کی طرح یا ربڑ کی گڑیا کی مثال۔ روٹی۔ کپڑا بھی ہم سے نہ مانگے تو بہت ہی اچھا ہے ہم دنیا کی تروتازہ ہوا کھائیں۔ ہر جگہ جائز ناجائز مجمع میں بیٹھکر دل بہلائیں۔ مگر عورت گھر کی چار دیواری میں پردے کے اندر قید رہے نامحرم عورت بھی اندر نہ جاسکے کیا خوب۔ گویا ہم طوطے مینا کی طرح پنجرے میں بند رہ کر اُنکو میٹھی میٹھی بولیاں سُناتے رہیں اور مرد ہم کو ایک خاص وقت پر خاص قاعدے سے دانا پانی دیں۔ اور اگر ممکن ہو سکے تو اس سے بھی چشم پوشی کر جائیں۔ سبحان اللہ کیا انصاف ہے۔ کیا ایمانداری ہے۔

خالقِ دنیا نے پردہ آنکھوں کو اور پاکیزگی دل کو عطا فرمائی ہے۔ اور شرم و حیا کا مسکن نگاہ میں بنا دیا ہے۔ عورت کے پردے کی حد بس یہیں ختم ہو جاتی ہے۔

اگر دل پاکیزہ نہیں شرم وحیا آنکھوں سے دور ہے تو ہزار پردے اور وہ بھی موٹے موٹے ٹاٹ کے بے فائدہ ہیں۔ کیا ایسے موٹے موٹے پردوں میں سوراخ کرنے والیاں موجود نہیں ہیں۔ اور اگر دل پاک ہے۔ نگاہ میں شرم وحیا ہے تو یہ سارے پردے بیکار ہیں۔ اخلاق عورت کو بیشک پاکدامنی سکھاتا ہے۔ نہ کہ موٹا کپڑا پردے کی جگہ لٹک کر عصمت یابی تپائے گا۔ یہ ظاہری پردہ بالکل ناچیز ہے جبکہ باطن درست ہے۔ چونکہ عورتیں بہت دنوں سے پردے کی قید میں رہتی چلی آئی ہیں۔ اسلیے وہ بھی ملک چین کے پچاس سالہ قید کی طرح۔ اس قید کو ہی بہتر سمجھنے لگی ہیں جس نے اُن کے اخلاق پر کمزوری کا الزام لگا یا صحت جسمانی کو اتنا بگاڑ دیا کہ میل بھر تک چل نہیں سکتیں۔ دنیا کی تازہ ہوا۔ سیر و تفریح سے علیحدہ محروم کر دیا۔ الہی خیر۔ پردہ انہوا۔ وبال جان ہوگیا۔ یہ عورتوں کے اخلاق کی بردست توہین ہے

درحقیقت یہ پردے کا شدید طوفان مردوں کی اخلاقی کمزوری کا نتیجہ ہے۔ مردوں کو پردے کی حمایت کرتے ہوئے بے انتہا شرم آنی چاہیئے۔ کہ ہم ڈھٹائی سے پردے کی تاکید نہیں کرتے ہیں بلکہ اپنی اخلاقی کمزوری کا اظہار کرتے ہیں کیونکہ مردونکی طبیعت شکیہ زیادہ واقع ہوی ہے۔ اور اسیطرح وہ اپنے خیال کے بموجب عورتوں پر بھی قیاس دوڑاتے ہیں یہ مثل مشہور ہے آپ بھلا تو جگ بھلا۔ میرا خیال ہے کہ عورتوں میں فیصدی پچھتر ایسی نکلیں گی جنھوں نے اپنے خاوند کے علاوہ غیر مرد کا خیال۔ خواب میں بھی کبھی نہ کیا ہوگا۔ مگر مرد ذرا اپنے سینہ پر ہاتھ رکھکر ایمان سے کہدیں کہ اُن میں فیصدی کتنے ایسے نکلیں گے جنھوں نے اپنی زوجہ مشفقہ کے علاوہ کسی غیر عورت کو بری نگاہ سے نہ دیکھا ہو۔ پس عورتوں کی پاکیزہ خیالی کا اس سے بڑھ کر اور کیا ثبوت ہوگا ایسے پاکیزہ دل اور خیال والے لطیف عنصر کو پردے کی قید میں رکھکر اسکی ساری خوبیوں کا ضائع کردینا۔ مردوں کی ضرورت سے زیادہ عقلمندی کا کھلا ہوا ثبوت ہے۔

ورنہ عورتیں اصلیت میں پردے سے راضی نہیں۔ یوں مُنھ دیکھی بات۔ کسی خاص مرد کے دباؤ سے کہدیں تو کہدیں۔ میں نے اکثر موقع پر عورتوں کو بارکش گاڑیوں۔ پالکی گاڑیوں وغیرہ میں شہر سے باہر جاتے ہوئے دیکھا ہے اور آبادی سے دور جاکر وہ گاڑیوں سے اُتر جاتی ہیں اور پیدل چلتی ہیں۔ جس کی وہ مدت سے شائق تھیں۔ لیکن کمزوری کے باعث تھوڑی دور چل کر ہانپ جاتی ہیں۔ گو جی گاڑی میں بیٹھنے اور اس کے پردوں میں قید ہونے کو نہیں چاہتا مگر مجبور بیچاریاں کیا کریں۔

علاوہ مسلمانوں کے ہندوستان سے بڑے ملک میں اور قومیں بھی آباد ہیں لیکن ان کے ہاں پردے کا یہ زور شور نہیں ہے اور خوبصورتی بدصورتی سب قوموں میں پائی جاتی ہے۔ کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ اُن کی عورتیں زیور عصمت و عفت سے عاری ہیں۔ علاوہ نیچ قوم کے۔ ہندوؤں۔ پارسیوں میں عموماً پردے کا نام و نشان نہیں۔ لیکن عصمت و عفت میں کہیں فرق نہیں آتا۔ مسلمانوں کے ہاں کی عورتیں کچھ عنقا صفت نہیں۔ نہ یہ کہا جاسکتا ہے کہ دنیا سے زیادہ خوبصورتی انکے ہی حصے میں آئی ہے۔ پھر خوبصورتی کوئی عیب نہیں۔ اخلاق درست ہونے چاہئیں۔ نگاہ پاک بین ہو۔

مردوں کو لازم ہے کہ پہلے اپنے اخلاق درست کریں یہ اُس سے بہتر ہے کہ عورتوں کو پردے کی تاکید کریں۔

اُم یوسف

## ریویو

ایک ناول بنام "دغا" ہمارے پاس ریویو کے لیے آیا ہے جسکو جناب قاضی محمد محمود صاحب حسینی انصاری وڈنبری گریجویٹ نے تصنیف کیا ہے۔ ناول کا طرز بیان عام ناولوں سے بہت کچھ جداگانہ اور دلچسپ ہے۔ اسمیں بازاری عورتوں کی مکاریوں، بعض تقدس نما لوگوں کی ریاکاریوں کا پلاٹ پیش کیا گیا ہے۔ یہ ناول نمبر ۱۲۷۔ امین آباد پارک لکھنؤ کے پتہ پر مصنف سے طلب کیا جاسکتا ہے۔ قیمت ۶ر تقطیع ۱۸-۲۲ صفحہ ۷۵)

# حُسنِ سعادت

(۱)

جمیلہ نہایت سنجیدہ دوراندیش اور سمجھدار لڑکی تھی صورت شکل کے لحاظ سے خاندان میں امتیازی درجہ حاصل تھا اُس نے انھیں امورخانگی کی تربیت پائی تھی جو وضیع و شریف گھرانے کی رسم ہے سینے پرونے کھانے پکانے کے علاوہ انتظام تقریبات میں کامل دخل رکھتی تھی بُردباری اور سنجیدگی کا یہ حال تھا کہ کمسنی ہی سے پڑوس کی عورتیں اور ہم عمر ہمجولیاں پورا پورا ادب کرتی تھیں۔

گو ابھی ایوان ہستی کی سولھویں منزل سے شباب کے لہلہاتے ہوے باغ کی ولولہ انگیز و مسرت بخش ہوا کھا رہی تھی لیکن اُس نے اس موقع پر بھی اپنی متانت کا کافی ثبوت دیدیا تھا اور جس طرح اس سن میں فطرتاً شوخی شرارت پیدا ہوجایا کرتی ہے اُسمیں نام کو نہ تھی والدین نے چھوٹے سے سن میں اُسکی شادی قرابت داری میں کردی تھی جہاں طفلی کا زمانہ پابندی سے بسر کرنا پڑا۔

جمیلہ دوسری لڑکیوں کی طرح دوڑ دھوپ کے کھیلوں سے الگ رہی اپنی سہلیوں کو کھیلتے کودتے اور آپسمیں چہلیں کرتے دیکھتی تھی مگر خود شرکت نہ کرسکتی تھی کیونکہ اسکی خوشدامن کا مزاج بہت سخت واقع ہوا تھا۔

اگرچہ جمیلہ کو آئے دن تکلیفوں کا سامنا کرنا پڑا لیکن وہ اپنی ساس کی ممنون احسان تھی کیونکہ اسکی ناگوار روک ٹوک نے جمیلہ میں صبر و تحمل کا مادہ پیدا کردیا اور وہ ان سختیوں کو نہایت آسانی اور سکون سے برداشت کرنے کے قابل ہوگئی جمیلہ جوں جوں بڑھتی تھی اسکی ذات میں خوبیاں جمع ہوتی جاتی تھیں جوانی کے

پُرکیف وپُرفضا میدان میں قدم رکھکر اس نے تین باتوں کو اپنا فرض منصبی قرار دیا "عبادت خدا" "اطاعت شوہر" "بزرگوں کی رضاجوئی"۔

یہ جوہر ایسے تھے جنھوں نے ہر اپنے پرائے دل میں گھر کر لیا تھا خاندان کی چھوٹی بڑی عورتیں اسکی عزت وحرمت کرتیں اور اسکی خوشدامن کی بدمزاجیوں پر دل ہی دل میں نفرین کرتیں لیکن اس بات نے سب کو استعجاب میں ڈال رکھا تھا کہ باوجود بعض ہمسن لڑکیوں سے بے انتہا خلط ملط کے بھی جمیلہ نے اپنی غصہ ور ساس کی شکایت نہ کی۔

(۲)

قیصر غیور شجاع اور خلیق لڑکا تھا اس نے زمانہ طفلی اور لڑکوں کے مانند کھیل کود کر بسر نہ کیا تھا بلکہ گرانبہا وقت تحصیل علم اور اچھی باتوں کے سیکھنے میں صرف کیا تھا اسمیں اُن باتوں کی کافی صلاحیت موجود تھی جنکے سیکھنے سے انسان معراج ترقی کے حدود تک پہنچ جاتا ہے یہی وجہ تھی کہ چودہ برس کی عمر میں عربی فارسی سے فارغ التحصیل ہو کر علوم مغربی حاصل کرنے میں مشغول ہوا۔

قیصر کے والدین خدا کی دی ہوئی نعمت (قیصر) پر فخر ومباہات کرتے تھے جو درست وبجا تھی انھوں نے اپنے ہونہار صاحبزادہ کا [illegible] جمیلہ کے ساتھ کردیا لیکن علوم مغربی کی جانب قیصر کی [illegible] میں نام لکھوا دیا جہاں تین چار برس پڑھنے کے بعد اس [illegible] قصد ظاہر کیا۔

قیصر کا قاعدہ تھا جب اسکول سے واپس آتا تو ہاتھ منھ دھوکر دو ڈھائی میل پیدل چل کر تفریح کرتا اور چراغ جلے گھر واپس آکر کھانا کھاتا پھر کمرے میں بیٹھکر اپنی نیک نہاد مطیع بیوی سے خوش مزاجی کی گفتگو کرتا اسے جمیلہ کی بھولی

بھائی باتوں سے دلی مسرت حاصل ہوتی اکثر بارہ بارہ بجے رات تک اُسکی سادہ او
شیریں باتوں سے دل بہلایا کرتا۔

جمیلہ کی نیک اطواری نے قیصر کے دل پر پورا پورا قبضہ کرلیا تھا جسکی وجہ سے قیصر اسکی خوشی کا جویا رہتا تھا اُس نے اکثر والدہ کو اشاروں کنایوں میں سمجھایا کہ وہ بدمزاجیاں چھوڑدیں لیکن خلقی عادت نہ چھوٹنا تھا نہ چھوٹی اور قیصر تنگ ہوکر خاموش ہوگیا۔

قیصر کی عمر بیس برس کی ہوچکی تھی اسے صرف بی۔اے کا امتحان دینا باقی تھا جسکی ہوس دل کو بیچین رکھتی تھی لیکن ساتھ ہی یہ بھی خواہش تھی کہ علیگڈھ جاکر امتحان دیا جائے اس نے کہہ سُنکر منت سماجت سے والدین کی اجازت حاصل کرلی تھی مگر علیگڈھ جانے کی کوئی تاریخ نہ مقرر کی تھی تاہم ہفتہ عشرہ میں ارادہ سفر تھا۔

تاریخ معین نہونے کا قوی سبب یہ تھا کہ قیصر جمیلہ کو ناخوش کرنا چاہتا تھا اسے جو کام کرنا منظور ہوتا موقع محل دیکھکر جمیلہ سے صلاح ومشورہ کرتا اور بہ لطائف الحیل راضی کرلیتا اس بارۂ خاص میں جمیلہ سے گفتگو کرنے کا موقع نہ پاکر تاریخ روانگی کی ن

(۳)

ں ہے شام کا دلفریب منظر دیکھتا ہوا قیصر گھر آیا حسب معمول بی امورخانہ داری میں مصروف پاکر کمرے میں چلا گیا۔

یہاں کا فرش فروش اور سامان آرایش ایشیائی طرز کا تھا کمرے کی سجاوٹ میں بڑے اہتمام اور تکلف سے کام لیا تھا لیکن سادگی وضعداری کو فراموش نہ کیا تھا تختوں کے چوکے پر مکلف سفید چاندنی اور صدر میں اونی غالیچہ مع گاؤ تکیہ کے موجود تھا

ایک ولایتی بڑا لیمپ مسند کے برابر روشن تھا۔

قیصر نے شیروانی اُتار کر کھونٹی پر ٹانگی اور الماری سے ایک اخلاقی کتاب نکال کر مطالعہ کرنے لگا اُسے ایک وحید روزگار حکیم کا یہ قول نہایت بھلا معلوم ہوا۔ علم وفن اگر فوائد عام کے لیے حاصل کیا جائے تو اصلی مسرتوں کا موجب ہے اُس نے بار بار اس عبارت کو پڑھا اور لوح دل پر کندہ کرلیا اخبارات میں اکثر لمبے چوڑے مفید عام مضامین لکھے دیکھے تھے لیکن تحقیق کرنے سے ثابت ہوگیا کہ اسکے لکھنے والوں میں بہت ایسے بھی ہیں جنکی مثال دورخی تصویر ہے کہ دوسروں کے واسطے ناصح مشفق ہیں مگر اپنے افعال شنیعہ کی خبر نہیں۔

جمیلہ کاموں سے فراغت پاکر کمرے میں داخل ہوئی اور قیصر سے مخاطب ہوکر بولی

جمیلہ۔ آج خلاف قاعدہ دیر تک کہاں رہے۔

قیصر۔ میں تو ٹھیک وقت پر آگیا لیکن تمھیں ضرورت سے زیادہ کاموں میں مشغول رہنا پڑا شاید کوئی نیا گُل کھلا۔

جمیلہ۔ تم ان باتوں کا خیال نہ کیا کرو امّی جان ہماری سرتاج ہیں جو جاہے کہیں اُنکا کچھ فرمانا ہماری عین عزت کا باعث ہے رنج صرف [illegible] کہ غصہ کرنے سے انھیں تکلیف پہنچتی ہے جو ضعیفی میں [illegible]

قیصر۔ شاباش تمھاری ہمت اور فرمانبرداری پر [illegible] ناراض ہونا ناگوار گذرتا ہے ہر مرتبہ جواب دینے کا قصد کرتا ہوں [illegible] حقوق زبان بند کردیتے ہیں

جمیلہ۔ دانتوں میں اُنگلی دبا کر افسوس کوئی خورد بزرگوں کی نسبت ایسا ناروا قصد کرتا ہے تمھارے اس خلاف تہذیب خیال نے مجھے نہایت صدمہ پہنچایا آئندہ احتیاط رکھنا

قیصر۔ ندامت سے واقعی میری زبان سے ایسا فقرہ نکلگیا جو نافرمانی کا پہلو لیے تھا لیکن انسان بھول چوک سے خالی نہیں خطائیں ہو جایا کرتی ہیں مگر ارباب اخلاق ازراہ مروت معاف کرتے ہیں۔

جمیلہ قیصر کو شرمندہ دیکھکر خاموش ہو رہی کسی طرح گوارا نہوا کہ قیصر کو بار بار غلطی یاد دلا کر افسردہ کرے اسلیے تھوڑے سکوت کے بعد گفتگو کا رخ بدل کر کہا۔

جمیلہ۔ آج ابھی تک تمہیں بھوک نہیں معلوم ہوی نو بجا چاہتے ہیں پھر سبق کب یاد ہوگا۔

قیصر۔ تمہاری باتوں میں نہ کہہ سکا حالانکہ آج سویرے سے اشتہا تھی۔

جمیلہ نے ماما کو پکار کر کھانا لانے کا حکم دیا تھوڑی دیر بعد دسترخوان چنا گیا دونوں میاں بیوی نے ساتھ نوش جان کیا کھانے سے فراغت کرکے ہاتھ منھ دھوئے پھر دونوں کتابیں لے کر روشنی کے پاس بیٹھے گیارہ بجے رات تک مطالعہ جاری رہا ادھر گھڑی نے گیارہ بجائے اُدھر دونوں اپنے اپنے پلنگ پر دراز ہوئے حسن اتفاق سے آج دونوں کی آنکھوں سے نیند اُڑ گئی لاکھ لاکھ کوشش کی بن کے لیٹے کروٹیں بدلیں مگر خواب کا کالے کوسوں پتا نہ تھا بارہ بج گئے [illegible] کی بھیانک صدائیں (جاگتے رہو کھنکھارتے رہو) [illegible] لگیں مگر ان دونوں کو نیند نہ آئی قیصر آنکھیں کھولکر [illegible] غور کرنے لگا اسے یاد آگیا کہ آج بھی جمیلہ سے علیگڑھ جانے [illegible] کرنا بھول گیا اتنے میں جمیلہ نے کروٹ بدلی۔

قیصر۔ آہستہ سے۔ کیا سو رہی ہو۔

جمیلہ۔ آج نیند اُچٹ گئی جب سے پڑی کروٹیں بدل رہی ہوں تم تو سو گئے تھے۔

قیصر۔ عجب اتفاق ہے میرا بھی بالکل یہی حال ہے نیند کے خیال میں آنکھیں

بند کیے لیٹا رہا مگر غنودگی تک نہ آئی آخر چپ پڑے پڑے دل گھبرانے لگا۔
جمیلہ۔ اکثر رات کو خاموشی میں اُلجھن ہونے لگتی ہے باتیں کرو طبیعت بہل جائیگی
قیصر۔ تم سے ایک بارہٗ خاص میں رائے لینا ہے کئی روز سے قصد تھا لیکن کہہ نہ سکا۔
جمیلہ۔ کہو جو میری سمجھ میں آئے گا ظاہر کردوں گی۔
قیصر۔ میرا قصد ہے وکالت پڑھوں۔
جمیلہ۔ نہایت پاکیزہ خیال ہے۔
قیصر۔ لیکن پہلے بی۔اے کی ڈگری حاصل کرنا ہوگی۔
جمیلہ۔ پھر مانع کون ہے۔
قیصر۔ تمھاری جدائی۔
جمیلہ۔ کیا باہر جانا ہوگا۔
قیصر۔ ہاں قصد ہے علیگڈھ جاکر امتحان دوں۔
جمیلہ۔ اگرچہ تمھارے جانے سے بیحد ملال ہوگا طبیعت پریشان رہے گی لیکن میں ان جملہ مشکلوں میں صبر سے کام لوں گی تم شوق سے جاؤ ہاں ہر تیسرے روز اپنی خیریت سے اطلاع دیتے رہنا۔
قیصر۔ مجھے بھی مفارقت شاق ہے مگر دنیا میں رہ کر کچھ بن نہیں پڑتا ابا جان اور اماں جان سے تو پہلے ہی اجازت حاصل کر چکا صرف تم سے دریافت کرنا باقی تھا اب انشاءاللہ اسی ہفتہ میں تیاری کر کے چلا جاؤں گا البتہ وہاں کے قیام میں دھڑکا لگا رہے گا۔ اماں جان یوں ہی تم سے لڑا جھگڑا کرتی ہیں میرے جانے کے بعد تو خدا جانے کیا کچھ نہ کریں
جمیلہ۔ تمھیں ان باتوں سے کیا سروکار جیسا ہوگا سمجھ لوں گی تم سدھارو۔

(باقی آیندہ)

مرزا فدا علی خنجر لکھنوی

# اعراب جاہلیت کا سالانہ مشاعرہ

(بسلسلہ اشاعت سابق)

جس طرح امرءالقیس نے سب سے پہلا نمبر ان مشاعروں میں لیا ہے اور سب سے پہلے کامیابی کا سہرا امرءالقیس کے سر رہا اسی طرح امرءالقیس کے بعد طبقۂ اولے کے مشاہیر شعرا سے عمرو یا ابوعمرو (باختلاف آراے مورخین) ابن عبد ابن سفیان ابن حرملہ الملقب بطرفہ ہے امرءالقیس کے بعد جسکی فصاحت و بلاغت کو تمام فصحاے عرب نے تسلیم کیا وہ یہی ہے اسی کا کلیجہ تھا ورنہ امرءالقیس کے قصیدہ کے مقابل میں خانۂ کعبہ پر شعراء عرب سے کسی کی مجال نہ تھی جو اپنا قصیدہ لٹکا سکتا۔

عمرو ابن عبد بن سفیان بن حرملہ قبیلۂ بکر بن وائل سے تھا اور جریر بن عبدالمسیح الملقب بمتلمس کی بہن کا بیٹا تھا اور بعض مورخین نے اسکی تشریح نسب یوں کی ہے طرفہ بن عبد بن سُفیان بن سعد بن مالک بن ضبیعہ بن قیس بن ثعلبہ بن عکابہ بن صعب بن علی بن بکر بن وائل بن قاسط بن ہنب بن اقصی بن دعمی بن جدیلہ بن اسد بن ربیعہ بن نزار بن معد بن عدنان - مورخ آمدی لکھتا ہے اس نام کے یعنی طرفہ کے چار شخص شعراء عرب سے گذرے ہیں چنانچہ پہلا یہ شخص ہے جسکا ذکر ہم کر رہے ہیں اور دوسرا طرفہ بن اللاؤ بن نضلہ بن منذر بن سلمی بن جندل بن نہشل بن دارم ہے اور تیسرا طرفۃ الخزمی ہے قبیلہ جذیمہ عبسی سے اور چوتھا طرفۃ اخو قبیلہ بن عامر بن ربیعہ سے - میرا خیال ہے کہ اسی نام کے مشارکت کی وجہ سے بعض شارحین دھوکا کھا گئے -

طرفہ کی عمر بعض مورخین ۲۶ - اور بعض بیس سال کی لکھتے ہیں لیکن

البستانی کے نزدیک صحیح روایت ۲۶ کی ہے یہی مورخ لکھتا ہے کہ اتنی سی عمر میں طرفہ نے کمالات شاعری اسقدر حاصل کیے تھے جسکو لوگ طولانی مدتوں میں (عمر کی) بھی نہیں حاصل کر سکتے تھے مورخین کہتے ہیں کہ یہ شاعر ہجو لکھنے میں اپنی قوم اور دوسری قوموں کی بہت جری اور نڈر تھا اور نہایت تعجب میں ڈالنے والی طبیعت رکھتا تھا۔ ۲۰ یا ۲۶ برس کی عمر میں یہ قتل کیا گیا اور اسکا واقعہ قتل یہ ہے جسکو زوزنی نے مفضل بن محمد بن یعلی الضبی سے معلوم کیا ہے وہ کہتا ہے کہ طرفہ بہت بڑے خانوادہ کا شخص تھا اور بہت بزرگ نسب تھا اور اسکی بہن کا عقد عبد عمرو ابن بشر بن عمرو ابن مرثد بن سعد ابن مالک بن ضبیعہ بن قیس سے ہوا تھا یہ شخص سردار اہل زمانہ سے تھا اور علی بن ہند ملک حیرہ اسکی بہت عزت و بزرگی کرتا تھا ایک دن ہمشیرہ طرفہ نے اپنے شوہر کی شکایت طرفہ سے کی طرفہ نے اپنی بہن کی شکایت پر عبد عمرو کی ہجو کہڈالی اتفاق سے یہ ہجو عمرو بن ہند الملک کے پاس بھی پہنچ گئی ایک روز اتفاقیہ عمرو بن ہند الملک شکار کے قصد سے نکلا اور اسکے ساتھ عبد عمرو تھا ایک چوپایے پر عمرو بن ہند الملک نے ایک تیر مارا اور وہ گرا ملک نے عبد عمرو سے کہا کہ اپنی سواری سے اتر کر اسکو ذبح کر عبد عمرو اترا لیکن ذبح کرنے میں رکا یہ دیکھکر ملک ہنسا اور کہنے لگا کہ کچھ تجھکو خبر بھی ہے گویا تجھکو طرفہ دیکھ دیکھکر تیری ہجو پڑھ رہا ہے جو اس نے تیرے متعلق کہی ہے اسی کے ساتھ ملک نے اسکی ہجو میں وہ شعر بھی ملادیے جو طرفہ نے خود ملک کی ہجو میں کہے تھے جب وہ تمام اشعار پڑھ چکا تو عبد عمرو کی طرف متوجہ ہوا اور کہا کہ کچھ سنا تو نے کہ طرفہ تیرے متعلق کیا کہہ رہا ہے یہ سن کے عبد عمرو نے کہا کہ واہ واہ آپ نے اپنی ہجو بھی میری ہجو میں ملادی کیا آپ انکار کرتے ہیں اس ہجو سے جو طرفہ نے آپ کے متعلق لکھی ہے حالانکہ وہ میری

سلہ یہ مولف دائرۃ المعارف (انسائیکلوپیڈیا) ہے۔

ہجو سے زیادہ سخت ہے کچھ ان باتوں کا خاص اثر ایسا ملک پر پڑا کہ اس نے ایک نامہ گورنر بحرین کے نام لکھا جسکا نام معلّٰے اور قبیلہ بنی قیس سے تھا کہ تو طرفہ کو قتل کرڈال لیکن ملک کو اہل دربار نے مشورہ دیا کہ ایسا غضب نہ کرنا کہ تنہا طرفہ کو قتل کرڈالنا ورنہ متلمس اُسکا ماموں ایک تجربہ کار اور مسّن شاعر ہے غضب ہی کی ہجو لکھے گا اور اسکے علاوہ وہ بڑے قبیلہ کا شخص یعنی قبیلہ بنی ضبیعہ سے ہے یہ مشورہ ملک کے بھی سمجھ میں آگیا اور اُس نے عنوان قتل بدلا ایک شخص کو طرفہ اور متلمس کے لینے کو بھیجا جب یہ دونوں آگئے تو اس نے دو خط گورنر بحرین کے نام لکھکر دیے اور اُسمیں لکھا تھا کہ جبتک دونوں تمھارے پاس آئیں تو انھیں قتل کرنا چلتے وقت کچھ ہدایا دیے کہ یہ ہماری طرف سے گورنر بحرین کو دیدینا اور طرفہ اور متلمس کو نہایت اطمینان دلایا کہ جب تم لوگ وہاں جاؤگے تو وہ تمھارا بہت اعزاز و احترام کرے گا اور باکرام و عطایا پیش آئے گا حسب الحکم یہ لوگ روانہ ہوے اور ارض خیرہ پر پہنچ گئے متلمس نے طرفہ سے کہا کہ ملک نے جو ہم کو تم کو خط دیے ہیں گورنر بحرین کے نام اسکے مضمون سے ہم تم واقف نہیں بھئی میں تو مشکوک ہوں اور بڑی غلطی ہے بغیر دیکھے اور سمجھے ہوے گورنر کے پاس جانا طرفہ چونکہ ناتجربہ کار اور کمسن تھا اس لیے اس نے جواب دیا کہ یہ تمھاری بدگمانی ہے جو کچھ ہم سے ملک نے کہا ہے گورنر بحرین وہی ہمارے ساتھ برتاو کرے گا اور اگر اسکے خلاف کریگا تو پلٹ چلیں گے لیکن متلمس کا دل اس بات پر راضی نہیں ہوا اور اس نے اپنے خط کی مُہر توڑ ڈالی تھوڑی دور بڑھکر ایک لڑکا اہل بحرین سے ملا اُس سے متلمس نے پوچھا کہ تم کچھ پڑھنا جانتے ہو اُس نے کہا کہ ہاں متلمس نے کہا کہ اچھا اس خط کو تو پڑھو کہ اسمیں کیا لکھا ہے اس لڑکے نے جسکا نام نجاہ تھا اُس خط کو دیکھکر پوچھا کہ کیا تیرا ہی نام متلمس ہے اس نے جواب دیا کہ ہاں اس لڑکے نے کہا کہ تیرے قتل کا حکم عمرو ابن

ہندالملک کی جانب سے گورنر بحرین کے نام لکھا ہوا ہے یہ سُن کے متلمس نے وہ خط لے کے دریا میں پھینکدیا اور ہجو ملک میں شعر پڑھنے لگا اور طرفہ سے کہا کہ قسم خدا کی یہی حکم تیرے خط میں بھی ہے لیکن طرفہ نے کہا کہ نہیں ایسا نہیں ہو سکتا یہ حکم صرف تیرے ہی لیے تھا متلمس تو چلا گیا اور طرفہ گورنر بحرین کے پاس پہنچ گیا اور وہ خط گورنر بحرین کو دے ہی دیا گورنر بحرین نے اُس خط کو لے کر طرفہ سے کہا کہ تو ایک بزرگ حسب و خاندان کا شخص ہے اور میرے تیرے درمیان مدتوں سے سلسلہ برادرانہ و قرابت ہے اس خط میں تیرے قتل کا حکم ہے تو چلا جا جلد سے جلد جب تو چلا جائے گا تو میں اس خط کو پڑھوں گا اُسوقت مجھپر تیرے نہ قتل کرنے کا کوئی الزام بھی نہیں عاید ہوگا اور تیری جان بھی بچ جائے گی لیکن جب اسکو پڑھ لوں گا تو مجبور ہوں گا مگر طرفہ نے اسے منظور نہیں کیا یہانتک کہ ایک شخص کے ہاتھوں سے جو بنی قیس سے تھا شراب پلا کر قتل کیا گیا - اور عتبی نے اس کے قتل کی دوسری وجہ لکھی ہے وہ لکھتا ہے ایک دن صحبت شراب گرم تھی عمرو بن ہندالملک کے یہاں اور طرفہ بھی موجود تھا کہ عمرو بن ہندالملک کی بہن اتفاقیہ اسکے پس پشت آگئی اُسکے چہرے کا عکس طرفہ کے جام میں جو پڑا تو طرفہ نے عشق میں ڈوبا ہوا ایک شعر پڑھا جو سوء ادب کی پہلو لیے ہوے تھا اور اسی سبب سے عمرو بن ہندالملک نے اسکو قتل کراڈالا بصورت قتل میں بھی اختلاف ہے جسکو مورخین لکھتے ہیں چنانچہ ایک روایت یہ ہے کہ گورنر بحرین کو جب اس نے ہندالملک کا نامہ دیا ہے تو اُس نے اُس سے دریافت کیا کہ تو جس صورت کو پسند کرے اُسی طرح تجھے قتل کروں طرفہ نے کہا کہ مجھکو شراب پلادے اور جب مخمور ہو جاؤں تو میری ہفت اندام کی فصد کھلوا دے چنانچہ ایسا ہی کیا گیا اور بحرین میں دفن کردیا گیا۔

اور البستانی صاحب دائرۃ المعارف (انسائیکلوپیڈیا) اسکا سبب قتل یوں لکھتے ہیں کہ ایک روز صحبت ملک میں طرفہ شراب پی کر اسکے سامنے سے اکڑتا ہوا چلا ملک چونکہ بالکل ایک خشک آدمی تھا اور بہت ہیبت و جبروت کا شخص تھا نہ کبھی ہنستا تھا اور نہ مسکراتا تھا اس نے یہ حرکت طرفہ کی بہت بری نظر سے دیکھی اور قریب تھا کہ نکلوا دے نکلوایا تو نہیں لیکن اس بدتہذیبی کا اثر ضرور لیا - اور بعض نے لکھا ہے کہ نہیں اس وجہ سے اسکو غصہ آگیا کہ ملک کی بہن طرفہ کے پس پشت تھی اُسکو دیکھکر طرفہ نے خلاف شان شعر پڑھا اور یہی موجب قتل ہوا اور البستانی لکھتا ہے کہ ملک نے گورنر بحرین و عمان کو لکھا کہ جسوقت یہ خط تم کو ملے اور یہ لوگ پہنچیں تو ان کے دست و پا قطع کر کے زندہ دفن کر دینا تو متلمس تو راستے ہی سے چلا گیا لیکن طرفہ اسی طرح سے قتل کیا گیا کہ دست و پا قطع کر کے زندہ دفن کر دیا گیا -

اور بعضوں نے لکھا ہے کہ گورنر بحرین و عمان اُس زمانے میں ربیعہ ابن الحرث تھا اور چونکہ طرفہ اُسکی بھانجی کا رشتہ میں لڑکا ہوتا تھا اس وجہ سے اُس نے اسکے قتل سے انکار کر دیا تو عمرو بن ہند الملک نے ایک شخص کو تغلب سے بھیجا کہ وہ جا کر طرفہ اور گورنر بحرین دونوں کو قتل کرے چنانچہ ایسا ہی ہوا -

افسوس ہے طرفہ کے قتل ہونے پر اسمیں شک نہیں کہ طرفہ اپنے عہد کے اکمل افراد سے تھا زمانہ ایسے فردوں کو مٹا کے ہر چند کہ ان کی نظیریں پیدا نہیں کر سکتا لیکن پھر کچھ نہیں محسوس کرتا - میرے خیال میں جمال الدین عرفی اور طرفہ یہ دونوں شاعر دنیا میں ایسے گذرے ہیں کہ جن کے اس کمسنی میں کمالات اس پایہ پر پہنچ گئے تھے کہ دنیا اور دنیا والے اُن وصفوں کے حاصل کرنے میں تھک تھک کر رہ گئے انکے کمالات بلکہ خرق عادات شاعری جریدۂ عالم پر ابدالآباد تک زبردست حرفوں سے کندہ رہے گی اور آنے والی دنیا ہمیشہ ایک نیا عبرت کا سبق حاصل کرتی رہے گی عرفی

ستائیس برس کی عمر میں شاہزادہ سلیم کی غلط فہمیوں سے قتل کیا گیا لیکن زندگی میں بھی خدائے سخن تھا اور مرکے بھی خدائے سخن رہا زمین فارس کا کلیجہ ابھی تک عرفی کے غم میں شق ہے اور رہے گا۔ اور طرفہ کو ملک نے چھبیس برس کی عمر میں یا بیس برس کی عمر میں قتل کرا یا لیکن باوجود اس کمسنی کے اسوقت تک اہل لغت اُسکے دیوان سے استشہاد وسندیں پیش کرتے ہیں۔ چونکہ مضمون طولانی ہوگیا ہے اسوجہ سے میں اسکے قصیدے کی تنقید کو افسوس کے ساتھ ترک کرتا ہوں صرف اسکے قصیدے کا ایک مطلع ناظرین "تمدن" کی دلچسپی کے لیے پیش کرتا ہوں یہ قصیدہ بحر طویل میں ہے قافیہ متدارک ہے ایکسو چھ یا ایکسوسات شعر کا قصیدہ ہے اور اسکی تشبیب عشق ہرہ اور خولہ اور ہند اور سلمی میں ہے اور کبھی خولہ کو حنظلہ سے بھی خطاب کیا ہے قبیلہ کی طرف منسوب کر کے۔ اس قصیدے میں طرفہ نے اپنے گذرے ہوئے افسانوں پر بھی روشنی ڈالی ہے اور شرابخواری اور حسن پرستی اور مغنیہ عورتوں کے ساتھ عشق ومحبت پر بھی طبع آزمائی کی ہے۔

لخولة اطلال ببرقة ثهمد تلوح کباقی الوشم فی ظاهر الید

یعنی خولہ کے نشان مکان اُس زمین پر ہیں جہاں کی خاک سنگریزوں اور پتھر سے مخلوط ہے اور وہ جگہ موضع ثہمد میں واقع ہے اور وہ نشان مثل اُس باقی ماندہ گودنے کے ہیں جو پشت دست پر محبوبوں کے چمکتا ہے اس ایک تشبیہ کی نزاکت یہ پتہ دیگی سخن سنج ارباب نظر کو کہ ہم کس بیچین دل ودماغ کی ندرت تخیل کا ثمر ہیں طرفہ کی اس تخیل سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ گدنا گدوانا عرب کی عورتوں کا پرانا وصف اور قدیم رواج ہے لیکن ہمارے ہندوستان میں یہ رسم طبقہ اہل ہنود سے مخصوص سمجھی جاتی ہے۔ (باقی آئندہ)

آشفتہ لکھنوی

# مسلمانوں کے پہلی صدی کے طبی کارنامے

(بسلسلۂ اشاعت سابق)

خالد کے مسند نشین نہونے کے متعلق مشہور ہے اور قرین قیاس بھی ہے کہ اسی علمی انہماک کی وجہ سے معاویہ بن یزید خلیفہ قرار پایا اور خالد بن یزید مسند خلافت سے محروم[1] رہا۔

خالد کے لیے یزید ہی کے عہد حکومت میں دوسری اقوام کے علوم عربی میں نقل ہونے شروع ہو گئے چنانچہ رومی زبان سے طبی اور کیمیاوی کتابیں عربی میں نقل کرنے کے لیے حکیم اسیفانوس کو ملازم رکھا گیا مگر افسوس اسکی ترجمہ کتابیں آج پردۂ عالم میں ہیں ع دیدی کہ چہ کردست بما چرخ جفاجو

مروان بھی علم دوستی کا دامن اپنے ہاتھ سے نچھوڑ سکا اگرچہ اسکے عہد میں ایک طرف خون کا دریا بہتا تھا تو دوسری طرف علم کا بھی اسکے پائے تخت سے نکل کر دنیا میں بہا۔ تیاذوق مروان ہی کے زمانے کا طبیب ہے جسکے بہت سے شاگرد بنی عباس کے وقت میں آسمان طب کے چاند اور سورج بن کر چمکے۔ فرات بن شحنا تا طبیب عیسٰے بن موسیٰ اسی کے شاگرد تھے۔ تیاذوق حجاج بن یوسف ثقفی کے خاص اطبا میں سے تھا حکیم ماسرجیس (یا ماسرجویہ) اسرائیلی بھی مروانی اطبا میں سے تھا حکیم ماسرجویہ محض ایک طبیب یا حکیم نہ تھا بلکہ ایک کامل ادیب اور اچھا مؤرخ بھی تھا۔ یہ حکیم اسلامی اطبا سے پہلا طبیب ہے جس نے فن طب میں چند کتابیں بھی تالیف کیں اسکی ایک کتاب قوی الاطعمہ و منافعہا و مضارہا ہے اس کتاب میں انسان کی روزانہ خوراک اور اسکے تاثیرات سے بحث کی ہے دوسری کتاب قوی العقاقیر و منافعہا و مضارہا ہے۔ مگر افسوس کہ یہ دونوں کتابیں معدوم

[1] جورجی زیدان اڈیٹر الہلال مصر نے اپنی کتاب آداب اللغۃ العربیہ میں یہاں ایک عجب غلط بیانی سے کام لیا ہے لکھتا ہے کہ جب خالد نے تمام کوششوں کے بعد یہ دیکھا کہ اب میں کسی مسند خلافت نہیں پاسکتا تو علوم کی طرف متوجہ ہو گیا۔ یہ ہیں تفاوت رہ از کجاست تا بہ کجا۔

ہو چکی ہیں، تیسری کتاب کا نام کناش (مخزن الادویہ) ہے سنہ ۹۹ھ میں یہ کتاب کسی طرح حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کو ملی، چالیس روز تک اپنے مصلے کے تلے رہنے دیا، جب ان کو معلوم ہو گیا کہ یہ کتاب حقیقتاً مفید ہے تو منظر عام پر لاکر اسے شائع کر دیا۔ بعض مورخین کو دھوکا ہوا ہے جو یہ کہتے ہیں کہ یہ حکیم خود خلیفہ خامس یعنی حضرت عمر بن عبدالعزیز کے وقت کا تھا۔[1]

فرات بن سخیا تا یہودی بھی مروانی طبیب تھا، حجاج بن یوسف ثقفی کے خاص اطباء سے تھا آخری عمر میں طبیب عیسےٰ بن موسیٰ کی ملازمت کرلی جو بنی عباس کا ایک مشہور طبیب تھا اور اُسکا اُستاد بھائی۔

جب عبدالملک بن مروان کا زمانہ آتا ہے تو ایک طرف مروانی اطباء کی صورت نظر آتی ہے اور دوسری طرف ہم دوا اور طبیبوں کو عزت و احترام کی مسند پر ان کے دوش بدوش بیٹھا پاتے ہیں تو ذوکس اور تو ذون عبدالملک ابن مروان کے خاص اطبا تھے۔

اگرچہ ولید بن عبدالملک کے دربار میں کسی مشہور طبیب کا داخلہ ہوا مگر پھر بھی ہم اسے سب کی خدمت سے کنارہ کش نہیں پاتے۔ ولید مسلمانوں کا پہلا بادشاہ ہے جس نے ایک عظیم الشان شفاخانہ بنوایا جس میں مریضوں کے ہر قسم کے آرام کا خیال رکھا گیا تھا۔

پہلی صدی کے آخری بادشاہ خلیفہ عمر بن عبدالعزیز نے باوجودیکہ آپ نے

---

[1] عمر بن عبدالعزیز نے چالیس روز تک اپنے مصلے کے تلے رکھا تاکہ دیکھ بھال لیں کہ کہیں کسی اناڑی کی تالیف تو نہیں ہے اسکو جرجی زیدان یوں بیان کرتا ہے کہ بہتوں نے اس کتاب کے شائع ہونے پر زور دیا مگر پھر بھی وہ چالیس روز تک استخارہ دیکھتے رہے آخر کار (مجبوراً) شائع کرنا پڑی۔ تعجب ہے کہ معزز مؤرخ کو یہ بھی نہیں معلوم کہ مدت استخارہ صرف تین دن ہے۔

صرف دو برس پانچ مہینہ خلافت کی اور تمام عمر علوم دینیہ کی تحصیل اور مدون کرانے میں گذری مگر پھر بھی خدمت طب سے دست کش نہو سکے کناش تیا ذوق کے آپ نے کئی نسخے نقل کرائے اور مسلمانوں میں تقسیم کرا دیے۔ اس طرح سے وہ کتاب مدت تک محفوظ رہی اب لا پتہ ہے۔

اگرچہ آپ کے دربار میں کسی طبیب کا داخلہ نہوا مگر خلافت سے پہلے آپ ایک بہترین کام انجام دیچکے تھے یعنی جس زمانے میں آپ اپنے والد کے ساتھ اسکندریہ میں تھے آپ نے حکیم عبد الملک بن ابحر کنانی کو جو دار العلوم اسکندریہ میں علوم عقلیہ کا پروفیسر تھا مسلمان کر کے حکماے اسلام کے رشتہ میں منسلک کر دیا۔

حکیم یحییٰ نحوی۔ حکیم اویطرادس۔ حکیم ار بیاسوس وغیرہ اسی پہلی صدی کے جواہر ہیں مگر ہم نے انکا ذکر اس لیے چھوڑ دیا کہ ان میں کوئی نہ مسلمان تھا نہ سلطنت اسلامیہ سے تعلق رکھتا تھا۔ حضرت عمرو بن عاص فاتح مصر یحییٰ نحوی سے غالباً اسی لیے بہت ملتے جلتے تھے کہ وہ ایک فن کا استاد تھا۔

یہ دیکھنے کے بعد کہ حضرت رسول صلعم کے بعد سے سنہ لینی پہلی صدی کے آخری بادشاہ خلیفہ عمر بن عبد العزیز کے عہد تک کوئی زمانہ ایسا نہ گذرا جسمیں مسلمانوں نے علم کی خدمت انجام نہ دی ہو اسی سے قیاس کیا جا سکتا ہے کہ اسلام کا دامن علوم و فنون کے جواہرات سے ہمیشہ بھرا ہوا رہا۔ مگر رونا اب یہ ہے کہ ہم نے غیر اقوام کے علوم سے فائدہ اٹھانا شرک عظیم سمجھ لیا ہے ؎

ہماری خانہ بربادی کا باعث ایک یہ بھی ہے
کہ ہم نے پھول کے پتے ہوا میں سب اڑا دیے

جلال ندوی

# ابوالفیض فیضی

(بسلسلۂ اشاعت سابق)

فیضی جب اکبر کے دربار میں باریاب ہوا۔ تو اُسوقت ایک قصیدہ پڑھا جس سے اسکے فضل وکمال اور اسکے شاعرانہ تفوق کا پورا پتہ چلتا ہے۔ کمال شاعری کے ساتھ اس میں فلسفہ وحکمت کی نشانیاں بھی موجود ہیں۔ تقریباً دوسو شعر کا قصیدہ ہے۔ شاہی دربار میں جاتے ہوے رستے ہی میں کہتا گیا تھا۔ پے بہ پے آنے والے مصائب کے اثر سے وہ بھرا تھا۔ اسلیے اسمیں اپنی تمام مصیبتوں اور تکلیفوں کا اظہار بھی کیا ہے۔ بادشاہی سواروں کے آنے پر گھر میں جو پریشانی اور گھبراہٹ پیدا ہوی، اور خود اسکی طبیعت کو جو اضطراب ہوا تھا قصیدہ میں یہ تمام باتیں نہایت لطف بیان اور حسن ادا سے بیان کی ہیں الفاظ کی پاکیزگی، بندش کی چستی، خیالات کی بلند پروازی، طرز ادا کی جدت، زبان کی سلاست یہی چیزیں ایوان قصیدہ کے نقش و نگار ہیں۔ ارباب ذوق خود اسکا فیصلہ کرسکتے ہیں کہ فیضی ان باتوں میں کہانتک کامیاب ہوا ہے، اتنے بڑے قصیدے میں ترکیب اور محاورات اہل زبان کے تتبع سے ایک قدم بھی پیچھے نہیں ہٹا۔ میں یہاں اس قصیدے کے جستہ جستہ مقامات سے اشعار نقل کردیتا ہوں۔

مطلع

سحر نوید رسان قاصد سلیمانی — رسید ہمچو سعادت کشادہ پیشانی
مبشران سعادت نداکنان کہ بخوان — نجات نامۂ خود اے حزین زندانی
مرا نظارہ اش از دور بیقراری داد — چہ بے قراری باصد قرار ارزانی
شدم سوار شبک گام توسنے چالاک — کہ کردے از سر دانش سپہر جولانی

خبر بہ بارگہ شہریار شد کا ینک | رسید بر در فردوس مرغ بستانی
فروغ بخش شبستان ہند اکبر شاہ | چراغ بارگہ دولت تمر خانی
خطاب شد کہ تلطف کناں رسانندش | بہ آسمانِ سعادت زتیہ ظلمانی
نخست بوسہ زدم خاک آستان یعنے | بہ چشمہ سار رساندم شفاہ عطشانی

ایک جگہ پر اپنی پریشانی اور مصیبت کا اظہار کرتا ہے' موقع موقع سے اپنے دشمنوں اور حاسدوں کے خرمن رشک وحسد میں آگ بھی لگاتا جاتا ہے۔

ازاں زماں چہ نویسم کہ بود بے آرام | سفینۂ کرم از موج خیز طوفانی
گہے چو وہم سراسیمہ کز کدام دلیل | برم ظنون وشکوک از علوم ایقانی
چرا بود متخالف رسوم اسلامی | چرا بود متشابہ بہ حروف فرقانی
زباں کشیدہ بدار القضائے عجب وریا | شہود کذب زدعوئے گران ایمانی
اگر حقیقتِ اسلام در جہاں اینست | ہزار خندۂ کفرست بر مسلمانی

تھوڑے ہی دنوں میں فیضی نے اپنی ظرافت طبع، شگفتہ مزاجی اور خوش بیانی کے باعث اکبر کے دل میں گھر کر لیا۔ یہاں تک کہ سفر اور حضر کسی حال میں بھی اکبر کو اسکی علیحدگی گوارا نہ تھی۔ کچھ دن گذرے کہ شیخ ابو الفضل بھی دربار میں بلائے گئے۔ ان دونوں بھائیوں نے اپنا رسوخ اتنا بڑھا لیا کہ امور سلطنت میں سے کوئی کام انکے مشورے بغیر انجام نہ پاتا تھا۔ رفتہ رفتہ ابو الفضل کو جو رتبہ دربار اکبری میں ملا وہ سب کو معلوم ہے۔ فیضی نے کوئی ملکی ومالی خدمت اگرچہ اپنے ذمہ نہ لی۔ کشور معانی کی تاجداری کو ان ظاہری جاہ ومناصب پر ترجیح دی۔ مگر پھر بھی یہ حالت تھی کہ مہمات سلطنت کے جزوی جزوی مسئلے اسکی رائے پر موقوف رہا کرتے تھے

(باقی آیندہ)

تیمور خان

سب

ابو الحسنات ندوی اشرفپوری

# غزلیات

حضرت محشر لکھنوی

سکوں ہوتا تھا فرقت میں جو تیرا نام آتا تھا
نہ ہنسنا کام آتا تھا نہ رونا کام آتا تھا

ہمیں اس چھیڑ نے چارہ گری کی اور بھی مارا
کہ تشخیص مرض کے وقت تیرا نام آتا تھا

ٹپا ٹپ اشک یوں گرتے تھے تار سبحہ ٹوٹے
کسی بیمار غم کو جب خیال شام آتا تھا

شب فرقت کی باتیں جو ملیں کہنا ہی مناسب ہے
نہ پوچھو کون سے پہلو ہمیں آرام آتا تھا

دل عشاق کی قدر انکو کیا جو دل نہ رکھتے ہوں
وہ ناکارہ سہی پھر بھی ہمارے کام آتا تھا

کسی ہمدرد سے رمز وفا کہیے تو کیا کہیے
زبان پر پیشتر سب کے تمہارا نام آتا تھا

جفائے دوست کی ایذا یہ خاموشی ہی بہتر تھی
مری فریاد سے میرے ہی سر الزام آتا تھا

نثار اس شوق کے چھا جائے جس سے مردنی منہ پر
ہو جب سوکھ لیتا تھا تو مجھ تک جام آتا تھا

در و دیوار پر تاثیر سے بن جاتی تھیں شکلیں
فغاں کرتا جدھر سے آپ کا بدنام آتا تھا

کھڑے ہیں دم بخود یہ پوچھنے کو حشر میں محشر
وہ گھڑیاں کتنی تھیں جب عشق میں آرام آتا تھا

حضرت صفی لکھنوی

ستم کش آپ کے اس ڈر سے زہر کھا نہ سکے
یہی کہے گا زمانہ کہ ناز اُٹھا نہ سکے

کھلا دام کے جوہر نہ جاں نثاروں کے
وہ تیغ فرط نزاکت سے آزما نہ سکے

خموش بیٹھ جہاں بیٹھ مثل نقش قدم
کہ تجھکو تیری جگہ سے کوئی اُٹھا نہ سکے

فرو ہوئی نہ حرارت جگر کی رونے سے
لگی ہے آگ کچھ ایسی کہ ہم بجھا نہ سکے

نکل ہی جائے گا خاطر سے رفتہ رفتہ ملال
ترا نشیاں نہیں ہے جو دل سے جا نہ سکے

گناہگار جلیں آتش جہنم میں — اگرچہ دامن رحمت پر آنچ آ نہ سکے
یہ خفتگان لحد کس بلا کی نیندیں ہیں — تمھیں پکار کے ہم تھک گئے جگا نہ سکے
یقین ہے ترے کشتوں کی بیقراری سے — زمین بھی تہِ دامن اُنھیں چھپا نہ سکے
ہنسی میں بات اُڑا دینگے سب یہ سوچ کے ہم — فسانۂ گل و بلبل اُنھیں سُنا نہ سکے
ستم کشان حوادث کا دل دُکھائیے کیوں — ستائیں آپ اگر آسماں ستا نہ سکے
اگرچہ میرا مٹانا ہی تم کو ہے منظور — تو یوں مٹاؤ کہ پھر آسماں مٹا نہ سکے
اُبل پڑے مری آنکھوں سے بنکے گرم آنسو — وہ آبلے جو دل تنگ میں سما نہ سکے

صفی وہ اب تو خوشامد سے بھی بگڑتے ہیں
غرض یہ ہے کہ جو روٹھیں کوئی منا نہ سکے

## حضرت مرزا ثاقب قزلباش لکھنوی

دل کو تاکید وفا ہے کہ فنا ہو جانا — درد کو حکم قضا ہے کہ دوا ہو جانا
تہنیت موت کو دیتا ہے مرے دل کا مرض — عید ہے ماتم حسرت کا بپا ہو جانا
جب تہِ خاک بھی ڈھونڈھے نہ ملا میں تو کہا — مرنے والے اسے کہتے ہیں فنا ہو جانا
عادت شانہ کشی زلف گرہ گیر میں ہے — فرض ہے روز اسیروں پہ جفا ہو جانا
طشت از بام ہوا راز وفا غم یہ ہے — ورنہ کچھ شاق نہ تھا سر کا جدا ہو جانا
حیلۂ صبر ہے آسان جو تمھیں یاد رہے — ہم کو دم توڑتے دیکھو تو خفا ہو جانا
شمع ساں منتظر صبح نہ رہنا اے دل — شب فرقت کو دعا دے کے فنا ہو جانا
کیا قفس میں کوئی در ہے یہ بتا اے صبا — کس سے پوچھوں کسے کہتے ہیں رہا ہو جانا
پھول کو توڑ کے دیکھو اثر وصل و فراق — موت ہے چاہنے والوں سے جدا ہو جانا
خاک بھی اس دل سوزاں کی ملیگی نہ کہیں — مجھے معلوم ہے شعلے کا ہوا ہو جانا
آؤ نظارۂ عبرت کو یہاں کچھ نہ سہی — کیا برا ہوگا مزاروں کا بھلا ہو جانا

کس دورا ہے میں کھڑا ہوں متحیر کی طرح
کہ بقا ہے مجھے ممکن نہ فنا ہو جانا

آئے ہو گور غریباں پہ تو باتیں نہ کرو
ذرّے کچھ کہتے ہیں خاموش ذرا ہو جانا

کچھ نہ کچھ ہو ہی گیا عشق میں اے موت مگر
میں نے چاہا تھا کچھ اس سے بھی سوا ہو جانا

جیتے جی آئے قیامت تو مزا ہے ثاقب
دیکھ لیں وعدۂ فردا کا وفا ہو جانا

## جناب چندی پرشاد صاحب شیدا دہلوی

دکھائے انداز گر نرالے کرشمہ اس چشم سرمگیں کا
بنا ہے خورشید روز محشر فلک پہ نافہ غزال چیں کا

نشانِ سجدہ ہے نقشِ ہستی ورق بنا چرخ ہفتمیں کا
بلندیوں پر ہے خاکساری بنا فلک ہے مری زمیں کا

دکھا وہ اعجاز تیغ قاتل شفق میں ہو چاند چودھویں کا
گرے ہمارے لہو کی چادر بنے دوپٹہ کسی حسیں کا

جنوں نے بے عیب کر دیا ہی چھٹے ہیں قید لباس سے ہم
نہ کچھ گریباں کا ہے ٹھکانا پتہ نہ کوسوں ہے آستیں کا

عتاب کی دلربا ادائیں لباس سے جلوہ گر ہوئی ہیں
جبیں سے مانگے کی چین لیکر دماغ بہکا ہے آستیں کا

مجھے یہ ڈر ہے کہ ہو نہ ظاہر یہ خونِ ناحق بروز محشر
اڑا لیا ہے شفق نے کچھ رنگ آج قاتل کی آستیں کا

اشارہ ترچھی نظر کا پا کر کھنچے ہیں خنجر چڑھے ہیں تیور
مزاج بگڑا ہے کچھ جبیں کا دماغ بہکا ہے آستیں کا

کہیں ہے فانوس شمع روشن نیام تیغ قضا کہیں ہے
کھلے گا محشر کے دن ہمہ عجیب ہے راز آستیں کا

بنی ہے دشمن یہ خاکساری کہ ہو رہے ہیں رقیب پیدا
بنا رہا ہے کسی کے در کو نشان سجدہ مری جبیں کا

یہ رنگ لائی ہے خاکساری فلک بنی عاجزی ہماری
جھکی ہے تسلیم کو جو گردن بلند رتبہ ہوا جبیں کا

ہوے ہیں دو چاند عید قرباں چلے گی گردن پہ تیغ دہری
لگے ہیں دو دو ہلال جس میں عجیب فلک ہے تری جبیں کا

ہزار کو ایک کر دکھانا یہی ہے کثرت سے عین وحدت
کہ رشتۂ حق ہے گردنوں میں بنا ہے زنار الف جبیں کا

نگاہ صیاد کے ہیں عاشق خبر وطن کی نہ ہوش اپنا
بنا لیا آشیاں ہے ہم نے شجر کہیں کا چمن کہیں کا

خیال جانان جو دل میں آیا گماں کا شاہیں فلک پہ پہنچا
وہ بار الفت گراں بہا ہے جھکا ہے پلہ مرے یقیں کا

یہ کسکے عارض ہیں نور افشاں بنے ہوے ہیں چکور ارماں
چمک رہا ہے وہ داغ ہجراں کہ ماند ہے چاند چودھویں کا

سنے صفا حور و غلماں ہر اک جگہ خوبرونکا ساماں
بنا دیا جسکو باغ رضواں ہے ایک اجڑا چمن یہیں کا

مزا دکھاتی ہے ہر طرح کا مے مصفائے نظم شیدا
کہیں کہیں ہے شراب رنگیں کہیں کہیں جام انگبیں کا

حضرت باسط بسوانی

کچھ غرض کعبہ سے ہمکو ہے نہ بتخانے سے کام
وہ کہیں مل جائے ہم کو اسکے مل جانے سے کام

خوبرویوں کو ہے مطلب شمع بزم افروز سے
دل جلوں کو رات بھر رہتا ہے پروانے سے کام

اے جنوں تیری بدولت خوب ہوتی ہے بسر
دل کو ویرانے کی خواہش مجھکو ویرانے سے کام

جاکے کہدے کوئی صیاد اجل سے اتنی بات
منتظر وہ ہیں ترے جنکو ہے مرجانے سے کام

سُنکے ناصح کی نصیحت میں نے یوں ہنسکر کہا
تمکو سودائی سے مطلب تمکو دیوانے سے کام

مجھکو اُنکے جھوٹے وعدے مان لینے سے غرض
پھر وہ آئیں یا نہ آئیں دل کے بہلانے سے کام

چشم میگوں دیکھکر ساقی کی باسط نے کہا
اب غرض ساغر سے باقی ہے نہ پیمانے سے کام

---

## کچھ اپنے متعلق

بعض صاحبان "تمدن" کو ہرماہ کی ابتدائی تاریخوں میں دیکھنے کے شائق تھے چنانچہ ہم نے اسوجہ سے "تمدن" کو بجائے ۱۰ تاریخ کو شائع کرنے کے ہرماہ کی یکم کو شائع کرنے کا انتظام کرلیا ہے چنانچہ مارچ کا پرچہ یکم مارچ کو شائع ہو رہا ہے ہم نے ناظرین "تمدن" کی ہر خواہش کو پورا کرنے کی کوشش کی ہے چنانچہ گذشتہ چھ ماہ کی سخت کوشش کے بعد ہم یہ کہنے کے قابل ہو گئے ہیں کہ اب "تمدن" نے ملک کے دو تین گنے چنے بہترین پرچوں کی فہرست میں ایک ممتاز جگہ حاصل کرلی ہے۔ "تمدن" کے ناظرین کی تمام خواہشات میں سے غالباً صرف ایک باقی رہ گئی ہے (یعنی تصویریں شائع کرنے کی خواہش) جسکو ہم اسوقت تک پورا نہیں کرسکتے جبتک ناظرین "تمدن" "تمدن" کی توسیع اشاعت میں کوشش نہ فرمائیں اور "تمدن" کا ہر ناظر کم از کم ایک خریدار ہم نہ پہنچا ئے۔

بعض حضرات دو دو تین تین ماہ بعد پرچہ نہ پہنچنے کی شکایت کرتے ہیں۔ یہ ہم خوب جانتے ہیں کہ اسمیں ہمارا ذاتی قصور کہانتک ہے۔ بہرحال اگر ڈاکخانہ کے قصور کی سزا ہمیں کو ملنی چاہیے تو ہم اسکی تلافی صرف اس صورت میں کرسکتے ہیں کہ پرچہ شائع ہونے کے دس یوم بعد تک یعنی ہرماہ کی دس تاریخ تک ہم کو پرچہ نہ پہنچنے کی اطلاع مل جائے ورنہ ہم دوبارہ پرچہ روانہ کرنے سے معذور ہیں۔

# عصمت ایجنسی کی کتابیں

ن - پروفیسر مرزا محمد سعید صاحب ایم - اے مصنف خواب ہستی کا یہ لاجواب و نتیجہ خیز ناول اور تمدن
کی پہلی کتاب جس کا عرصہ سے ملک کو انتظار تھا تیار ہو گئی ہے - یہ کتاب جو حقیقت حسن و محبت کی
تصویر ہے قابل مصنف نے خصوصیت سے نوجوان طلباء کے واسطے لکھی ہے اور مختلف مضامین پر اس
سے بحث کی ہے کہ بیاختہ داد دینی پڑتی ہے یاسمین جو اس تمام قصہ کی جان ہے اور ایک
مشہور عورت ہے اوسکی زندگی کا ہر ورق فلسفۂ حیات کے پیچیدہ مسئلہ کو نہایت خوبی سے حل کرتا
ابل مصنف کا اسم گرامی کتاب کے لاجواب ہونے کی کافی ضمانت ہے قیمت ایک روپیہ (عہ)

**ت زمانی** - مولوی سید احمد صاحب کی یہ بیش بہا تصنیف جو علاوہ دلچسپ ہونے کے
بت سود مند کتاب ہے مصنف نے از سر نو ترمیم کے بعد نہایت محنت سے تیار کی گئی ہے بیگماتی
قلعہ معلی کے محاورے قصہ کی دلچسپی مختصر یہ کہ کتاب بغیر ختم کئے چھوڑنے کو جی نہیں
قیمت - ایک روپیہ (عہ) علاوہ محصول ڈاک -

**سز بیگم** یہ وہ کتاب ہے جو ڈھونڈے سے نہیں ملتی تھی اور اسے عصمت ایجنسی نے نہایت
محنت و صرف سے تیار کی ہے - قصہ کی دلآویزی زبان کی سلاست
سے تعلق رکھتی ہے قابل مصنف مولوی سید احمد صاحب کا نام ہی اسکی خوبیوں کی کافی
ت ہے قیمت فی جلد ۸ علاوہ محصول ڈاک وغیرہ -

**سہ کتب - عصمت و تمدن ایجنسی دہلی سے طلب کریں**

---

## مہریں اور مہرکنی کا مشہور و معروف کارخانہ

اس کارخانہ میں بڑی کی مہریں اور ہر قسم کی
مہریں نہایت عمدہ اور خوبصورت تیار کی جاتی

ہندوستان کی ہر زبان میں اس کارخانہ کو مشاقی حاصل ہے مونوگرام اور دستخط بالکل اصلی صورت پر
خوبی یہ ہے کہ مہر کی عبارت نہایت عمدہ اور مضبوطی میں بے نظیر علاوہ بڑی کی مہر کے سونا چاندی پیتل لوہا پتھر وغیرہ
ہر قسم کی چیزیں تیار کی جاتی ہیں ہر قسم کے بلاک طغری - دستخط حسب خواہش بازاری نرخ سے کم قیمت پر تیار کئے جاتے
وہ اسکے کارخانہ میں چھوٹے حروفوں کے بکس بھی مل سکتے ہیں اور ملز فیکٹری اور سرکاری دفاتر کی صد سندیں اس کارخانہ
ہیں نوٹ: عقیق کی مہر کی قیمت ایک نام کی معہ چاندی کی انگوٹھی کے اعلیٰ درجہ کی ۲ روپے معمولی عہ

**احمد بیگ مہرکن و ربڑ اسٹامپ میکر چاندنی چوک دہلی**